اظہر

# ضرب الامثال اور محاورات

www.KitaboSunnat.com

طالب علموں اور شائقین کیلئے

مصنفین:

ڈاکٹر صلاح الدین
ایم ایس سی، پی ایچ ڈی
(یو ایس اے)

محمد ثقلین بھٹی
آئی ایچ ایچ
(یو ایس اے)

ظہر پبلشرز (رجسٹرڈ)
4- اردو بازار۔ لاہور۔ فون: 7224762

www.KitaboSunnat.com

اظہر [illegible] (رجسٹرڈ)

کتاب نمبر ____________

# ضرب الامثال اور محاورات

(مرتبہ)

ڈاکٹر صلاح الدین
ایم ایس سی۔ پی ایچ ڈی
(یو ایس اے)

محمد ثقلین بھٹی
آئی ایچ ایچ
(یو ایس اے)

www.KitaboSunnat.com

اظہر پبلشرز 4- اُردو بازار لاہور
Ph: 042 - 7224762

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com




جملہ حقوق بحق دائمی پبلشر محفوظ ہیں

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | ضرب الامثال اور محاورات |
| ناشر | : | اظہر پبلشرز 4 اُردو بازار، لاہور۔<br>فون: 7224762 |
| کمپوزنگ | : | عمر کمپوزنگ سنٹر، ڈیفنس کالونی، لاہور |
| پریس | : | معراج دین پرنٹرز، مچھلی منڈی، لاہور |
| تعداد | : | 1000 |
| قیمت | : | -/125 روپے |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# فہرست



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

# پیش لفظ

روزمرہ، محاورات، کہاوتیں اور ضرب الامثال و حکم کی اہمیت ادب میں اظہر من الشمس (واضح) ہے۔ان سے کسی قوم کی بنیادی ذہنیت اور اس کی ثقافت فکری کا پتہ چلتا ہے۔اس بات کو مدنظر رکھ کر ہم نے ایک عدیم المثال ذخیرہ جمع کر کے آپ کی جھولی میں ڈال دیا ہے۔سالہاسال سے فروخت ہونے والی یہ کتاب اپنی مثال آپ ہے۔

اردو ادب میں روزمرہ، ضرب الامثال، محاورات اور کہاوتوں کا بکثرت استعمال ہوتا ہے۔اگر ان کے صحیح اور واضح پس منظر اور معانی کا درست علم نہ ہو تو آدمی صحیح مفہوم سے بہت دور بھٹک جاتا ہے۔مندرجہ بالا تینوں ادبی اصطلاحات کی وضاحت کچھ یوں کی جائے گی:

## 1- ضرب المثل (کہاوت):

علمائے عمرانیات کسی ملک کی کہاوتوں (ضرب الامثال) کو بہت اہمیت دیتے ہیں کیونکہ کہاوتیں قدیم سماجی فکر، معاشرتی روابط اور کسی سماج میں رہنے والے اشخاص کے سماجی اقدار کی مظہر ہوتی ہیں لہٰذا ہم کہہ سکتے ہیں کہ

"کہاوت کی بنیاد مسلمہ تمثیل یا تلمیح ہوا کرتی ہے، اسے ضرب المثل کہتے ہیں۔"

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

☆ گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں۔

☆ مرتے کو ماریں شاہ مدار۔ وغیرہ وغیرہ

## 2- محاورہ:

محاورہ کا اطلاق خاص کر ان افعال پر ہوتا ہے جو کسی اسم کے ساتھ مل کر اپنے حقیقی معنوں کی بجائے مجازی معنوں میں استعمال ہوتے ہیں جیسے 'اتارنا' کے حقیقی معنی کسی شے کو اوپر سے نیچے لانے کے ہیں۔ مثلاً بچے کو سائیکل سے نیچے اتارنا' جہاز سے مسافروں کو اتارنا وغیرہ۔ ان میں سے کسی کو محاورہ قرار نہیں دیا جا سکتا کیونکہ ان میں اتارنا' حقیقی معنوں میں استعمال ہوتا ہے لیکن ''شیشے میں اتارنا'' اور ''دل سے اتارنا'' محاورات ہیں کیونکہ یہاں اتارنا مجازی معنوں میں استعمال ہوا ہے۔

## 3- روزمرہ:

روزمرہ دو یا دو سے زیادہ الفاظ کا مرکب ہوتا ہے۔ جسے اہل زبان استعمال کرتے ہیں جبکہ اس کے خلاف استعمال غلط سمجھا جاتا ہے۔ مثلاً ''بلاناغہ'' ایک روزمرہ ہے جبکہ ''بے ناغہ' کہیں تو خلاف روزمرہ ہے۔ لہٰذا غلط تصور ہوگا۔

| روزمرہ | خلاف روزمرہ |
|---|---|
| انیس بیس کا فرق | بیس اکیس کا فرق |
| بلاناغہ | بے ناغہ |
| آئے دن | آئے روز |
| پان سات | پان آٹھ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

آخر میں مَیں جناب اظہر ثقلین بھٹی صاحب کا ممنون ہوں جنہوں نے مجھے اس کتاب کی گزشتہ اشاعت میں رہ جانے والی کتابت کی غلطیوں کی تصحیح کا کام سونپا۔ لہٰذا میں نے بھی احسن طریقے سے کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا۔ اس میں بھی کوئی شک نہیں کہ ہر کام حرفِ آخر نہیں ہوا کرتا۔

اپنی مخلص آراء سے ضرور آگاہ کرتے رہیے گا۔ امید ہے کہ ہماری یہ کوشش اہل علم و ادب کے نزدیک بے حد قدر و قیمت حاصل کرے گی۔ (انشاء اللہ)

ڈاکٹر صلاح الدین
محمد ثقلین بھٹی
فوزیہ اظہر بھٹی

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






## الف ممدودہ

| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آب آب ہونا (م) | پسینا پسینا ہونا' شرمندہ ہونا | اس کو جب اس کے دوستوں نے چوری کرتے پکڑ لیا تو وہ آب آب ہو گیا۔ |
| آب اترنا (بگڑنا) (م) | چمک کم ہونا' جلا میں فرق آنا' عزت گھٹنا | (۱) نقلی زیورات کی آب جلد ہی اتر جاتی ہے۔ (۲) اس کپڑے کو میلے ہاتھ نہ لگاؤ ورنہ اس کی آب بگڑ جائے گی۔ |
| آب دینا (م) | رونق دینا' تازہ کرنا' صقیل کرنا | سنار نے ان پرانے زیورات کو خوب آب دی۔ |
| آب پر پانی پھیر دینا' آبرو خاک میں ملانا' آبرو کو بٹا لگانا (م) | آبرو کھونا' عزت گنوانا | اس لڑکے نے بری صحبت میں پڑ کر اپنے والدین کی آبرو کو خاک میں ملا دیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آب دیدہ ہونا (م) | آنکھوں میں آنسو بھر لانا۔ غمگین ہونا | اس نے آبدیدہ ہو کر کہا کہ میری خون پسینے کی کمائی ضائع ہو گئی۔ |
| آب زیرکاہ ہونا (م) | مکروفریب ہونا' دھوکہ ماری | اس دور میں تو ہر طرف آب زیرکاہ ہی نظر آتی ہے۔ |
| آب ودانہ اٹھنا (م) | جگہ تبدیل ہونا' مرجانا | افسوس کہ اس کا آب و دانہ اس دنیا سے ہمیشہ کے لیے اٹھ گیا ہے۔ |
| آب ہونا (م) | گھبرا جانا | بیٹے کی جدائی کے غم میں اس کا دل آب ہو گیا۔ |
| آپا دھاپی پڑنا (م) | اپنی اپنی فکر کرنا | بم پھٹنے کی آواز سن کر لوگوں میں آپا دھاپی پڑ گئی۔ |
| آپ کو دور کھینچنا (م) | آپ کو بڑا سمجھنا | وہ ہمیشہ اپنے آپ کو لوگوں سے دور کھینچتا ہے۔ |
| آپ کام مہا کام (مثل) | جو کام اپنے ہاتھ سے کیا جائے وہی اچھا ہوتا ہے | میں نے اس کو نقل کرنے کے لیے کچھ کام دیا۔ اس نے بگاڑ کر رکھ دیا۔ سچ ہے آپ کام مہا کام۔ |
| آپ کو بھولنا (م) | بے خود ہو جانا | اس کی یاد میں وہ اپنے آپ کو بھول چکا ہے۔ |
| آپے میں نہ رہنا' آپے سے باہر ہونا (م) | فرط غضب یا خوشی سے بدحواس ہونا | ایک شریر بچے نے اس گلاس کو توڑ دیا تو وہ آپے سے باہر ہو کر اس کو پیٹنے لگا۔ |
| آتش کا پرکالا ہونا (م) | سلگنا' بہت چالاک ہونا۔ شریر | وہ تو آتش کا پرکالا ہے اس سے بچ کر رہنا کہیں تمھیں دھوکا نہ دے جائے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آتش زیر پا ہونا (م) | بہت بے قرار ہونا | اس کی دید کی خاطر وہ آتش زیر پا ہو چکا ہے۔ |
| آٹے کے ساتھ گھن پستا (م) | مجرموں کے ساتھ بے گناہوں کا مارا جانا | اسلم بے قصور تھا مگر رشید جیسے مکار کی وجہ سے مقدمہ میں پھنس گیا۔ سچ ہے آٹے کے ساتھ گھن بھی پس جاتا ہے۔ |
| آٹے میں نمک ہونا (مث) | بہت تھوڑا ہونا معمولی سا | ہمارے کالج میں غیر مسلموں کی تعداد آٹے میں نمک کے برابر ہے۔ |
| آٹھ آٹھ آنسو رونا (م) | بہت رونا پھوٹ پھوٹ کر رونا | وہ اپنے والد کی وفات پر آٹھ آٹھ آنسو رو دیا۔ |
| آج کل کرنا (م) | ٹال مٹول کرنا جھوٹے وعدے کرنا | وہ جب بھی اپنی دی ہوئی رقم واپس مانگتا ہے تو وہ آج کل کر دیتا ہے۔ |
| آڑے آنا (م) | مشکل میں مدد دینا، سہارا دینا۔ | مطلبی دوست مشکل میں کب آڑے آتے ہیں؟۔ |
| آڑے ہاتھوں لینا (م) | سیدھا کرنا، برا بھلا کہنا۔ | استاد نے اس کو ایسا آڑے ہاتھوں لیا کہ اس نے اپنی غلطی کا اقرار کر لیا۔ |
| آستین چڑھانا (م) | تیار ہونا، مستعد ہونا لڑنے مرنے کو تیار ہونا | تمہیں شرم نہیں آتی اپنے بڑے بھائی کے خلاف آستین چڑھا رہے ہو۔ |
| آستین میں سانپ پالنا (مثل) | اپنے دشمن کی آپ پرورش کرنا | تم اپنی آستین میں سانپ پال رہے ہو۔ اس کا خمیازہ تمہیں بھگتنا پڑے گا۔ |
| آستین پکڑنا (م) | روکنا | وہ اندر جانے لگا تو دربان نے اسے آستین سے پکڑ لیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آسمان کا تھوکا منہ پر (مثل) | ایسی بیہودہ حرکت کرنا جس سے خود شرمند ہونا پڑے | ایسے بزرگ اور نیک آدمی پر الزام نہ لگاؤ۔ آسمان کا تھوکا منہ پر پڑتا ہے۔ |
| آسمان ٹوٹ پڑنا (م) | سخت مصیبت کا آنا | اپنے بیٹے کی وفات کی خبر سن کر تو اس پر آسمان ٹوٹ پڑا ہے۔ |
| آسمان سر پر اٹھانا (م) | بہت شور کرنا اودھم مچانا | معمولی تکلیف میں آسمان سر پر نہیں اٹھانا چاہیے بلکہ صبر کرنا چاہیے۔ |
| آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا (مثل) | ایک مصیبت سے نکل کر دوسری میں پھنس گیا | ابھی وہ قتل کے مقدمے سے بری ہوا ہی تھا کہ اسے ایک اور مقدمے میں پھنسا دیا گیا۔ یہ تو ایسا ہی ہے جیسے آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا۔ |
| آسمان کے تارے توڑنا | نہایت مشکل کام کرنا، چالاکی کرنا | وہ اتنا چالاک اور عیار ہے کہ باتوں باتوں میں آسمان کے تارے توڑ لاتا ہے۔ |
| آفت کا پرکالا، آگ کا پرکالا (صفت) | شوخ، معشوق، چالاک، شریر | ارے اسلام کی کیا پوچھتے ہو وہ تو آفت کا پرکالا ہے۔ |
| آگ اگلنا (م) | سخت کلامی کرنا، غیبت کرنا، برا بھلا کہنا | اس سے تو بات کرنا ہی مشکل ہے وہ تو فوراً آگ اگلنے لگتا ہے۔ |
| آگ برسانا (م) | سخت گرمی پڑنا | بارش نہ ہونے کی وجہ سے اب تو دن رات آگ برس رہی ہے۔ |
| آگ بگولا ہونا (م) | سخت ناراض ہونا، غضبناک ہونا | امجد سلمان کا جواب سن کر آگ بگولا ہو گیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آگ لگا کے پانی کو دوڑنا (م) | آگ بھڑکانا پھر دبانا' پہلے فساد برپا کرنا پھر مٹانا | اس کی تو عادت ہے کہ پہلے تو لڑائی جھگڑا کرا دیتا ہے پھر خود ہی آگ لگا کر پانی کو دوڑ پڑتا ہے۔ |
| آگ لگانا (م) | تباہ کرنا' فتنہ برپا کرنا آفت برپا کرنا | آپ کی منافقت نے جو آگ لگائی ہے' وہ قیامت تک نہیں بجھ سکتی۔ |
| آگ ہونا (م) | تیز ہونا غصے میں لال پیلا ہونا | نہ جانے کیا بات ہے وہ ذرا ذرا سی بات پر آگ ہوا جاتا ہے۔ |
| آنتوں کا قل ہو اللہ پڑھنا (م) | بہت بھوک لگنا | میں نے کل صبح سے کچھ نہیں کھایا۔ اب تو آنتیں قل ہو اللہ پڑھ رہی ہیں۔ |
| آنسو پونچھنا (م) | تسلی دینا' اطمینان دلانا' حوصلہ دینا | آج کل بہت کم ایسے لوگ ہیں جو کسی کے آنسو پونچھتے ہیں۔ |
| آم کے آم گٹھلیوں کے دام (مثل) | دوہرا فائدہ | اسے امپورٹ ایکسپورٹ کا کام راس آ گیا ہے' خوب سیر وتفریح بھی کرتا ہے اور منافع الگ کماتا ہے' اسے کہتے ہیں آم کے آم گٹھلیوں کے دام۔ |
| آنسوؤں سے منہ دھونا (م) | بہت رونا | وہ اپنے بھائی کی وفات پر اتنا رویا کہ ایسا لگتا تھا کہ اس نے آنسوؤں سے منہ دھویا ہے۔ |
| آنکھ اٹھا کر دیکھنا (م) | نظر بھر کر دیکھنا' گھورنا | اس کی یہ عادت ہے کہ وہ کسی کو آنکھ اٹھا کر دیکھتا ہی نہیں۔ |
| آنکھیں بچھانا (م) | تعظیم کرنا' خاطر کرنا | آپ کی راہ میں تو ہم نے ہمیشہ آنکھیں بچھائی ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آنکھ بدلنا (بدل جانا) (م) | ناراض ہونا' خفا ہونا اگلی سی بات نہ رہنا | آپ تو معمولی سی بات پر آنکھ بدل لیتے ہیں۔ |
| آنکھ بند ہونا (م) | مر جانا | بے چاری بڑھیا کی بیٹے کی خوشی دیکھنے سے پہلے ہی آنکھ بند ہو گئی۔ |
| آنکھیں کھلنا | آرام ہونا | پہلے مجھے بہت تکلیف تھی لیکن اب کچھ آنکھیں کھل گئی ہیں۔ |
| آنکھیں کھل جانا (م) | حیران ہونا | اکرم نے جب اپنے دوست کو اپنے دشمن کے ساتھ دیکھا تو اس کی آنکھیں کھل گئیں۔ |
| آنکھ پھوٹنا (م) | صدمہ پہنچنا' ضرب لگنا' اندھا ہونا | اگر میں نے اسلم کو تمہاری کتاب اٹھاتے دیکھا ہو تو میری آنکھیں پھوٹ جائیں۔ |
| آنکھ پھیر لینا (م) | عنایت نہ کرنا' ناراض ہو جانا | اس سے کسی بات کی توقع رکھنا فضول ہے وہ تو فوراً ہی آنکھیں پھیر لیتا ہے۔ |
| آنکھیں پتھرانا (م) | آنکھوں کا بے حس و حرکت ہو جانا | اب آ بھی جاؤ۔ تمہارے انتظار میں تو میری آنکھیں ہی پتھرا گئی ہیں۔ |
| آنکھیں پلٹنا (م) | بے توجہ ہونا' بے رخی کرنا۔ بے مروت ہونا | مطلب نکلتے ہی اس نے آنکھیں پلٹ لیں۔ |
| آنکھ جھپکنا (م) | آنکھ بند کرنا | ابھی میں نے آنکھ جھپکی ہی تھی کہ دروازے پر دستک ہوئی۔ |
| آنکھ چرانا (م) | نظر بچانا' کترانا | جب سے اس نے مجھ سے رقم ادھار لی ہے۔ آنکھیں چرانے لگ گیا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آنکھیں چار ہونا (م) | کسی سے ملنا | جونہی میری اس سے آنکھیں چار ہوئیں میں نے اسے جھک کر سلام کیا۔ |
| آنکھیں چھت سے لگنا | جاں بلب ہونا | شدت غم سے وہ بستر پر گر گیا اور اس کی آنکھیں چھت سے لگ گئیں۔ |
| آنکھیں دکھانا (م) | غصے ہونا' گھورنا | تم مجھے کیوں آنکھیں دکھا رہے ہو؟ میں نے تمہارا کیا بگاڑا ہے؟۔ |
| آنکھوں سے گرانا (م) | نہایت ذلیل وخوار کرنا | اس کی تو بات ہی نہ کرو وہ تو میری آنکھوں سے گر چکا ہے۔ |
| آنکھوں میں رکھنا (م) | عزت اور پیار کرنا | اس دور میں کسی پر کیا اعتبار کیجیے۔ اسلم کو میں نے آنکھوں میں رکھا لیکن وہ مجھے دھوکا دے گیا۔ |
| آنکھوں میں حلقے پڑنا (م) | کسی صدمے کی وجہ سے آنکھوں کا اندر دھنس جانا | اپنے باپ کی وفات پر وہ اس قدر رویا اور اتنا غم کیا کہ اب تو اس کی آنکھوں میں حلقے بھی پڑ گئے ہیں۔ |
| آنکھ سوئے در ہونا (م) | انتظار کرنا | عین وصل میں بھی میری آنکھ سوئے در لگی تھی کیونکہ اس کے انتظار کی عادت جو پڑ گئی تھی۔ |
| آنکھیں سفید ہونا (م) | اندھا ہو جانا | حضرت یوسف علیہ السلام کے فراق میں حضرت یعقوب علیہ السلام کی آنکھیں سفید ہو گئیں۔ |
| آنکھوں میں بسنا (م) | پسند آنا | میں نے تو اسے اپنی آنکھوں میں بسا رکھا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| آنکھیں سینکنا (م) | آنکھوں سے دیکھنا، نظارہ کرنا | اوباش نوجوان تو بس اسٹاپوں یا پارکوں میں جاتے ہی آنکھیں سینکتے ہیں۔ |
| آنکھ کا کاجل چرانا (م) | دھوکا دینا، نہایت چالاکی کرنا | امجد تو بے حد مکار اور ہوشیار شخص ہے وہ تو آنکھوں کا کاجل تک چرالاتا ہے۔ |
| آنکھ لڑانا (م) | اشارے کرنا، محبت کی نظر سے دیکھنا | اس نے کیا پڑھنا اور کیا لکھنا اس کا تو کام ہی آنکھ لڑانا ہے۔ |
| آنکھ لڑنا (م) | محبت ہونا | تم کچھ کھوئے کھوئے سے رہتے ہو ضرور تمہاری کہیں آنکھ لڑ گئی ہے۔ |
| آنکھیں کھولنا (م) | غفلت سے بیدار ہونا، ہوشیار ہونا، عبرت پکڑنا | لوگ خواب غفلت میں ڈوبے ہوئے تھے۔ علامہ اقبالؒ نے اپنے اشعار کے ذریعے ان کی آنکھیں کھولیں۔ |
| آنکھ لگانا (م) | محبت کرنا | مجھے لگتا ہے تم نے کہیں آنکھ لگا لی ہے تب ہی چ: چپ رہنے لگے ہو۔ |
| آنکھ لگنا (م) | سونا، محبت ہونا | ارے آہستہ بولو، ابھی بچے کی آنکھ لگی ہے تم تو آج کل خوب بن سنور کر آ رہے ہو۔ ضرورت کہیں آنکھ لگ گئی ہے۔ |
| آنکھ ملانا (م) | سامنے ہونا | یوں نظریں جھکانے سے بات نہیں بنے گی۔ آنکھ ملا کر بات کرو۔ |
| آنکھیں نکالنا (م) | گھورنا، غصے ہونا | میں کیا غلطی کر بیٹھا ہوں تم جو یوں آنکھیں نکال نکال کر دیکھ رہے ہو۔ |
| آنکھ کے آگے (م) | یاد آنا۔ کسی بات کا ہو بہو سامنے آنا | جب وہ مجھے یاد آتے ہیں تو سارا سماں آنکھوں کے آگے پھر جاتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آنکھ کا گل کترنا (م) | اشارے کرنا | اس کا تو انداز ہی نرالا ہے۔ وہ تو خوب آنکھ کا گل کترتی ہے۔ |
| آنکھیں پاؤں پر رکھنا | نہایت قدر و منزلت کرنا، تعظیم کرنا | وہ تو اپنے استاد سے اتنی محبت کرتا ہے کہ ان کے پاؤں اپنی آنکھوں پر رکھتا ہے۔ |
| آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل (مثل) | جو چیز نظر کے سامنے نہیں وہ پہاڑ کی اوٹ میں ہے | کوہ کن اسی غم سے مر گیا کہ آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل ہے۔ |
| آنکھوں میں غبار آجانا (م) | اندھا ہونا | اس کی برسوں راہ دیکھی یہاں تک کہ آنکھوں میں غبار آ گیا۔ مگر وہ ظالم پھر بھی نہ آیا۔ |
| آنکھوں میں جگہ دینا (م) | ہر وقت نظر میں رکھنا، قدر و منزلت کرنا | پہلے اس کو میں نے آنکھوں میں جگہ دی تھی مگر جب سے وہ نظروں سے گرا ہے دربدر ہو گیا ہے۔ |
| آنکھ کا اندھا گانٹھ کا پورا (مثل) | بیوقوف، مالدار | اگر ہمیں آنکھ کا اندھا اور گانٹھ کو پورا مل جائے تو پانچوں گھی میں ہو جائیں۔ |
| آنکھوں کے اندھے نام نین سکھ (مثل) | وہ آدمی جو ایسے اوصاف کا دعویٰ کرے جو اس میں نہ پائے جائیں | وہ جس قدر اپنے آپ کو ظاہر کرتا ہے اتنا ہے نہیں۔ سچ ہی کسی نے کہا ہے آنکھوں کے اندھے نام نین سکھ۔ |
| آئینہ کر دینا (م) | ظاہر کرنا | قرآن اور حدیث نے حق و باطل کے فرق کو آئینہ کر دیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آبخورے بھرنا (م) | کسی منت کے پورا ہونے پر دودھ یا شربت سے آبخورے بھر کر نیاز دینا | جب بڑی منتوں مرادوں کے بعد خدا نے اسے چاند سا بیٹا دیا تو اس نے خوب آبخورے بھرے۔ |
| آبدست کا بھی سلیقہ نہ ہونا (م) | بدسلیقہ نہ ہونا' پھوہڑ ہونا | ارے اس کی کیا بات کرتے ہو۔ اس کو تو آبدست کا بھی سلیقہ نہیں۔ |
| آب رکھنا' رکھوانا (م) | باڑھ رکھوانا' دھار تیز کرنا' سان پر چڑھانا | وہ تو بازار اپنے اوزاروں کی آب رکھوانے گیا ہے بس آتا ہی ہوگا۔ |
| آبرو بگڑنا (م) | ذلیل ہو جانا' عزت جانا | بری صحبت میں رہنے کی وجہ سے اس کی آبرو بگڑ گئی ہے۔ |
| آبرو بڑھانا (م) | ناموری حاصل کرنا' حیثیت پیدا کرنا | اپنی آبرو بڑھانے کی خواہش ہر شخص کے دل میں ہوتی ہے۔ |
| آبرو بیچنا (م) | عزت گنوانا' بے عزت ہونا' بے عصمت ہونا | جگہ جگہ آبرو بیچنا۔ اس بے غیرت کی تو عادت بن گئی ہے۔ |
| آبرو پانا (م) | عزت حاصل کرنا' نیک نامی حاصل کرنا | عمران خاں نے کینسر ہسپتال بنا کر خوب آبرو پائی ہے۔ |
| آبرو پر پانی پھیرنا (م) | ذلیل ہو جانا' عزت جانا | اس کی غلط حرکتوں نے اس کے باپ کی آبرو پر پانی پھیر دیا۔ |
| آبرو پر حرف آنا (م) | عزت کو نقصان پہنچانا | ایسے کام کبھی مت کرنا جس سے تمہاری آبرو پر حرف آئے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آبرو ٹکے کی ہو جانا (م) | عزت مٹ جانا' ساکھ ختم ہو جانا | اس نے جب سے کاروبار میں بے ایمانی شروع کی ہے اس کی آبرو ٹکے کی ہو کر رہ گئی ہے۔ |
| آبرو جا کے نہیں آتی (مثل) | عزت گئی ہوئی پھر نہیں بنا کرتی | ہمیشہ اپنی عزت کی حفاظت کرنا۔ یاد رکھنا ابرو جا کے نہیں آتی۔ |
| آبرو دو کوڑی کی ہو جانا (م) | عزت ختم ہونا' وقار نہ رہنا | اجمل بڑا عزت دار بنتا ہے جب جعلسازی کرتے ہوئے پکڑا گیا تو اس کی آبرو دو کوڑی کی ہو گئی۔ |
| آبرو دینا (م) | عزت بخشنا' کسی کو معزز و محترم بنانا' عزت گنوانا' عصمت کھونا | میں جب ان کے ہاں پہنچا تو انہوں نے مجھے بڑی آبرو دی۔ ہندوستان میں غربت کا یہ حال ہے کہ صرف روٹی کی خاطر لوگ آبرو دے دیتے ہیں۔ |
| آبرو ڈوب جانا (م) | عزت نہ رہنا' قدر کھونا | اس نے معمولی سی رقم کی خاطر اپنی آبرو ڈبو دی۔ |
| آبرو سنبھالنا (م) | عزت محفوظ رکھنا | اس کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ اتنی خستہ حالی اور تنگدستی کے باوجود اس نے اپنی آبرو سنبھال کر رکھی ہے۔ |
| آبرو سے درگزر کرنا (م) | عزت و حرمت کی پروا نہ کرنا | اس نے آبرو سے درگزر کرتے ہوئے اتنا بڑا کام کر ڈالا۔ |
| آبرو سے ہاتھ اٹھانا' دھونا (م) | بے عزتی کا کام کرنا' عزت سے مایوس ہونا | اب میرے سامنے اس کی بات بالکل مت کرو۔ اس نے تو آبرو سے ہاتھ دھو لیے ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آبرو کا لاگو ہونا' آبرو کے پیچھے پڑنا' آبرو کے درپے ہونا (م) | کسی کی پت اتارنے کی فکر میں ہونا' کسی کی ذلت کے درپے ہونا | آج کل تو وہ اس کی آبرو کے پیچھے پڑ گیا ہے اب وہ کچھ کر کے ہی چھوڑے گا۔ |
| آبرو گرہ میں باندھنا (م) | عزت کی حفاظت کرنا | اسے معلوم ہے کہ آبرو کو کیسے گرہ میں باندھا جاتا ہے۔ |
| آبرو گھٹنا (م) | عزت کم ہونا' ذلیل ہونا | ایسے کام نہیں کرنے چاہئیں جس سے انسان کی آبرو گھٹے۔ |
| آبرو لٹنا (م) | عصمت خراب ہونا' عزت برباد ہونا | جب کسی کی آبرو ہی لٹ جائے تو باقی کیا رہ جاتا ہے؟۔ |
| آبرو لوٹنا (م) | بے عزت کرنا' عصمت خراب کرنا | وہ اس کی آبرو لوٹ کر شہر ہی چھوڑ گیا ہے۔ |
| آبرو لینا (م) | بے عزت کرنا' زنا کرنا' حرام کرنا | کسی کی آبرو لینا بہت بری بات ہے۔ یہ شریفوں کا کام نہیں ہے۔ |
| آبرو مٹا دینا (م) | عزت ضائع کرنا | پہلے تو تم نے اس کی آبرو مٹا دی' اب افسوس کر رہے ہو' بھلا یہ بھی کوئی بات ہوئی۔ |
| آبرو مٹ جانا (م) | عزت خراب ہونا | اس کی تو آبرو مٹ چکی ہے اب وہ کہیں منہ دکھانے کے قابل نہیں رہا۔ |
| آبرو ملنا (م) | عزت ملنا' مرتبہ بلند ہونا | اس نے ملک و قوم کی بھلائی کے لیے بے حد کام کیے اور اسے بہت آبرو ملی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آب زن کرنا (م) | دوا کے پانی سے ٹب بھر کر اس میں بیمار کو بٹھانا اور چھینٹے مارنا | ہسپتال سے تو اس کو چھٹی مل چکی ہے اب تو اس کو گھر میں آب زن کرتے ہیں۔ |
| آب کوثر سے دھلی ہوئی زبان دھونا (صفت) | پاکیزہ زبان اختیار کرنا، فصیح و بلیغ ہونا، شیریں بیان ہونا | وہ اتنی فصیح و بلیغ گفتگو کرتا ہے کہ ایسا لگتا ہے جیسے اس نے آب کوثر سے زبان دھوئی ہے۔ |
| آب وخورش میں فرق آنا (م) | کھانے پینے میں بے قاعدگی پیدا کرنا | وہ دن رات کام میں مصروف رہنے لگا ہے اس لیے اس کے آب وخورش میں فرق آ گیا ہے۔ |
| آب و ہوا راس آنا (م) | کسی جگہ کا پانی اور موسم مزاج کے موافق ہونا، تندرست ہونا | اسے لاہور کی آب و ہوا راس آ گئی ہے۔ |
| آبے لونڈے جا بے لونڈے (مثل) | نوکر لڑکے کو حیران پھرانا، بار بار کام کے لیے دوڑانا، ذرا ذرا سی بات کے لیے بھیجنا، وقت گزارنا، ٹالنا، حیلے بہانے بنانا | وہ اپنے ملازم کے ساتھ اچھا سلوک نہیں کرتا ہر وقت آبے لونڈے جا بے لونڈے کرتا رہتا ہے۔ |
| آبلے بھرنا (م) | چھالوں میں پانی بھرنا | اس کے آبلے بھر چکے ہیں۔ جلد ہی وہ ٹھیک ہو جائے گا۔ |
| آبلہ مرجھانا (م) | چھالا خشک ہونا | اب تو اس کے تمام آبلے مرجھا چکے ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آ بنا (م) | مصیبت پڑنا | جان کا مصیبت میں پھنسنا' بلا وغیرہ کا نازل ہونا۔ |
| آپ آپ کرنا (م) | تعظیم کرنا' خوشامد کرنا' نہایت عزت سے مخاطب کرنا' تعظیم سے بولنا | وہ نہایت ہونہار شاگرد ہے۔ ہر وقت آپ آپ کرتا رہتا ہے۔ |
| آپ اپنے پاؤں پر کلہاڑی مارنا (م) | اپنا نقصان خود کرنا' اپنے آپ کو تباہ کرنا | اب رونے پیٹنے کا کیا فائدہ' تم نے تو اپنے پاؤں پر آپ کلہاڑی ماری ہے۔ |
| آپ اپنے حال میں (گرفتار) ہونا (م) | خود اپنی مصیبت یا فکر میں مبتلا ہونا | تم اس کی کیا بات کرتے ہو' وہ تو آپ اپنے حال میں گرفتار ہے۔ |
| آپ تجنا (م) | نفس کشی' من مارنا' خود پسندی ترک کر دینا | ایک اچھا انسان بننے کے لیے آپ تجنی پڑتی ہے۔ |
| آپ اپنے حق میں کانٹے بونا (م) | اپنے لیے خود باعث خرابی ہونا' اپنے پاؤں پر کلہاڑی مارنا | کسی سے کیا گلہ' آپ نے تو خود اپنے حق میں کانٹے بوئے ہیں۔ |
| آپا دھاپی پڑنا (م) | اپنی اپنی جان کی فکر ہونا' اپنا اپنا مطلب نکالنا | آج کل تو ہر طرف آپا دھاپی پڑی ہے۔ |
| آپا سنبھالنا (م) | ہوشیار اور خبردار رہنا' اپنے بدن کی خبرگیری | کسی کی کیا بات کرتے ہو یہاں تو آپا سنبھالنا مشکل ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آپ بھلے تو جگ بھلا (مثل) | جو خود اچھا ہو اسے دوسرے بھی اچھے دکھائی دیتے ہیں | آپ میری تعریف خواہ مخواہ کر رہے ہیں۔ اصل میں آپ بہت اچھے ہیں۔ جیسا کہ آپ بھلے تو جگ بھلا۔ |
| آپ تو عید کا چاند ہو گئے (م) | آپ بہت کم نظر آتے ہیں | واہ بھئی واہ! آپ تو عید کا چاند ہو گئے۔ اتنی مدت بعد نظر آئے ہیں۔ کہاں تھے آپ؟ |
| آپ خورادے آپ مرادے (مثل) | (عورتوں کا محاورہ ہے) تنہا خور آدمی' وہ شخص جو اپنے کنبے میں بانٹ کر نہ کھائے۔ بے فکرا' بے پروا | ارے موئے نگھی کے باپ کی کیا بات کرتی ہو' وہ شخص تو آپ خورادی آپ مرادی ہے۔ |
| آپ نے آپ کا ازار بند ر کمر بند سنے (م) | بہت آہستہ بولنے والے کے متعلق کہتے ہیں | ارے بھائی ذرا زور سے بولو' تم تو ایسے بات کر رہے ہو جیسے آپ نے آپ کا ازار بند سنے۔ |
| آپ سے جانا (م) | بیہوش ہونا' جان سے جانا' بن بلائے جانا' تم ہنسی مذاق میں پڑے ہو وہ آپ سے چلا گیا | سلیم میاں! امجد کی تو بات کرو ہی نہ۔ وہ تو ہر محفل میں آپ سے چلا جاتا ہے۔ |
| آپ سے بے آپ ہونا (م) | بے خود ہونا' اپنا ہوش نہ رہنا' بے چین ہونا | بس بس! ہوش میں آؤ' آپ سے بے آپ نہ ہو۔ |
| آپ سے چار برساتیں زیادہ دیکھی ہیں (م) | آپ سے زیادہ تجربہ ہے' زیادہ عمر جتانے کے لیے کہتے ہیں | بھائی صاحب' جانے دیں۔ میرا زیادہ دماغ خراب نہ کریں میں نے آپ سے چار برساتیں زیادہ دیکھی ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آپ سے گزرنا (م) | مرجانا' بے ہوش ہونا' گھمنڈ اور غرور کرنا | تمہارا تو ٹھہرا مذاق اور وہ آپ سے گزر گیا۔ اس کی تو بات ہی نرالی ہے وہ تو ہمیشہ آپ سے گزر جاتا ہے۔ |
| آپ سے اب ہونا (م) | عزت دار سے ذلیل ہونا | بھیا! یہ تو وقت وقت کی بات ہے۔ سلیم کو دیکھو' کہاں لوگ اس کے آگے پیچھے تھے اور آج کل وہ آپ سے اب ہو گیا ہے۔ |
| آپ کا سر بجائے قرآن | آپ کے سر کی قسم | آپ میری بات پر یقین کیوں نہیں کرتے۔ آپ کا سر بجائے قرآن یہ کام میں نے نہیں کیا ہے۔ |
| آپ میں آنا (م) | ہوش آنا' تکبیر چھوڑنا' غرور کو دور کرنا | اب میں اپنے بھائی سے بہت خوش ہوں وہ آپ میں آچکا ہے۔ |
| آپ کو پانا' پہنچنا (م) | اپنی حقیقت کو سمجھ لینا | بزرگوں نے درست کہا ہے کہ جس نے اپنے آپ کو پالیا اس نے سب کچھ پالیا۔ |
| آپ کو جوہر کرنا (م) | خودکشی کرنا | اس نے عشق میں دیوانہ ہو کر اپنے آپ کو جوہر کر لیا۔ |
| آپ کو خاک میں ملانا (م) | اپنے آپ کو تباہ کرنا' خود کو تجنا | اس نے بری صحبت اختیار کر کے اپنے آپ کو خاک میں ملا لیا ہے۔ |
| آپ کو دور کھینچنا' آپ کو آسمان پر کھینچنا' آپ کو کھینچنا (م) | اترانا' گھمنڈ کرنا' دوسروں سے نفرت کرنا' دوسروں کی نسبت اپنے آپ کو بہت بڑا جاننا | اس کے پاس مال و دولت کچھ زیادہ ہی آ گیا ہے تب ہی وہ اپنے آپ کو آسمان پر کھینچ رہا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| میں نے تو اس سے تعلقات ترک کر لیے ہیں کیونکہ وہ اپنے آپ کو بھول چکا ہے۔ | اپنی اصل کو فراموش کرنا، مغرور کرنا، ہونا | آپ کو بھولنا (م) |
| اس نے اس بے وفا کے عشق میں مبتلا ہو کر اپنے آپ کو ڈبو لیا ہے۔ | خود کو تباہ کرنا | آپ کو ڈبونا (م) |
| وہ آج کل اپنے آپ کو شاخ زعفران سمجھنے لگ گیا ہے۔ | خود کو بہت بڑا سمجھنا، اپنے آپ کو اہمیت دینا | آپ کو شاخ زعفران جاننا/سمجھنا (م) |
| غم عشق میں مبتلا ہو کر اس نے خود کو مٹا دیا ہے۔ | خود کو تباہ کرنا | آپ کو کھونا/مٹا دینا (م) |
| بات نہ ماننے والے شخص کو کہتے ہیں۔ میں مروں یا جیوں آپ کی بلا سے۔ | آپ کو کیا، آپ سے کیا واسطہ | آپ کی بلا سے، آپ کی بلا جانے (م) |
| ارے بھائی! تمہارا ان سے کیا مقابلہ؟ تو وہ آپ کے بھی چچا ہیں۔ | آپ سے زیادہ چالاک ہیں | آپ کے بھی چچا ہیں (م) |
| آپ کی شکایت سر آنکھوں پر، میں آج ہی اس کی خبر لوں گا۔ | آپ کی شکایت بجا ہے | آپ کی شکایت سر آنکھوں پر (مشکل) |
| معاف کیجیے گا۔ آپ کا کلام قطع ہوتا ہے۔ میرا مطلب یہ تھا کہ...... | دوسرے کی بات میں کرتے وقت عذر کے طور پر بولا جاتا ہے | آپ کا کلام قطع ہوتا ہے (م) |
| اگر اسے یہ کام ہی پسند ہے تو اسے کرنے دیجیے۔ اس سے آپ کا کیا بگڑتا ہے۔ | یہ فقرے ایسی جگہ مستعمل ہیں جہاں یہ کہنا منظور ہو کہ اس میں آپ کا کیا حرج ہے | آپ کا کیا بگڑتا ہے، آپ کا کیا جاتا ہے، آپ کا کیا لیتا ہوں (م) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آپ کا یہ کہنا (م) | تعریف بطور طنزاً | ارے بھئی آپ کا یہ کہنا! یہ کام سوائے آپ کے اور کون کرسکتا تھا۔ |
| آپ کا گھر ہے (م) | تواضع کے طور پر کہا کرتے تھے | یار، یہ آپ ہی کا گھر ہے جب چاہیں آ جائیں جب چاہیں چلے جائیں۔ |
| آپ کا منہ ملاحظہ ہے/ آپ کا پاس ہے (روزمرہ) | آپ ہی کا لحاظ ہے۔ یہ سب کچھ آپ ہی کی خاطر ہے | بھائی صاحب! یہ سب آپ ہی کا پاس ہے وگرنہ وہ کیا اور اس کی بساط کیا؟ |
| آپ میں پانا (م) | اپنی ذات میں پانا، ہوش میں آنا | ایک مدت کے بعد اس نے خود کو اپنے آپ میں پایا ہے۔ |
| آپ میں رہنا (م) | قابو میں رہنا، ہوش میں رہنا، گھمنڈ میں رہنا | اپنے آپ میں رہو، کہیں ایسا نہ ہو کہ میرا بھی دماغ خراب ہو جائے اور تمہیں یہاں سے باہر نکال دوں۔ |
| آپ میں نہ رہنا، آپ میں نہ سمانا (م) | بے ہوش ہونا، بے خبر ہونا | میں اس سے کیا بات کروں، وہ تو آج کل آپ میں ہی نہیں رہتا۔ |
| آپ ہی آپ باتیں کرنا (م) | رسوائی ہونا، بڑبڑانا، دیوانہ ہونا | نہ جانے اس کو کیا ہو گیا ہے۔ وہ تو دن رات آپ ہی آپ باتیں کرتا رہتا ہے۔ |
| آ پھنسنا (م) | فریب کھانا، دھوکے میں آ جانا، گرفتار ہو جانا | اس نے بڑے دنوں سے اس کے خلاف جال بنا ہوا تھا بالآخر وہ اس کے دام میں آ پھنسا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| آتا بھلا نہ جاتا (مثل) | اس شخص کی نسبت بولتے ہیں جس کے آنے جانے میں نقصان ہی نقصان ہو | اس نے تو میرا ناک میں دم کر دیا ہے وہ تو آتا بھلا ہے نہ جاتا۔ |
| آتما ٹھنڈی کرنا (م) | بھوک کی آگ بجھنا' سکھ ہونا' جی خوش ہونا' روح تازہ ہونا | جو کچھ تم چاہتے تھے وہ حاصل کر لیا ہے۔ امید ہے اب تمہاری آتما ٹھنڈی ہو گئی ہو گی۔ |
| آتما ستانا (م) | دل دکھانا' جان کو تکلیف دینا | میں بہت دکھی ہوں میری آتما کو مت ستاؤ۔ |
| آتما مسوسنا (م) | بھوک مارنا' نفس کشی کرنا' مسوسنا یعنی مروڑنا' دل پکڑنا کر رہ جانا' دکھ سہنا' ضبط کرنا | کچھ حاصل کرنے کے لیے اپنی آتما کو مسوسنا پڑتا ہے۔ |
| آتما میں آنچ لگی ہے (م) | سخت بھوک لگی ہے محبت کی آگ شدید ہوگئی ہے | مجھے مت چھیڑو یا میرا مذاق مت اڑاؤ' میری آتما میں آنچ لگی ہے۔ |
| آٹا گیلا ہونا (م) | آٹے میں پانی زیادہ پڑ جانا' دقت پڑنا' مصیبت میں پھنسنا' کام بگڑنا | میں نے تو یہ دیکھا ہے کہ میرے ساتھ ہمیشہ یہی ہوا ہے کہ جب بھی کوئی اہم کام کرنا پڑا' آٹا گیلا ہو گیا۔ |
| آٹا ہو جانا (م) | بہت باریک ہونا' چورا ہونا' ریزہ ریزہ ہونا | میں نے تو کہا تھا کہ اس کو موٹا موٹا کوٹ لو مگر تم نے تو اسے آٹا کر دیا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آٹھ' اٹھارہ اٹھائیس (روزمرہ) | پریشان' تتر بتر' منحوس تاریخیں سمجھی جاتی ہیں | میرے بارے میں کیا پوچھتے ہو' میں تو آٹھ آٹھ اٹھائیس ہو رہا ہوں۔ |
| آٹھ اٹھارہ کرنا (م) | پریشان کرنا' تتر بتر کرنا | مجھ سے آٹھ اٹھارہ مت کرو۔ میں پہلے ہی سخت پریشان ہوں۔ |
| آٹھ پہر سوگی (مثل) | ہر وقت ماتم اور سوگ میں | نہ جانے تم نے کون سا روگ پال رکھا ہے جو آٹھ پہر سوگی رہنے لگے ہو۔ |
| آٹھ پہر سولی ہے (مثل) | ہر وقت مصیبت کا سامنا' ہر وقت مرنے کا کھٹکا | اس مکان میں آ کر تو میں عذاب میں مبتلا ہو گیا ہوں۔ یہاں پر تو آٹھ پہر سولی ہے۔ |
| آٹھ وقت میان سے باہر رہنا (مثل) | ہر وقت لڑائی کے لیے تیار رہنا | میں تو نوید کے بارے میں سخت پریشان ہوں۔ وہ تو ہر آٹھ وقت میان سے باہر رہتا ہے۔ |
| آٹھوں پہر (روزمرہ) | ہر وقت' ہر گھڑی | پتا نہیں اسے کیا ہو گیا ہے' وہ تو آٹھوں پہر روتا رہتا ہے۔ |
| آٹھوں گانٹھ کمیت (مثل) | گھوڑا جس کے آٹھوں جوڑ یعنی چاروں ٹخنے اور چاروں گھٹنے مضبوط اور سیاہ ہوں۔ چالاک' عیار' پکا بدمعاش' نہایت شریر' پانچوں عیب شرعی والا | نذیر کی کیا پوچھتے ہو اس کے آٹھوں گانٹھ کمیت ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آٹھویں ساتویں (م) | گاہ بگاہ، کبھی کبھار، گاہے بگاہے | وہ پہلے تو روز آتا تھا مگر اب ہمارے گھر آٹھویں ساتوں چکر لگا لیتا ہے۔ |
| آٹے دال کا بھاؤ بتانا (م) | تنبیہ کرنا، دھمکانا، خوب خبر لینا | بس بہت ہو گئی۔ اب خاموش ہو جاؤ ورنہ آٹے دال کا بھاؤ بتا دوں گا۔ |
| آٹے دال کا بھاؤ معلوم ہونا (م) | خبر ہونا، اونچ نیچ کا پتا چلنا، قدر و عافیت معلوم ہونا | تم میرا خوب مذاق اڑا لو۔ شادی کے بعد سب آٹے دال کا بھاؤ معلوم ہو جائے گا۔ |
| آٹے دال کی فکر (روزمرّہ) | رزق کی فکر، گزارے کا غم، روزی کی فکر | تمہیں سیر و تفریح کی سوجھی ہے مجھے آٹے دال کی فکر ہے۔ |
| آٹے کا چراغ / آٹے کا دیا (مثل) | رزق کی فکر، ہر جگہ کا خطرہ، خطرے میں رہنے والے کی نسبت بولا کرتے ہیں۔ نہ گھر میں بے خوف نہ باہر امن | میں انہیں کے بارے میں سخت پریشان ہوں۔ وہ ہر وقت آٹے کا دیا جلائے رہتا ہے۔ |
| آثار بندھنا (م) | نشانیاں یا علامتیں ظاہر ہونا | بہتری کے لیے کچھ آثار بندھ گئے ہیں۔ |
| آثار پائے جانا (م) | نشانیاں ظاہر ہونا | اس کا کاروبار خوب چل نکلا ہے۔ اب اس کی مالی حالت بہتر ہونے کے آثار پائے جاتے ہیں۔ |
| آثار چھا جانا (م) | کثرت سے علامتیں ظاہر ہونا | وہ اپنی غلط حرکتوں سے باز نہیں آتا۔ یوں لگتا ہے اس کی بربادی کے آثار چھا گئے ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آثار ڈالنا (م) | بنیاد رکھنا، نیو رکھنا | انہوں نے مشترکہ طور پر ایک نئے کاروبار کے آثار ڈال دیئے ہیں۔ |
| آج کدھر چاند نکلا، آج کدھر سے چاند نکل آیا، آج کدھر کا چاند نکلا (م) | کسی نہایت عزیز دوست کے دفعتہً مل جانے کے موقع پر بولا جاتا ہے یعنی ایں آج کدھر آ گئے یا کدھر سے آ نکلے یا آج کیسے ادھر آنے کا اتفاق ہو گیا | ارے بھئی آج کدھر سے چاند نکل آیا، ہم تو آپ کی دید کو ترس گئے تھے۔ |
| آج کا کام کل پر اٹھا رکھنا/ ٹالنا/ چھوڑنا/ ڈالنا (مثل) | کسی کام میں سستی کرنا، کام کو کسی دوسرے وقت پر ٹالنا | آج کا کام کل پر نہیں چھوڑنا چاہیے۔ |
| آج کل بتانا (م) | ٹالنا، حیلہ بہانہ کرنا، ہاں، ہوتے کرتے رہنا، جھوٹے وعدے کرنا | میں جب بھی اس سے اپنی رقم کی واپسی کا مطالبہ کرتا ہوں وہ آج کل بتانے لگتا ہے۔ |
| آج میں نہیں یا تم/ وہ نہیں (مثل) | آج مر جاؤں گا یا مار دوں گا، آج فیصلہ ہو کر رہے گا | میں اس روز کی بک بک سے تنگ آ گیا ہوں آج میں نہیں یا وہ نہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آچار کرنا، آچار نکالنا (م) | گت بنانا، بہت پیٹنا | اگر تم نے سچ نہ بولا تو میں تمہارا آچار نکال دوں گا۔ |
| اَخ تھو کھٹے ہیں انگور کھٹے ہیں (مثل) | جب کوئی شے حاصل نہ ہو تو ندامت سے بچنے کے لیے بہانہ تراشنا | جب کوئی چیز آدمی کے ہاتھ نہیں لگتی تو اس میں عیب نکال کر دل کو تسلی دے لیتا ہے۔ ایسے موقع پر طنزاً یہ مثل بولی جاتی ہے۔ اصل لفظ اَخ ہے۔ اَخ تھو جب لومڑ انگور حاصل نہ کر سکا تو بولا اَخ تھو کھٹے ہیں۔ |
| آب آب کر مر گئے سرھانے دھرا رہا پانی (مثل) | مادری زبان پر دوسری زبان کو ترجیح دینے کی خرابی | غیر زبان میں گفتگو کرنے کی وجہ سے نقصان اٹھانا۔ ایک روایت ہے کہ ایک شخص کچھ فارسی سیکھ گیا۔ ایک بار گھر میں سخت بیمار ہوا۔ پیاس لگی تو آب آب چلانے لگا۔ گھر میں کوئی بھی فارسی نہ جانتا تھا۔ اس لیے کسی نے پانی نہ دیا حالانکہ پانی پاس ہی پڑا تھا۔ اس لیے وہ پیاسا ہی مر گیا۔ |
| آبرو جگ میں رہے تو بادشاہی جانیے (مثل) | دنیا میں عزت سے زندگی بسر کرنا بادشاہی کے برابر ہے | عزت بڑی دولت ہے۔ مثل مشہور ہے کہ آبرو جگ میں رہے تو بادشاہی جانیے۔ |
| آپنی سر پر اپنے چھوڑ پرائی آس (مثل) | مصیبت کے مقابلے کو خود تیار ہو جا۔ کسی دوسرے پر بھروسہ نہ رکھ۔ اپنے بازوؤں کے بل پر رہ | تم نے اس کے انتظار میں ناحق دو دن گزارے وہ نہیں آئے گا۔ اب یہ کام تم خود کرو تمہاری تو وہی مثل ہے آپنی سر پر اپنے چھوڑ پرائی آس۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آبوا لڑیں' لڑے ہماری بلا (مثل) | جوخواہ مخواہ لڑائی مول لے' عورتیں اس کی نسبت کہتی ہیں۔ | چل نکل یہاں سے بڑی آئی باتیں بنانے والی۔ تیری تو وہی مثل ہے آبو الڑیں' لڑے ہماری بلا۔ |
| آ بے سونٹے تیری باری' کان چھوڑ کنپٹی ماری (مثل) | کسی کام میں مسلسل ناکامیوں کے بعد آخری تدبیر کرتے وقت کہتے ہیں | میں نے تو اپنی پوری کوشش کر کے دیکھ لی' اب تو یہی ہے کہ آ بے سونٹے تیری باری' کان چھوڑ کنپٹی ماری۔ |
| آ بیل مجھے مار (مثل) | خواہ مخواہ لڑائی لینا' خود مصیبت میں پھنسنا۔ اپنے آپ بلا میں گرفتار ہونا | تم خواہ مخواہ اس مسئلے میں ٹانگ اڑ رہے ہو تمہاری تو وہی مثل ہے کہ آ بیل مجھے مار۔ |
| آپ آئے بھاگ آئے (مثل) | گویا آپ کے آنے پر ہماری قسمت جاگ اٹھی۔ آپ کا آنا باعث فخر ہے | ارے بھائی آپ ایسی باتیں کیوں کر رہے ہیں مجھے تو آپ کے آنے سے بہت خوشی ہوئی ہے میں تو یہ سمجھتا ہوں کہ آپ آئے بھاگ آئے۔ |
| آپ اپنی قبر کھودنا (م) | اپنے لیے خود ہی تباہی یا ہلاکت کا سامان پیدا کرنا | تم اس کے لیے پریشان مت ہو' تم نے اس کو جتنا سمجھانا تھا سمجھا لیا۔ اب بھی اگر وہ باز نہ آیا تو سمجھو وہ آپ اپنی قبر کھود رہا ہے۔ |
| آپا رکھا جائے جاپا نہ رکھا جائے (مثل) | اپنی ذات کو برائیوں سے بچا سکتے ہیں مگر اوروں کو نہیں بچا سکتے۔ اولاد کی حفاظت مشکل ہے بدیوں سے۔ | بھئی میں نے تو وہاں جانا چھوڑ دیا ہے اب وہ نہیں باز آتا تو میں کیا کروں تم تو جانتے ہی ہو کہ آپا رکھا جائے جاپا نہ رکھا جائے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| آپ ڈال ہیں تو میں پات پات (مثل) | میں آپ سے بھی زیادہ ہوشیار ہوں | بھیا تم کسی بھول میں نہ رہنا آپ اگر ڈال ہیں تو میں پات پات۔ |
| آپ ڈوبے تو جگ ڈوبا (مثل) | اپنی جان گئی تو گویا جہان ہی مر گیا' مصیبت زدہ کو دوسروں کی پرواہ نہیں ہوتی۔ | میرا تو سب کچھ تباہ ہو گیا ہے' مجھے کسی سے کیا' آپ ڈوبے تو جگ ڈوبا۔ |
| آپڑوسن مجھ سی ہو (مثل) | اپنی طرح اوروں کے لیے مصیبت چاہنا' کسی امیر پر حسد کرنا اور اسے بددعا دینا۔ | تم اس کے بنگلے اور گاڑی کا ذکر مجھ سے بار بار کیوں کر رہی ہو میں تو یہی کہوں گا آ پڑوسن مجھ سی ہو۔ |
| آپ زندہ جہان زندہ آپ مردہ جہاں مردہ (مثل) | جان ہے تو جہان ہے۔ آپ خوش تو سب خوش۔ آپ دکھی تو سب دکھی۔ | زندگی گزارنے کا اس کا اپنا ایک انداز ہے۔ وہ اس مثل پر عمل کرتا ہے کہ آپ زندہ جہاں زندہ آپ مردہ جہاں مردہ۔ |
| آپ راہ راہ دم کھیت کھیت (مثل) | اس شخص کی نسبت کہتے ہیں جو بظاہر تو نیک ہو لیکن بہ باطن مکار اور عیار ہو۔ | اشرف کا اپنی خالہ کے گھر بہت آنا جانا ہے اور خالہ بھی اس پر واری جاتی ہے لیکن وہ نہیں جانتی کہ اشرف کی مثال تو یوں ہے کہ آپ راہ راہ دم کھیت کھیت۔ |
| آپ سے گیا جگ سے گیا (مثل) | جو شے اپنے قبضے سے نکل گئی وہ گویا دنیا ہی میں نہیں رہی۔ | گم شدہ چیز کا ذکر کرنے کا کیا فائدہ کونسا اس نے مل جانا ہے' ہم جانتے ہیں کہ جو آپ سے گیا جگ سے گیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آپ فصیحت اور کو نصیحت (مثل) | آپ برائیاں کرنا اوروں کو منع کرنا | جا بھائی میری جان نہ کھا تیری تو وہ مثال ہے آپ فصیحت اور کو نصیحت۔ |
| آپ کاج مہا کاج (مثل) | اپنے ہاتھ سے کیا ہوا کام سب سے عمدہ اور تسلی بخش ہوتا ہے۔ | اسے یہ معمولی سا کام کرنے کو کہا تھا مگر اس نے اس کا ستیاناس کر دیا ہے سچ ہے۔ آپ کاج مہا کاج۔ |
| آپ کی نوکر ہوں بینگنوں کا نہیں | خوشامد کرنے والے کے لیے کہتے ہیں۔ | مشہور ہے کہ ایک نواب صاحب کی محفل میں بینگنوں کا ذکر چھڑ گیا۔ نواب صاحب کو بینگن ناپسند تھے۔ ایک خوشامدی نے بینگن کی برائی میں زمین و آسمان ایک کر دیا۔ کچھ مدت بعد نواب صاحب کی بینگنوں کے متعلق رائے بدل گئی۔ اس خوشامدی نے اب کی بار بینگنوں کی تعریف میں پل باندھ دیئے۔ نواب صاحب نے پوچھا اس روز تو آپ بینگنوں کی برائی کر رہے تھے آج تعریف کیوں کر رہے ہیں۔ خوشامدی نے جواب دیا کہ حضور میں آپ کا نوکر ہوں بینگنوں کا نہیں۔ |
| آپ میاں صوبے دار گھر میں بیوی جھانکے بھاڑ (مثل) | طنزاً ایسے شخص کی بابت بولا کرتے ہیں جو غریبی میں امیرانہ ٹیپ ٹاپ رکھے | ارے بھائی اس کی کیا بات کرتے ہو وہ خود تو بابو بنا پھرتا ہے۔ بچوں کے تن پر کپڑا نہیں' اس کی تو بالکل وہی مثال ہے آپ میاں صوبیدار گھر میں بیوی جھانکے بھاڑ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آپ میاں منگتے باہر کھڑے درویش (مثل) | خود میاں بھوکے ہیں اوروں کو کیا دیں گے | نعیم سے تو کسی بات کی توقع ہی فضول ہے اس کی حالت تو بالکل یہی ہے کہ آپ میاں منگتے باہر کھڑے درویش۔ |
| آپ کھائے بلی کو بتائے (مثل) | اپنا قصور دوسرے کے سر تھوپنا۔ | اسلم کی تو ہمیشہ سے ہی یہ عادت ہے کہ آپ کھائے اور بلی کو بتائے۔ |
| آپ کے منہ کا اگال ہمارے پیٹ کا ادھار (مثل) | امیر کی ذرا سی توجہ سے غریب کا کام بن سکتا ہے۔ | اگر آپ مہربانی کریں تو میرے بچے کی زندگی بن سکتی ہے۔ ہم تو یہی کہیں گے کہ آپ کے منہ کا اگال ہمارے پیٹ کا ادھار۔ |
| آپ ہارے سے بہو کو مارے (م) | اپنی ذلت دوسرے کے سر دھرنا' قصور اپنا سزا دوسرے کو۔ | ارے بھائی جانے دو۔ میرے سر کیوں چڑھتے ہو۔ تمہاری تو وہی مثال ہے۔ آپ ہارے بہو کو مارے۔ |
| آپ ہی بی بی آپ ہی باندی (مثل) | آپ ہی کے دیئے پر گزارہ کرتا ہوں' انکسار کے طور پر کہتے ہیں۔ | آپ کیوں شرمندہ کرتے ہیں ہم تو آپ ہی بی بی ہیں اور آپ ہی باندی ہیں۔ |
| آپ ہی مارے آپ ہی چلائے (مثل) | خود ہی ظلم کرے اور خود ہی فریاد کرے۔ | ناصر کا تو کام ہی یہ ہے کہ آپ ہی مارے اور آپ ہی چلائے۔ |
| آتا نہ چھوڑیئے جاتا نہ موڑیئے (مثل) | کوئی ایسی چیز ملے تو لے لینی چاہیے' جاتی ہو تو پروا نہیں کرنی چاہیے | تم تو پاگل ہو۔ تمہیں کیا ضرورت تھی واپس کرنے کی' ہم تو یہی کہیں گے آتا نہ چھوڑیئے جاتا نہ موڑیئے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آ تما میں پڑے تو پرماتما کی سوجھے۔ (مثل) | پیٹ بھرے تو عبادت الٰہی کا خیال ہو۔ بھوکے سے عبادت نہیں ہوسکتی | میں تو بہت کمزور آدمی ہوں' مجھ سے کیا پوچھتے ہو۔ بھائی آتما میں پڑے تو پرماتما کی سوجھے۔ |
| آٹا دال الو بھی ہے (مثل) | اچھائیوں کے ساتھ برائیاں بھی ہیں | بس! اس کی زیادہ تعریفیں نہ کرتے جاؤ تم نہیں جانتے آٹا دال الو بھی ہے۔ |
| آٹھ بار نوتیوہار (مثل) | عیش پروری کے اظہار کے لیے کہتے ہیں کہ آٹھ دن میں نو میلے مناتے ہیں۔ | عیش وعشرت منانے کے موقع پر بولتے ہیں یعنی آٹھ دن اور نو میلے اس کے تو آج مزے ہی مزے ہیں وہ تو آٹھ بار نو تیوہار منا رہے ہے۔ |
| آٹھ جولاہے نو حقے' اس پر بھی دھکم دھکے (مثل) | ضرورت سے زیادہ سامان ہونے کے باوجود لڑائی جھگڑا | میں تو ان لوگوں کی روز کی بک بک جھک جھک سے تنگ آ گیا ہوں گھر میں اللہ کا دیا سب کچھ ہے پھر بھی ان کی یہ مثال ہے کہ آٹھ جولاہے نو حقے اس پر بھی دھکم دھکے۔ |
| آٹھ گاؤں کا چودھری بارہ گاؤں کا راؤ' اپنے کام نہ آؤ تو ایسی تیسی میں جاؤ (مثل) | کوئی شخص خواہ کتنا ہی بڑا یا باوسائل ہو اگر اپنے کام نہیں آتا تو اس کا ہونا نہ ہونا برابر ہے | ارے اتنی بڑی افسری کا کیا فائدہ جب تم گھر کے ہی چھوٹے موٹے کام نہیں کرا سکتے' میں تو بس کہوں گی کہ آٹھ گاؤں کا چودھری بارہ گاؤں کا راؤ۔ اپنے کام نہ آؤ تو ایسی تیسی میں جاؤ۔ |
| آج آئے کل چلے (مثل) | جلد چلے جانا' بہت مختصر قیام کرنا | ارے بھائی اتنی جلدی بھی کیا ہے' آرام سے چلے جانا کچھ دن تو اور رہو' تمہاری تو وہی مثال ہے آج آئے کل چلے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آج چل کے پھر نہ چلوں گی (روزمرہ) | تیز ہوا چلنے کے موقع پر کہتے ہیں | توبہ توبہ اتنی تیز ہوا چل رہی ہے جیسے کہہ رہی ہو۔ کہ آج چل کے پھر نہ چلوں گی۔ |
| آج کل بارہ برس کی بیٹا بر مانگے ہے (مثل) | شرم اٹھ گئی ہے برا زمانہ آ گیا ہے | ہائے ہائے کیا زمانہ آ گیا ہے آج کل تو بارہ برس کی بیٹا بر مانگے ہے۔ |
| آج کے بنیے کل کے سیٹھ (مثل) | زمانے کے انقلاب سے چھوٹے بڑے ہو جاتے اور بڑے چھوٹے | وقت بدلتے دیر نہیں لگتی کیا آپ نہیں جانتے کہ آج کے بنیے کل کے سیٹھ بھی ہو سکتے ہیں۔ |
| آج مرے کل دوسرا دن (مثل) | دنیا کی ناپائیداری اور بے ثباتی کے موقع پر کہا کہا کرتے ہیں، زندگی ناپائیدار ہے۔ ادھر مرے ادھر دن گزرنے شروع ہو گئے۔ | بھائی ہم نے اتنا کچھ لے کر کیا کرنا ہے زندگی کا کیا بھروسہ آج مرے کل دوسرا دن۔ |
| آدمی آدمی انتر کوئی ہیرا کوئی کنکر (مثل) | ہر آدمی میں فرق ہے۔ کوئی اچھا کوئی برا۔ سب یکساں نہیں ہوتے۔ انتر بمعنی فرق | بھائی اس دنیا میں سب ایک جیسے نہیں ہیں تو آدمی آدمی انتر ہے کوئی ہیرا کوئی کنکر ہے۔ |
| آدمی پر آدمی گرنا (م) | بہت بھیڑ ہونا، بہت ہجوم ہونا | ایسی نمائش تو میں نے آج تک نہیں دیکھی یہاں تو آدمی پر آدمی گر رہا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آدمی جانے بسے سونا جانے کسے (مثل) | آدمی کے عیب و ہنر ساتھ رہنے سے معلوم ہوتے ہیں اور سونے کی حقیقت کسوٹی پر گھسنے سے معلوم ہوتی ہے | صرف ایک ملاقات میں کسی کے بارے میں کیا رائے دی جاسکتی ہے تم تو جانتے ہی ہو کہ آدمی جانے بسے سو جانا کسے۔ |
| آدمی کا جنگل آدمی کا بن (صفت) | وہ جگہ جہاں آدمی بکثرت ہوں، گنجان آبادی کا ملک | چین کی کیا بات کرتے ہو وہ تو آدمی کا جنگل اور آدمی کا بن ہے۔ |
| آدمی کا شیطان آدمی ہے (مثل) | برے کی صحبت بھلے آدمی کو بھی برا بنا دیتی ہے۔ آدمی بری صحبت سے برا ہوتا ہے۔ آدمی ہی آدمی کو بہکاتا ہے | تم اگر شروع سے سختی کرتیں تو وہ بری صحبت نہ اپناتا، کیا تم نہیں جانتیں کہ آدمی کا شیطان آدمی ہے۔ |
| آدمی ہو یا بے دال کے بودم (مثل) | بالکل احمق، نرے الو ہو یعنی بودم کی دال الگ کریں تو بوم بن جاتا ہے جس کے معنی ہیں الو | یار تم آدمی ہو یا بے دال کے بودم۔ اتنی سی بات بھی تمہاری سمجھ میں نہیں آتی۔ |
| آدمیت کے جامے میں آنا (م) | شرافت اور انسانیت اختیار کرنا | شکر ہے وہ آدمیت کے جامے میں آ گیا وگرنہ تباہ و برباد ہو جاتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آدھا آپ گھر آدھا سب گھر (مثل) | لالچی آدمی کی نسبت بولتے ہیں۔ آدھا لالچی کے پاس ہو اور آدھا ساری دنیا میں۔ | اس کی تو بات ہی نہ کرو وہ تو بے حد لالچی آدمی ہے ہمیشہ یہی چاہتا ہے کہ آدھا آپ گھر ہو اور آدھا سب گھر۔ |
| آدھا تیتر آدھا بیٹر (مثل) | جب بے تمیزی سے کوئی غلط ملط ہو جائے' اس موقع پر بولا کرتے ہیں' بے ڈھنگا کام۔ بے قاعدہ۔ بے نظام۔ بے تمیزی کا کام | اس کے کام کرنے کا تو انداز ہی نرالا ہے وہ تو ہمیشہ ہی آدھا تیتر آدھا بیٹر کرتا ہے۔ |
| آدھی چھوڑ ساری کو جائے' آدھی رہے نہ ساری پائے (مثل) | بے صبر اور لالچی آدمی کی نسبت بولتے ہیں۔ تھوڑی چیز چھوڑ کر زیادہ کا لالچ کرنے والا' تھوڑی ہی کھو بیٹھا ہے | زیادہ لالچ کرنے والا ہمیشہ گھاٹے میں رہتا ہے مثل مشہور ہے آدھی چھوڑ ساری کو جائے' آدھی رہے نہ ساری پائے۔ |
| آدھی دنیا آباد آدھی ویران (مثل) | یک چشم آدمی پر پھبتی کستے ہوئے کہتے ہیں۔ ایک آنکھ والا کانا | نہ بھئی نا' اسے نہ تنگ کرو اس کی تو آگے ہی آدھی دنیا آباد اور آدھی ویران ہے اس کا چشمہ واپس کر دو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آدھی رات جماہی آوے شام سے منہ پھیلا دے (مثل) | وقت سے پہلے ہی کسی کام کی تیاری کرنا | ارے وہ تو بہت جلد باز ہے' جماہی آدھی رات کو آنی ہوتی ہے لیکن وہ منہ شام سے ہی منہ پھیلا دیتا ہے۔ |
| آدھے کا ساجھی برابر کی چوٹ (مثل) | آدھ کا شریک برابر کی حکومت کرتا ہے۔ برابر حیثیت رکھنے والے کے لیے بولتے ہیں۔ | جب وہ آدھے کا ساجھی ہو گا تو برابر کی چوٹ تو ہوگی ہی۔ |
| آدھے گاؤں دیوالی آدھے گاؤں ہولی (مثل) | سب کی رائے الگ الگ ہونا۔ نااتفاقی | ان کا مسئلہ حل ہونا بہت مشکل ہے ان کے ہاں تو آدھے گاؤں دیوالی ہوتی ہے اور آدھے گاؤں ہولی کھیلی جاتی ہے۔ |
| آدھے میں میاں موج' آدھے میں ساری فوج (مثل) | آدھا خود لینا اور باقی آدھا گھر کے سب لوگوں کو دینا۔ | ان کے گھر کی حالت کبھی نہیں سدھر سکتی' ان پر تو وہی مثل صادق آتی ہے آدھے میں میاں موج اور آدھے میں ساری فوج۔ |
| آرزو بر آنا (م) | خواہش کا پورا ہونا | ہماری تو کوئی آرزو بر نہیں آتی۔ |
| آرزو خاک میں ملنا (م) | ناامید ہونا' ارمان نہ نکلنا' دل کی دل میں رہ جانا | اس کی تمام آرزوئیں خاک میں مل گئیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آڑا ترچھا ہونا (م) | ناراض ہونا، غصے ہونا، خفا ہونا، بگڑنا۔ | تم تو مجھ پر ناحق آڑے ترچھے ہو رہے ہو، اس میں میری کوئی غلطی نہیں ہے۔ |
| آڑے ہاتھوں لینا (م) | خوب خبر لینا، سزا دینا، گھسیٹنا اور شرمندہ کرنا، لعنت ملامت کرنا، درست کرنا، ٹھیک بنانا اور دھمکانا، خوب لتاڑنا | جونہی وہ گھر پہنچا اس کے باپ نے اسے آڑے ہاتھوں لیا۔ |
| آزاد کا سونٹا (صفت) | فقیر کا ڈنڈا، بیروک، بے ٹوک، منہ پھٹ، جیسے گنوار کا لٹھ ویسے ہی آزاد کا سونٹا، نہنگ آدمی | اس سے بات کرنی فضول ہے وہ تو آج کل آزاد کا سونٹا بنا ہوا ہے۔ |
| آستین چڑھانا (م) | تیار ہونا، مستعد ہونا، لڑائی کی تیاری، لڑانا | میرے وہاں پہنچتے ہی اس نے آستین چڑھانا شروع کر دیں۔ |
| آستین کا سانپ (صفت/مثل) | چھپا ہوا دشمن دوستی کے پردے میں دشمنی کرنے والا | بغلی دشمن، دوست ہو کر دشمنی کرنے والا، مار آستین کا ترجمہ ہے۔ اس سے ہوشیار رہنا وہ آستین کا سانپ ہے۔ |
| آستین میں سانپ پالنا (مثل) | دشمن کی پرورش کرنا، دشمن کو مدد پہنچا کر قوی تر کر لینا۔ | وہ اس سے ہمدردی نہیں کر رہا بلکہ آستین میں سانپ پال رہا ہے۔ |
| آسمان پر اڑنا (م) | تکبر کرنا، بڑھ کر چلنا، اترانا۔ اپنے آپ کو سوور کھینچنا | جب سے اس کی دکان چل پڑی ہے وہ آسمان پر اڑ رہا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آسمان ٹوٹنا (م) | سخت مصیبت کا نازل ہونا' تباہ ہونا | بیٹے کی وفات سے اس پر آسمان ٹوٹ پڑا ہے۔ |
| آسمان سر پر اٹھانا (م) | شور مچانا' اودھم ڈالنا | کلاس روم میں تو بچوں نے آسمان سر پر اٹھا رکھا ہے۔ |
| آسمان سے باتیں کرنا (م) | بہت بلند ہونا' مغرور ہونا | آج کل تو ایسی ایسی عمارتیں بن رہی ہیں جو آسمان سے باتیں کرتی ہیں۔ |
| آفتاب کو چراغ دکھانا / آفتاب کو دیا دکھانا (م) | عاقل کو عقل بتانا / صاحب کمال کے آگے کمالات کے دعوے کرنا | آپ تو بات ہی اور ہے۔ آپ کو تو سمجھانا ایسا ہی ہے جیسے آفتاب کو چراغ دکھانا۔ |
| آفت ڈھانا (م) | ستم برپا کرنا | تم نے کیا آفت ڈھا رکھی ہے۔ آرام سے نہیں بیٹھ سکتے۔ |
| آگ اور بیری کو کم نہ سمجھے (مثل) | نقصان پہنچانے والی چیز سے ہردم ڈرو | راشد کسی وقت بھی تم کو نقصان پہنچا سکتا ہے' کبھی آگ اور بیری کو کم نہ سمجھنا۔ |
| آگ برسنا (م) | گرمی پڑنا' دھوپ کا شدت سے پڑنا' لو چلنا | تم اس وقت بازار مت جاؤ باہر تو آگ برس رہی ہے۔ |
| آگ ببھوکا (صفت) | چہرے کا غصے مارے سرخ ہو جانا' غضبناک ہونا' گرم ہونا آتش کی طرح لال ہونا | اسلم کو دیکھتے ہی اس کا چہرہ مارے غصے کے آگ ببھوکا ہو گیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آگ پر تیل ڈالنا آگ پر تیل ٹپکانا (مثل) | غصے کو اور زیادہ کرنا' آگ کو تیز کرنا۔ | تم کسی سے کیا ہمدردی کر سکتے ہو تمہارا تو کام ہی آگ پر تیل ڈالنا ہے۔ |
| آگ پر لوٹنا (م) | بے چین ہونا' انگاروں پر لوٹنا' حسد کے مارے تڑپنا | بیٹے کی جدائی میں وہ آگ پر لوٹ رہا ہے۔ |
| آگ پھانکنا (م) | بدگوئی کرنا' چغلی کھانا' جھوٹ بولنا' مبالغہ حد سے زیادہ کرنا' شیخ مارنا | اسے جب دیکھو آگ پھانکتا رہتا ہے۔ |
| آگ جانے لوہار جانے' دھونکنے والے کی بلا جانے (مثل) | فرمانبردار حکم کے نتیجے کا ضامن نہیں' دھونکنے والے کا کام دھونکنا ہے' چیز خراب ہو جائے یا درست اس کی بلا سے یہ تو لوہار کا ذمہ ہے | اس احمق کو جو حکم دیا جائے بجا لاتا ہے اسے کسی نتیجے کی پروا نہیں ہوتی اس کی مثال تو ایسی ہی کہ آگ جانے لوہار جانے دھونکنے والے کی بلا جانے۔ |
| آگ سے پانی ہو جانا (م) | سخت سے نرم دل ہو جانا' غصہ دور ہو جانا' مشکل کا دور ہو جانا' ناممکن سے ممکن ہو جانا | میں تو سخت حیران ہوں اتنا ظالم شخص کس طرح آگ سے پانی ہو گیا ہے۔ |
| آگ کو دامن سے ڈھانکنا (م) | عیاں امر کو چھپانے کی فضول کوشش کرنا | اب اس بات کو چھپانے سے کیا حاصل' آگ کو دامن سے ڈھانکنا فضول ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آگ کھائے منہ جلے ادھار کھائے پیٹ (مثل) | آگ سے منہ اور قرض سے پیٹ جل جاتا ہے' قرض سے اتنا ڈور جتنا آگ سے | ادھار بہت بری چیز ہے۔ ہمیشہ اس سے بچنا چاہیے مثل مشہور ہے آگ کھائے منہ جلے ادھار کھائے پیٹ۔ |
| آگ کے مول بکنا' مہنگا بکنا' گراں ہونا (م) | بہت قیمتی' گراں ہونا | ارے بھائی کوئلے تو آج کل آگ کے مول بک رہے ہیں۔ |
| آگ لگنے پر کنواں کھودنا (مثل) | بیہودہ اور فضول کام کرنا' بے موقع محنت کرنا' بے وقت کام کرنا | تمہارے جیسا احمق شخص میں نے آج تک نہیں دیکھا۔ تم تو ہمیشہ آگ لگنے پر کنواں کھودتے ہو۔ |
| آگ لگنے پر پانی کہاں (مثل) | غیظ وغضب کے وقت صبر و ہوش نہیں رہ سکتا | بیوی کو پڑوسی کے ساتھ شرمناک حالت میں دیکھ کر وہ اپنے ہوش وحواس کھو بیٹھا اور دونوں کو مار ڈالا۔ سچ ہے آگ لگنے پر پانی کہاں۔ |
| آگ میں آگ لگانا (م) | غصے میں اور غصہ آنا' چغلی کر کے لڑائی کو چمکا دینا | وہ اپنی عادت سے باز نہ آیا اور آگ میں آگ لگاتا چلا گیا۔ |
| آگے جائے گھٹنے ٹوٹیں پیچھے دیکھے آنکھیں پھوٹیں (مثل) | جہاں کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے دونوں میں خرابی ہو وہاں بولتے ہیں۔ | ایک خاص طرح کی قسم ہے جس کا دل رکھنا منظور ہو اس کے لیے بولتے ہیں۔ مجبوری ناکامی کا اظہار۔ آگے جائے گھٹنے ٹوٹیں پیچھے دیکھے آنکھیں پھوٹیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| آگے دوڑ پیچھے چوڑ (مثل) | آگے بڑھتا جائے پیچھے بھولتا جائے۔ ہر کام نامکمل کرنا | اکرم کی تو عادت ہے کہ وہ ہر کام ادھورا کرتا ہے اس کی تو وہی مثال ہے آگے دوڑ پیچھے چوڑ۔ |
| آگے ہاتھ پیچھے پات (مثل) | مفلس کی نسبت بولا جاتا ہے کہ تن ڈھانکنے کو کپڑا بھی نہیں | بری صحبت میں رہ کر وہ اپنا سب کچھ لٹا بیٹھا ہے اب تو اس کی وہی مثال ہے آگے ہاتھ پیچھے پات۔ |
| آنسو ایک نہیں کلیجہ ٹوک ٹوک (مثل) | جھوٹ موٹ کا رونا' بناوٹ کا رونا' ٹوک ٹوک بمعنی ٹکڑے ٹکڑے | وہ عورت رو کم رہی تھی شور زیادہ مچا رہی تھی' اس کی بالکل وہی مثال تھی آنسو ایک نہیں کلیجہ ٹوک ٹوک۔ |
| آنکھ کا پانی ڈھل جانا (م) | بے حیا ہونا لاج نہ رہنا۔ | بے شرم ہو جانا' بے حیا بن جانا' بے لحاظ اور بے مروت ہونا' اری بہن اس لڑکی کی تو آنکھ کا پانی ڈھل گیا ہے۔ |
| آنکھیں کھلی کی کھلی رہ جانا (م) | نہایت متحیر و ششدر ہونا' ہکا بکا رہ جانا | اس کی بدلحاظی اور بے مروتی دیکھ کر میری آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ |
| آنکھوں آنکھوں میں رات کٹنا (م) | تمام رات جاگتے ہی جاگتے بسر ہونا | بیٹے کو یاد کرتے ہوئے اس نے تمام رات آنکھوں آنکھوں میں کاٹ دیا۔ |
| آنکھوں میں چربی چھانا (م) | آنکھوں کی بینائی کم ہو جانا' غرور اور تکبر سے نیک و بد کی تمیز نہ کرنا' غافل رہنا | اب تو وہ بڑا آدمی بن گیا ہے۔ اسی لیے اس کی آنکھوں میں چربی چھا گئی ہے وہ آدمی کو آدمی ہی نہیں سمجھتا۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com





| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| اب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت (مثل) | وقت گزرنے کے بعد پچھتانا فضول ہے | غلط تمہاری تھی جو تم نے اس سے اتنی سخت باتیں کیں' اسے برا بھلا کہا اور اب اس کے جانے کے بعد رو رہی ہو سچ ہے اب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت۔ |
| ابر کھلنا (م) | مطلع صاف ہونا' بادلوں کا ہٹنا | اگر ابر کھل گیا تو وہ ضرور آئیں گے۔ |
| اپنی پڑنا (م) | اپنی فکر میں لگا ہونا | یہاں کوئی دوسرے کی مدد نہیں کرتا۔ ہر ایک کو اپنی پڑی ہوئی ہے۔ |
| اپنی کھال میں مست ہونا (م) | اپنی حالت میں خوش رہنا | یہاں تو ہر شخص اپنی کھال میں مست ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| اپنا الو سیدھا کرنا (م) | اپنا مطلب نکالنا، اپنے فائدے کی بات کرنا | ہم تو اس الو سے اپنا الو سیدھا کرتے ہیں ورنہ ہمیں کیا ضرورت پڑی ہے کہ اس کے پیچھے مارے مارے پھرتے رہیں۔ |
| اپنے منہ میاں مٹھو بننا (مثل) | اپنی تعریف آپ کرنا | اپنے منہ میاں مٹھو بننا تو آسان ہے، بات تو تب ہے جب کوئی دوسرا آپ کی تعریف کرے۔ |
| اپنا سا منہ لے کر رہ جانا (م) | شرمندہ ہونا | میں نے جب اس کے کرتوت بیان کیے تو وہ اپنا سا منہ لے کر رہ گیا۔ |
| اپنی قبر آپ کھودنا | اپنا نقصان آپ کرنا | اس نے یہ حرکت کر کے اپنی قبر آپ کھودی ہے۔ |
| اپنی گلی میں کتا بھی شیر ہوتا ہے (مثل) | اپنی جگہ پر ہر ایک دلیر ہوتا ہے | اس جگہ سے باہر نکل کے مجھ سے بات کرو اپنی گلی میں تو کتا بھی شیر ہوتا ہے۔ |
| اپنی نوبت بجانا (م) | اپنا زور شور دکھانا | دنیا میں آ کر ہر کوئی اپنی نوبت بجاتا ہے اور رخصت ہو جاتا ہے۔ |
| اٹکھیلیاں کرنا (م) | ناز و نخرہ کرنا، شوخیاں دکھانا | کام کی بات کرو، یونہی اٹکھیلیاں کرنے سے کچھ حاصل نہ ہوگا۔ |
| اِدھر کنواں اُدھر کھائی (مثل) | ہر طرح سے مشکل | میں تو عجیب مصیبت میں گرفتار ہو گیا ہوں، ادھر کنواں ہے ادھر کھائی ہے جاؤں تو جاؤں کہاں؟۔ |
| ادھر کی دنیا ادھر ہونا (م) | ناممکن بات ہونا، الٹ پلٹ ہونا، انقلاب ہونا | وہ ایسا ضدی ہے کہ خواہ دنیا ادھر کی ادھر ہو جائے تو بھی اپنی ہٹ دھرمی کو نہیں چھوڑتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ادھر کے رہے نہ ادھر کے (م) | کچھ بھی بن نہ پڑنا | کسی کام کے نہ رہے بالکل بیکار ہو گئے سب سے بگاڑ لی اس نے کام ہی ایسے کیے کہ ہر ایک سے بگاڑ پیدا کر لیا۔ اب تو یہ حالت ہے کہ ادھر کے رہے نہ ادھر کے رہے۔ |
| اُرد پر سفیدی (صفت) | بہت کم | بدمعاش سزا سے اتنا بھی نہیں ڈرتے جتنی اڑد پر سفیدی ہوتی ہے۔ |
| اسی کی جوتی اسی کا سر (مثل) | دھوکا باز آدمی اپنی شے سے نقصان پاتا ہے | اس نے مجھے ہاتھ دکھانا چاہا مگر میں نے بھی اسی کی جوتی اسی کے سر ماردی۔ |
| اشکوں سے منہ دھونا (م) | رونا | جو موقع پا کر گنوا دیتا ہے وہ بعد میں اشکوں سے منہ دھوتا ہے۔ |
| اکیلا چنا بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا (مثل) | کمزور آدمی طاقتور دشمن کا مقابلہ نہیں کر سکتا | میں اس کام کو شروع کر دوں مگر اکیلا چنا بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا۔ مجھے بہت سی امداد کی ضرورت ہے۔ |
| اللے تللے کرنا (م) | فضول خرچی کرنا | اللے تللے کرنے والا ایک روز کنگال ہو جاتا ہے۔ |
| اللہ کے گھر سے پھرنا (م) | مر کر بچ جانا | اس بار تو وہ حقیقتاً اللہ کے گھر سے پھرا ہے ورنہ ڈاکٹروں نے تو جواب ہی دے دیا تھا۔ |
| الٹی پٹی پڑھانا (م) | ورغلانا' بہکانا' بھڑکانا | اس کو کسی نے ایسی الٹی پٹی پڑھائی ہے کہ وہ کسی کی نہیں مانتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| الٹے بانس بریلی کو (م) | حماقت کا کام برعکس بات | جہاں کوئی شے ہو وہاں لے جانا بیوقوفی کا کام ہے۔ |
| الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے (مثل) | اپنے کیے پر شرمندہ ہونے کے بجائے ٹوکنے والے کو آنکھیں دکھانا | جب قصوروار پرستش کرنے والے کو دھمکی دے یا ملزم پکڑنے والے کو الزام دے اس وقت یہ مثل بولتے ہیں۔ |
| الف یا بے کہنا (م) | معمولی سی بات کہنا | میں تمہاری اتنی سخت باتیں سن لیتا ہوں ورنہ کسی میں طاقت ہے جو مجھے الف یا بے کہے۔ |
| انٹی میں آنا (م) | قابو آنا | ہاں بھئی اب تو تمہارے مزے ہی مزے ہیں وزارت جو تمہاری انٹی میں آ گئی ہے۔ |
| اندھے کے ہاتھ بٹیر لگنا (مثل) | مرتبہ سے زیادہ حاصل ہونا، کسی عمدہ چیز کا کسی ادنیٰ آدمی کو مل جانا | اب تو وہ منیجر بن گیا ہے اسے اور کیا چاہیے اندھے کو بٹیر مل گئی ہے۔ |
| اندھا کیا چاہے دو آنکھیں۔(مثل) | ہر ایک اپنی خواہش کا متلاشی ہے | اس کی آرزو پوری ہو گئی اب اسے کس بات کی فکر ہے سچ ہے اندھا کیا چاہے دو آنکھیں۔ |
| اندھے کو چراغ نہ دکھلاؤ (م) | کور باطن کو نصیحت نہ کرو | اس کو سمجھانا ایسا ہی ہے جیسے اندھے کو چراغ دکھلانا۔ |
| ان تلوں میں تیل نہیں (مثل) | ان سے فائدہ کی امید نہیں ہے، بے مروت ہیں | وہ ان کے پاس بیٹھ کر کیوں اپنا قیمتی وقت ضائع کرتا ہے، ان تلوں میں تیل نہیں ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| انگشت بدنداں ہونا (م) | حیران ومتعجب ہونا | بازی گر کے کرتب دیکھ کر تماشائی انگشت بدنداں ہو گئے۔ |
| انگلیاں اٹھنا (م) | اشارے کنائے ہونا' رسوا ہونا | تمہاری وجہ سے میرے پاس کوئی نہیں آتا' دور دور سے لوگ انگلیاں اٹھاتے ہیں۔ |
| اوسان خطا ہونا (م) | حواس باختہ ہونا' گھبرا جانا | جب میں بندرگاہ پر پہنچا تو معلوم ہوا کہ کوئی چار گھنٹے ہوئے ہیں کہ سفارت کے جہاز روانہ ہو گئے۔ اب تو میرے اوسان خطا ہو گئے۔ |
| اوکھلی میں سر دیا تو دھمکوں سے کیا ڈر (مثل) | جان بوجھ کر اگر مصیبت میں پڑے تو پھر گھبرانے کی کیا ضرورت ہے | عشق کی پرخار وادی میں اگر قدم رکھ ہی دیا تو پھر گھبرانے کی کیا ضرورت ہے سچ ہے اوکھلی میں سر دیا تو دھمکیوں کا کیا ڈر۔ |
| اونٹ کے منہ میں زیرہ (مثل) | خواہش سے تھوڑی چیز' بہت کم | میں اس کا کیا کروں گا یہ تو اونٹ کے منہ میں زیرہ والی بات ہو گئی۔ |
| اونچی دکان پھیکا پکوان (مثل) | دکان کا خوب سجا ہوا ہونا اور مال کا خراب ہونا | یہ مثال وہاں بولتے ہیں جہاں کسی کو شہرت تو بہت ہو مگر اصل میں کچھ نہ ہو۔ |
| ایتر کے گھر تیتر باہر باندھوں کہ بھیتر (مثل) | کمینہ کو زیادہ مرتبہ یا دولت کا ملنا | اس کو افسری کیا مل گئی اس کے تو مزاج ہی بدل گئے یہ تو ایتر کے گھر تیتر والی بات ہو گئی۔ |
| ایڑیاں رگڑنا (م) | مصیبت میں پھنسنا | اسی لیے میں کہتا ہوں کہ برائیوں سے بچو اب ایڑیاں رگڑ رہے ہو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ایک آنکھ سے دیکھنا (م) | سب سے یکساں سلوک کرنا' اپنے پرائے سب کو برابر سمجھنا | قائداعظمؒ سب کو ایک آنکھ دیتے تھے۔ |
| ایک پنتھ دو کاج (مثل) | ایک کام کرنے سے کئی کاموں کا ہونا | وہ ہمیشہ ایسا کام کرتا ہے جس سے اور کام بھی ہو جاتے ہیں اس کی مثل بالکل ایک پنتھ دو کاج والی ہے۔ |
| ایک اور ایک گیارہ (مثل) | دو آدمی مل کر بہت کام کر سکتے ہیں | ارے تم اپنے ساتھ شریف کو بھی لے جاؤ کیا تم نہیں جانتے ایک اور ایک گیارہ ہوتے ہیں۔ |
| ایک دن مہمان' دو دن مہمان تیسرے مقولہ دن بلائے جان (مثل) | ایک دو دن سے زیادہ تواضع مصیبت بن جاتی ہے | مہمان کا زیادہ دیر تک ٹھہرنا ناگوار گزرتا ہے۔اس لیے کسی نے کیا خوب کہا ہے ایک دن مہمان' دو دن مہمان' تیسرے دن بلائے جان |
| ایک انار سو بیمار (مثل) | ایک چیز اور سینکڑوں خواہاں | اس کے عشق میں تو کئی لوگ گرفتار ہیں یہ تو ایسے ہی ہیں جیسے ایک انار سو بیمار۔ |
| ایک سر ہزار سودا (م) | آدمی ایک کام بہت | اب بھلا تم خود ہی انصاف کرو میں کیا کیا کروں یہاں تو ایک سر ہزار سودا والی بات ہے۔ |
| ایک زبان رکھنا (م) | پکا وعدہ رکھنا' اقرار سے نہ پھرنا | دیکھو تم وعدہ تو کر رہے ہو لیکن ایک زبان رکھنا۔ |
| ایک لاٹھی سب کو ہانکنا (م) | سب کے ساتھ ایک ہی سلوک کرنا | وہ تو ہمیشہ ایک لاٹھی سے سب کو ہانکتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| ایک کریلا دوسرے نیم چڑھا (مثل) | کسی چیز کا پہلے خراب ہونا' پھر بری صحبت سے زیادہ خراب ہونا | وہ تو پہلے ہی کسی کام کا نہ تھا اب اس کے ساتھ پھرنے سے تو بالکل ہی ناکارہ ہو گیا ہے سچ ہے ایک کریلا دوسرے نیم چڑھا۔ |
| اینٹ سے اینٹ بجانا (م) | تباہ و برباد کر دینا' مسمار کر دینا | محمود نے سومنات کی اینٹ سے اینٹ بجا دی۔ |
| اینٹ کا گھر مٹی کر دینا (م) | برباد کرنا۔ | اس نے تو خوب تباہی مچائی اور اینٹ کے گھر مٹی کر دیئے۔ |
| انیس بیس کا فرق ہونا (م) | بہت کم فرق ہونا | ان دو کپڑوں میں انیس بیس کا فرق ہے۔ |
| ابر کو دیکھ کر گھڑے پھوڑنا (مثل) | امید پر اپنا نقصان کر بیٹھنا | تم کس امید پر دکان بند کر کے گھر بیٹھے ہو تمہاری تو وہی مثال ہے کہ ابر کو دیکھ گھڑے پھوڑ ڈالے۔ |
| اب رنگ لائی گلہری (مثل) | کسی کی پوشیدہ عیاریاں اور چالاکیوں کے ظاہر ہونے کے موقع پر بولا کرتے ہیں | میں تو پہلے ہی کہتا تھا کہ یہ وہ نہیں ہے جو نظر آتا ہے دیکھو اب رنگ لائی گلہری۔ |
| اب سے آئے گھر سے آئے (مثل) | جو پہلے نادانی میں ہو چکا سو ہو چکا۔ اب آئندہ ایسا نہ ہوگا۔ گذشتہ را صلوٰۃ آئندہ را احتیاط | ٹھیک ہے میں اپنی غلطی تسلیم کرتا ہوں اب سے آئے گھر سے آئے۔ آئندہ احتیاط رکھوں گا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| اب کی بات اب کے ہاتھ' جب کی بات جب کے ساتھ (مثل) | گزشتہ زمانے کی بات پہلے ہی درست تھی اب جو چال زمانے کی ہے اس کے ساتھ چلنا چاہیے پہلے جھگڑے سے اس کا کوئی تعلق نہیں | بھئی اب سب بھلا دو۔ اب کی بات اب کے ہاتھ جب کی بات جب کے ساتھ' آئندہ کے بارے میں سوچو۔ |
| اپنا الو کہیں نہیں گیا (مثل) | ہمارا مطلب تو نکل ہی آئے گا خواہ غیر کا نفع ہو یا نقصان | بھئی ہمارا کمیشن تو کھرا ہے اب اس میں اس کا فائدہ ہو یا نقصان۔ اپنا الو کہیں نہیں گیا۔ |
| اپنا تن ڈھانکو دوسرے کو ننگا پیچھے کہنا (مثل) | پہلے اپنی برائیوں کو دور کرو پھر دوسرے کو برا کہنا | پہلے اپنا پردہ درست کرو پھر دوسرے کے عیب دیکھنا۔ پہلے اپنی برائیاں دور کرو پھر دوسرے میں خرابیاں نکالنا' تم اس کی برائیاں کیوں ظاہر کرتے ہو پہلے اپنا تن ڈھانکو دوسرے کو ننگا پیچھے کہنا۔ |
| اپنا رکھ پرایا چکھ (مثل) | اپنا سنبھال کر رکھنا اور دوسرے کا کھا جانا۔ اپنا جوڑ اور کا ہڑپ کر لے | سب کچھ ہوتے ہوئے تم روز مانگنے آ جاتے ہو تمہاری تو وہی مثال ہے اپنا رکھ پرایا چکھ۔ |
| اپنا رونا رونا (م) | اپنی تکالیف بیان کرنی' اپنا ہی دکھ درد ظاہر کرنا' اپنی ہی مصیبت جتانی | وہ تو جب بھی آتا ہے اپنا رونا رونا شروع کر دیتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| اپنا سر پیٹو (م) | اپنی سزا بھگتو' اپنا کیا پاؤ' اپنے فعل کا خمیازہ اٹھاؤ | تم نے اپنے بیٹے کو جو ڈھیل دے رکھی تھی یہ اسی کی وجہ ہے کہ آج تمہیں یہ دن دیکھنے پڑتے ہیں اب تم اپنا سر پیٹو۔ |
| اپنا مال اپنی چھاتی تلے (مثل) | اپنی دولت اپنے ہی قبضہ میں درست ہے | میں اپنی رقم فنانس کمپنی میں کبھی جمع نہیں کراؤں گا اپنا مال اپنی چھاتی تلے ہی ٹھیک ہے۔ |
| اپنی اپنی ڈفلی اپنا اپنا راگ (مثل) | اپنا اپنا مذاق اپنا اپنا کام | بھائی اسی شہر میں کسی کو کسی سے غرض نہیں یہاں تو اپنی اپنی ڈفلی اور اپنا اپنا راگ ہے۔ |
| اپنی پگڑی اپنے ہاتھ ہے (مثل) | اپنی عزت اپنے اختیار میں ہے | اس دور میں احتیاط کی ضرورت ہے یہاں تو اپنی پگڑی اپنے ہاتھ ہے۔ |
| اپنے سائے سے وحشت ہونا (م) | پرے درجے کا بزدل ہونا' نہایت وہمی اور شکی ہونا | ارشد کی تو بات ہی نہ کرو اسے تو اپنے سائے سے بھی وحشت ہوتی ہے وہ تمہارا ساتھ کیا دے گا۔ |
| اپنے نام کا ایک ہے (م) | اپنی بات کا پکا ہے' ضدی اور ہٹیلا ہے | اس کو منانا بہت مشکل ہے وہ تو اپنے نام کا ایک ہے۔ |
| اپنی راہ میں آپ کانٹے بونا (م) | اپنے نقصان کا باعث خود ہی ہونا' خود ہی بلا میں گرفتار ہونا' اپنے مرنے کا سامان خود کرنا' خود موت کے منہ میں جانا | اس نے اپنی راہ میں آپ ہی کانٹے بوئے تھے۔ اسی وجہ سے اس کا اتنا نقصان ہوا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| اتر گئی لوئی تو کیا کرے گا کوئی (مثل) | جس نے بے شرمی اختیار کر لی اسے کسی کا کیا ڈر ہے بے لحاظ ہمیشہ گستاخ ہو جاتا ہے' بے حیا کا کوئی کیا کر سکتا ہے | پہلے تو وہ کچھ لحاظ کر لیتا تھا مگر اب بہت بے شرم اور بدلحاظ ہو گیا ہے اس کی تو وہی مثل ہے اتر گئی لوئی تو کیا کرے گا کوئی۔ |
| اٹھتے جوتی بیٹھتے لات (مثل) | ہر وقت مارتے رہنا' ہر دم مار پیٹ' نہایت ذلیل و حقیر رکھنا۔ | وہ بہت ظالم جاگیردار ہے۔ اس کا اپنے ملازموں سے سلوک اٹھتے جوتی بیٹھتے لات والا ہے۔ |
| احمد کی پگڑی محمود کے سر (مثل) | ایک کا منصب اور عزت دوسرے کو دے دینا' فرائض منصبی سے بے خبری اور غفلت' بے عدلی اور ظلم۔ ناانصافی | یہ خوب افسر آیا ہے۔ اسے آتا جاتا کچھ بھی نہیں بس احمد کی پگڑی محمود کے سر والی مثل ہے۔ |
| اُدم سے دلدر گھٹے (مثل) | کوشش اور ہمت سے نحوست اور بدبختی دور ہو جاتی ہے | دن رات کوشش اور ہمت کرو گے تو بات بنے گی تم تو جانتے ہی ہو کہ ادم سے دلدر گھٹے۔ |
| ادھار کھائے بیٹھا ہے' ادھار کھائے ہوئے ہے (مثل) | پہلے ہی سے تیار اور مستعد ہیں تلے بیٹھے ہیں' بدی کا ارادہ ہے۔ دشمن کی ٹھان لی ہے | مجھے تو ان کے پاس جاتے ہوئے ڈر لگتا ہے وہ تو پہلے ہی ادھار کھائے بیٹھے ہیں۔ |

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ادھر کاٹے ادھر پلٹ جائے (مثل) | تکلیف پہنچائے اور صاف مکر جائے' سانپ کی طرح کاٹ کر جھٹ الٹ جائے' نقصان پہنچا کر انکار کر جائے' دغابازی اور فریبی کی نسبت بولا کرتے ہیں | اس کا تو ذکر ہی فضول ہے وہ انتہائی مکار آدمی ہے۔ادھر کاٹے ادھر پلٹ جائے۔ |
| ادھر کی دنیا ادھر ہو جانا (م) | سخت انقلاب ہونا' نہایت تباہی آنا' یہ فقرہ ضد پر اڑ جانے کے وقت بولا کرتے ہیں | خواہ ادھر کی دنیا ادھر ہو جائے ہم یہ کام نہیں کریں گے۔ |
| ارمان جی کے جی میں رہنا (م) | خواہش پوری نہ ہونا' حسرت رہ جانا' شوق پورا نہ ہونا' | ہم اس کی شادی میں علالت کی وجہ سے شرکت نہ کر سکے اور ہمارے تمام ارمان جی کے جی میں رہ گئے۔ |
| اڑتی چڑیا کے پر گننا (م) | نہایت نظر باز ہونا' غضب کا ذہن ہونا' پرلے درجے کی چالاکی رکھنا' ذرا سی دیر میں تاڑ جانا' اندازہ لگا لینا | وہ بہت چالاک شخص ہے اڑتی چڑیا کے پر گن لیتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| اڑ کے منہ میں کھیل بھی نہیں گئی (مثل) | بالکل خالی پیٹ ہے' کچھ بھی نہیں کھایا | جلدی جلدی کچھ کھانے پینے کے لیے لاؤ سخت بھوک لگی ہے' صبح کا نکلا ہوا ہوں۔ اب تک اڑ کے منہ میں کھیل بھی نہیں گئی۔ |
| اڑھائی دن کی بادشاہت (مثل) | تھوڑے دنوں کی حکومت | میری زندگی کیا ہے؟ ایک اندھیری رات۔ اتنی تکلیفیں اتنی پریشانیاں۔ اگر مجھے اڑھائی دن کی بادشاہت بھی مل جائے تو میں سمجھوں گا میں نے بہت کچھ پالیا۔ |
| اڑی اڑی طاق پر بیٹھی (مثل) | ہوتے ہوتے شہرت پکڑ گئی' رفتہ رفتہ مشہور ہوگئی | وہ ایک غیر معروف گلوکارہ تھی۔ اس نے بہت محنت کی اور ایک دن اپنے آپ کو منوا لیا۔ وہی مثل ہے اڑی اڑی طاق پر بیٹھی۔ |
| اڑی میں آڑے آنا (م) | مصیبت کے وقت مدد کرنا' مشکل کے وقت کام آنا | آج کل بہت کم لوگ ایسے ہیں جو کسی کے اڑی میں آڑے آتے ہیں۔ |
| اس سے تو تکلے کی ناک بھی نہیں کٹتی (مثل) | کند چھری یا چاقو کی نسبت بولا کرتے ہیں | واہ بھئی واہ! یہ چھری دی ہے اس سے تو تکلے کی ناک بھی نہیں کٹتی۔ |
| اس کان سن اس کان نکال دی (مثل) | سن کر عمل نہ کرنا' کہنا بے سود | اس کو تو کوئی نصیحت کرنی فضول ہے وہ تو اس کا کان سنتا ہے اس کان نکال دیتا ہے۔ |
| اس کو تو پتھر مارے بھی موت نہیں آتی (م) | نہایت سخت جان ہے۔ بڑا ہی ڈھیٹ ہے' بے حیا اور بے غیرت ہے | ارے تم ارشد کی بات کرتے ہو وہ تو انتہائی ڈھیٹ اور بے شرم ہے اس کو تو پتھر مارے بھی موت نہیں آتی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| اس کو وہاں ماریے جہاں پانی نہ ملے (مثل) | سخت دشمن کی نسبت بولتے ہیں یعنی اس پر رحم اور ترس نہیں کرنا چاہیے۔ یہ بڑا ہی بد ہے | وہ تو بڑا ہے گھٹیا اور اور کمینہ شخص ہے اس کو تو وہاں ماریے جہاں پانی نہ ملے۔ |
| اس کی چھاتی کو سراہیے (مثل) | اس کے حوصلے اور بردباری کی تعریف کیجیے' اس کی بہادری اور ہمت قابل تعریف ہے | اس نے اپنی معذور بیوی کی بہت خدمت کی ہے اور ہر طرح سے اس کا خیال رکھا ہے۔ اس کی چھاتی کو سراہیے۔ |
| اس کے نام کا کتا بھی نہیں پالتے (مثل) | اس کا کوئی لحاظ نہیں کرتا' اس کا نام تک لینا بھی گوارا نہیں۔ نہایت ذلیل اور نظروں سے گرے ہوئے شخص کی بابت بولتے ہیں | وہ اتنا ذلیل اور کمینہ شخص ہے کہ اس کے نام کا تو کوئی کتا بھی نہیں پالتا۔ |
| اس گھر کا باوا آدم ہی نرالا ہے (مثل) | اس گھر کا کیا کہنا سب ہی نالائق ہیں ان کی عادتیں اور رواج ہی دنیا بھر سے نیارے ہیں۔ دنیا سے الگ ہیں | فرزانہ کے گھر کا کیا کہنا۔ اس کے گھر کا تو باوا آدم ہی نرالا ہے۔ ہر کوئی اپنی کہتا اور اپنی کرتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے (مثل) | فوراً بدلہ پائے۔ ہاتھوں ہاتھ بدلہ ملے ہر کام کی جزا اسی وقت مل جاتی ہے | یہ تو دنیا کی ریت ہے یہاں اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے والی بات ہے۔ |
| اشراف وہ جس کے پاس اشرفی (مثل) | روپیہ والا ہی آج کل اشراف ہے | آج کل تمام قدریں دم توڑ چکی ہیں اب تو اشراف وہ جس کے پاس اشرفی ہے۔ |
| اصل سے نہیں خطا کم اصل سے وفا نہیں | شریف سے برائی اور رذیل سے بھلائی نہیں ہوسکتی۔ | شریفوں سے برائی کبھی نہیں ہوسکتی۔ ذلیل اور رذیل سے کبھی بھلائی نہیں ہوسکتی۔ اس کی مثال میں اس کا دوسرا مصرعہ ہے یعنی کندن میں سوکھوٹ مال دو پھر بھی جھلک رہے سونے کی۔ |
| اصیل مرغ ٹکے ٹکے (مثل) | شریفوں کی بے قدری ہے۔ شرافت کی قدر ہی نہیں۔ بے قدری کو ظاہر کرنے کے وقت بولتے ہیں | کیا زمانہ آ گیا ہے۔ آج کل تو وفا اور شرافت کو تو کوئی جانتا ہی نہیں وہی مثل ہے اصیل مرغ ٹکے ٹکے۔ |
| اکھڑی اکھڑی باتیں کرنا (م) | رنج بھری باتیں کرنا، ناراض پن جتانا، دل اچاٹ ہونے کی گفتگو کرنا | یہ تمہیں آج کیا ہو گیا ہے۔ کیوں اکھڑی اکھڑی باتیں کر رہے ہو۔ اصل بات کیا ہے؟ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| تم کیا بات کرتے ہو میں وہاں کس طرح جا سکتا ہوں۔ یہ میرے بس کی بات نہیں ہے۔ اکیلا چنا بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا۔ | اکیلا آدمی کسی بڑی مہم کو سرانجام نہیں دے سکتا | اکیلا چنا بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا (مثل) |
| جب کسی کام کے کرنے اور نہ کرنے ہر دو صورتوں میں نقصان ہی نقصان ہو تو اس موقع پر یہ مثل بولی جاتی ہے۔ یعنی سانپ چھچھوندر کو اگل دے تو اندھا کہلائے اور نگل جائے تو کوڑھی ہو جائے۔ دونوں صورتیں ناممکن۔ | کرنے میں اور نہ کرنے میں ہر بات کا نامکمل ہونا | اگلے تو اندھا نگلے تو کوڑھی (مثل) |
| اب اس محکمے کے بارے میں ہم کیا کہہ سکتے ہیں یہاں تو وہی مثل صادق آتی ہے اگلے کو گھاس نہ پچھلے کو پانی۔ | انتظام کی خرابی پر بولتے ہیں۔ نہایت ابتری ہے بڑی بدانتظامی ہے۔ کوئی بندوبست نہیں | اگلے کو گھاس نہ پچھلے کو پانی (مثل) |
| صادق کو ہزار بار منع کیا ہے کہ تم باورچی خانے میں مت جایا کرو لیکن وہ باز ہی نہیں آتا اور ہمیشہ کام خراب ہی کرتا رہتا ہے۔ اس کی تو مثال ایسی ہی ہے کہ البیلی نے پکائی کھیر، دودھ کی جگہ ڈالا پنیر۔ | بیوقوفی اور پھوہڑپنے سے کام خراب کر دینے اور کچھ کا کچھ کر دینے کے موقع پر بولتے ہیں۔ پھوہڑپنے کی کھیر پکائی دودھ کی جگہ پانی ڈال دیا | البیلی نے پکائی کھیر، دودھ کی جگہ ڈالا پنیر |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| الٹی چھری سے حلال کرنا (م) | نہایت ظلم کرنا' سخت بے رحمی کرنا' تڑپا تڑپا کر مارنا' بہت طرح ستانا | اس علاقے کا سردار بہت ظالم شخص ہے وہ تو الٹی چھری سے حلال کرتا ہے۔ |
| الٹی سمجھے نہ سیدھی (م) | ضدی اور ہٹیلا ہے۔ کسی طرح قائل نہیں ہوتا کسی طور سے بھی نہیں مانتا | میں تو اسے سمجھا سمجھا کر تنگ آ گیا ہوں وہ نہ تو الٹی سمجھتا ہے نہ سیدھی۔ |
| الٹی پٹی پڑھانا (م) | بہکانا' غلط رستہ بتانا' ورغلانا' برخلاف کرنا' برائی پر آمادہ کر دینا' پھیر دینا' ٹکرا دینا | نسرین کا تو یہی کام ہے۔ وہ ہمیشہ دوسروں کو الٹی پٹی پڑھاتی ہے۔ |
| الٹی سیدھی سنانا | برا بھلا کہنا' گالی دینا' سخت کلامی کرنا | مجھے تو اس سے ڈر ہی رہتا ہے وہ ہمیشہ آتا ہے اور الٹی سیدھی سنا کر چلا جاتا ہے۔ |
| الٹی گنگا بہنا (م) | خلاف دستور ہونا' فطرت کے خلاف ہونا | ان کا تو ہر کام ہی نرالا ہے' وہاں تو ہمیشہ الٹی گنگا بہتی ہے۔ |
| الف سے بے نہ کہنا (م) | کسی کو برا نہ کہنا' کسی کی بدگوئی نہ کرنا' برا لفظ زبان سے نہ نکالنا | اکرم تو نہایت شریف انسان تھا۔ اس نے اتنی تکلیفیں اٹھائیں مگر آج تک کسی کو الف سے بے نہ کہا۔ |
| الو کی دم فاختہ (م) | نہایت احمق' پرلے درجے کا بیوقوف | تم انسان ہو یا الو کی دم فاختہ کوئی کام بھی ڈھنگ سے نہیں کرتے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| اللہ بس باقی ہوس (مقولہ) | اللہ ہی کافی ہے اس کے سوا باقی سب دنیاوی خواہشات اور لالچ ہیں | اللہ کے سوا اور کوئی زندہ نہیں رہ سکتا' اللہ بس باقی ہوس۔ |
| اندھا بانٹے ریوڑیاں پھر پھر اپنوں کو ہی دے (مثل) | قرابت دوست آدمی کی نسبت بولتے ہیں' اپنوں کو ہی فائدہ پہنچانا | احمد نے تمام ٹھیکے اپنے رشتہ داروں کو دیئے یہ تو وہی مثل ہے اندھا بانٹے ریوڑیاں پھر پھر اپنوں کو ہی دے۔ |
| اندھا دھند لٹانا (م) | بے حساب خرچ کرنا' بے دھڑک خرچ کرنا | باپ کے مرنے کے بعد بیٹے نے تمام دولت اندھا دھند لٹا دی۔ |
| اندھیر نگری چوپٹ راجا' ٹکے سیر بھاجی ٹکے سیر کھاجا (مثل) | ظالم حاکم' بے پرواہ حکومت' بے آئین سلطنت بے قاعدہ بادشاہت' جہاں راجا کی غفلت کی وجہ سے اندھیر مچ رہا ہو' نیک و بد کی تمیز نہ ہو' رعایا کے حال کی پروا نہ ہو | اس ملک کی حالت بہت خراب ہے۔ عوام میں بے چینی پھیلی ہوئی ہے۔ امن و امان تباہ ہو چکا ہے یہاں تو اندھیر نگری چوپٹ راجا والا حال ہے۔ |
| اندھا کیا جانے بسنت کی بہار (مثل) | ناقدر شناس | تم اس کے رویے سے دل برداشتہ کیوں ہوتے ہو' اس کو تو اپنی خبر نہیں رہتی سچ ہے۔ اندھا کیا جانے بسنت کی بہار۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| اندھا گائے بہرا بجائے (مثل) | نااہلوں کا مجمع ہے نالائق اور نکمے اکٹھے ہو رہے ہیں' بیوقوفوں اور مجہولوں کی محفل | ارے بھائی اس ٹولے کا تو ذکر ہی فضول ہے وہاں تو یہ مثل صادق آتی ہے اندھا گائے اور بہرا بجائے۔ |
| اندھوں میں کانا راجا (مثل) | نالائقوں میں تھوڑی لیاقت والا بھی بڑا قابل سمجھا جاتا ہے | اکرم تو آج کل اپنے نالائق دوستوں میں مست ہے اور اندھوں میں کانا راجا بنا ہوا ہے۔ |
| اندھے کے آگے رونا اپنے نین کھونا (مثل) | اندھے اور خودغرض کے سامنے گریہ زاری بے سود ہوتی ہے | بھائی جان! آپ ان کی اتنی منت سماجت کیوں کر رہے ہیں۔ یہاں تو اندھے کے آگے رونا اپنے نین کھونا والی بات ہے۔ |
| انڈے بول میں بچے کھجور ہیں (مثل) | بدانتظامی' بے ترتیبی' کوئی چیز کہیں کوئی کہیں | ہماری غیر حاضری میں تم نے گھر کا کیا حال بنا رکھا ہے۔ سارا گھر الٹ پلٹ کر رکھ دیا ہے یہاں تو وہی مثل ہے انڈے بول میں بچے کھجور ہیں۔ |
| اور کو نصیحت اپنے تئیں فضیحت (مثل) | اس آدمی کی نسبت بولا کرتے ہیں جو دوسروں کو تو نصیحت کرے اور آپ عمل نہ کرے | تم دوسروں کو کیا سمجھاتے پھرتے ہو کبھی تم نے ان باتوں پر خود بھی عمل کیا ہے۔ واہ تمہاری تو وہی مثال ہے اور کو نصیحت اپنے تئیں فضیحت۔ |
| اوکھلی میں سر دے کر رونا (م) | چھپ کر رونا' خطرہ کی جگہ خود پڑ کر افسوس کرنا | میں تو تمہیں پہلے ہی منع کرتا تھا مگر تم اپنی ضد کے پکے نکلے۔ اب بھگتو یوں اوکھلی میں سر دے کر رونے سے کیا حاصل ہوگا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| اول خویش بعدہ درویش (مثل) | پہلے اپنے پھر غیر۔ پہلے رشتہ داروں سے نیک سلوک کرو پھر دوسروں کے ساتھ حسن وسلوک سے پیش آؤ | بیٹا! ہمیشہ اپنے عزیزوں' رشتہ داروں کے حقوق کا خیال رکھنا اور لوگوں کے ساتھ حسن وسلوک سے پیش آنا بس اتنا یاد رکھنا اول خویش بعدہ درویش۔ |
| اول طعام بعدہ کلام | کھانا مقدم اور کام بعد میں' کھائے بغیر کچھ نہیں ہوسکتا' کھانا کھانے میں بہت سی باتیں کرنے والے کی تنبیہ کے لیے بولتے ہیں | جناب یہ باتیں بعد میں ہو جائیں گی پہلے اطمینان سے کھانا کو لو۔ اول طعام بعدہ کلام۔ |
| اول فول بکنا (م) | گالی گلوچ دینا' بیہودہ باتیں رکھنا دشنام طرازی | لگتا ہے اس کا دماغ خراب ہوگیا ہے وہ گھر میں داخل ہوتے ہی اول فول بکنا شروع کر دیتا ہے۔ |
| اول مرنا آخر مرنا پھر مرنے سے کیا ڈرنا (مثل) | جس کام کے کیے بغیر چارہ ہی نہیں پھر اس سے خوف کیا کرنا۔ شدنی امر سے کسی حالت میں ڈرنا نہیں چاہیے | جب ہر صورت ہر کام ہمیں ہی کرنا ہے تو پھر اس کے کرنے سے کیوں خوف کھایا جائے۔ اول مرنا آخر مرنا پھر مرنے سے کیا ڈرنا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| یقین نہیں آتا کہ اجمل مولوی صاحب کا بیٹا ہے وہ تو نرا شیطان ہے یہاں تو اولیاء کے گھر بھوت والی مثل صادق آتی ہے۔ | نیکوں کے گھر بد' اچھوں کے گھر بری اولاد | اولیا کے گھر بھوت (مثل) |
| وہ لوگ ان کیگھر بات چلانے گئے تو ہیں۔ اب دیکھیے اونٹ کس کل بیٹھے۔ | دیکھیے انجام کیا ہو' نتیجہ کیا نکلے | اونٹ دیکھیے کس کل بیٹھے (مثل) |
| انور کی اس بات کا یقین ہی نہیں۔ وہ تو بڑا دھوکے باز ہے اور ہمیشہ جھوٹ اور فریب سے کام لیتا ہے۔ ہم تو اس کے بارے میں یہی کہیں گے اونٹ رے اونٹ تیری کون سی کل سیدھی۔ | چونکہ اونٹ کی تمام بناوٹ ٹیڑھی ہے اس لیے دغا بازی فریبی اور جھوٹے آدمی کی نسبت یہ کہاوت مشہور ہوگئی' جھوٹے کی کس بات پر اعتبار کریں' جھوٹے پر یقین نہیں جمتا | اونٹ رے اونٹ تیری کونسی کل سیدھی (مثل) |
| روایت ہے کہ ایک شخص کا اونٹ گم ہو گیا۔ اس نے منت مانی کہ اگر مل گیا تو ایک روپے کو فروخت کر دوں گا۔ اتفاقاً وہ مل گیا اب مالک نے سوچا کہ پانچ ہزار کا اونٹ مفت میں جاتا ہے۔ آخر تجویز یہ ٹھہری اونٹ کے گلے میں بلی باندھ کر منادی کرا دی جائے کہ ایک روپے کو تو اونٹ اور پانچ ہزار کو بلی بکتی ہے مگر شرط یہ ہے کہ دونوں اکٹھے بکیں گے علیحدہ علیحدہ نہیں۔ اس سے یہ مثل بن گئی۔ | غلط حجت' بے جا دلیل' مفت کا حیلہ' بیہودہ بات' سخت شرائط' بے میل رشتہ | اونٹ کے گلے میں بلی (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| اونگھتے کو ٹھیلتے کا بہانا (مثل) | ایسے موقع پر بولتے ہیں جہاں کام کرنے کو اپنا جی نہ چاہے دوسرے کے منع کرنے سے رک جائے' ذرا سا بہانہ ہونا' حیلہ ہاتھ لگ جانا' ہلکا سا سبب بن جانا | وہ تو خدا سے دعا کرتے ہیں کہ کوئی بہانہ ہاتھ لگے اور وہ کام سے چھٹی کر لیں سچ ہے اونگھتے کو ٹھیلتے کا بہانہ۔ |
| ایسے گئے جیسے گدھے کے سر سے سینگ (م) | ایسے غائب ہوئے کہ نشان تک بھی نہ ملا' بالکل ہی گم ہو گئے' پتا تک ندارد | کمال ہے کئی دن سے میں ان کا انتظار کر رہا ہوں وہ تو ایسے گئے جیسے گدھے کے سر سے سینگ۔ |
| ایک انڈا وہ بھی گندا (مثل) | ایک لڑکا وہ بھی نالائق' ایک بچہ وہی برا نکل آیا | بڑے منتوں مرادوں سے بیٹا پیدا ہوا تھا مگر بڑا ہو کر وہ بھی آوارہ نکلا۔ خوب مثل ہے ایک انڈا وہ بھی گندا۔ |
| ایک اور سو کا فرق (م) | ان میں باہم کوئی نسبت نہیں' زمین آسمان کا فرق ہے رات اور دن کا فرق ہے' بہت ہی فرق ہے | ان دونوں بھائیوں میں تو ایک اور سو کا فرق ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| بیٹے کی موت کے بعد تو اس بیچاری پر قیامت ٹوٹ پڑی ہے۔ اب وہ ایک ایک کا منہ تکتی ہے۔ | افلاس اور لاچاری۔ ہر ایک سے امید رکھنا، مجبوری | ایک ایک کا منہ تکنا (دیکھنا) (م) |
| سخت پریشانی کے عالم میں ایک تنکے کا سہارا بھی بہت ہوتا ہے۔ | مفلسی اور بیکسی میں تھوڑی سی امداد بھی بہت معلوم ہوتی ہے | ایک تنکے کا سہارا بھی بہت (م) |
| ایک تو سارا کام غلط کر دیا اوپر سے منہ زوری کرتے ہو۔ ایک تو چوری دوسرے سینہ زوری۔ | قصور بھی کرنا اور دھمکانا بھی، قصور پر شرمندہ نہ ہونا، الٹی سرکشی کرنا | ایک تو چوری اس پر سینہ زوری (مثل) |
| ان تمام بھائیوں کی عادتیں ایک جیسی ہیں کسی سے بھی اچھائی کی توقع فضول ہے، سب ایک تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔ | کوئی نیک نہیں سب بدمعاش ہیں، سب برابر ہیں، ایک سے ایک بڑھ کر ہے | ایک تھیلی کے چٹے بٹے ہیں (م) |
| تم کس کو اچھا کہو گے اور کس کو برا وہاں تو ایک حمام میں سب ننگے ہیں۔ | برے کام میں سب شامل ہیں، سب ایک ہی رنگ میں رنگے ہوئے ہیں | ایک حمام میں سب ننگے (مثل) |
| اگر نوکری ختم ہو گئی تو کیوں غم کرتے ہو۔ اللہ تعالیٰ اور کوئی بہتر نوکری دے دے گا، کیا تم نے نہیں سنا کہ ایک در بند ہزار کھلے۔ تم اپنی کوشش جاری رکھو۔ | اگر ایک جگہ سے آدمی کی آمدنی بند ہو جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہزار اسباب اور پیدا کر دیتا ہے | ایک در بند ہزار در کھلے (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ایک دن کا مہمان گلاب کا پھول دوسرے دن کا مہمان، کنول کا پھول تیسرے دن کا مہمان گھر کیوں گیا بھول (مثل) | مہمان کی خاطر چند روز ہی خوب ہوتی ہے تیسرے دن اس سے دل بیزار ہو جاتا ہے | ایک دن کا مہمان نہایت پیارا اور گلاب کے مدارت پھول سا معلوم ہوتا ہے۔ دوسرے دن کا مہمان کنول کے مشابہ ہے۔ تیسرے دن کا مہمان میزبان کی نفرت اور بیزاری کا باعث ہوتا ہے۔ |
| ایک کوسائی ایک کو بدھائی (مثل) | ہرجائی ہونا' بے وفائی کرنا' وعدہ خلاف ہونا' جھوٹ بولنا' ہر ایک سے جھوٹے وعدے کرنا | وہ تو ہمیشہ کہہ کر مکر جاتا ہے اور کبھی اپنا وعدہ پورا نہیں کرتا۔ اس کا تو کام ہی یہ ہے کہ ایک کوسائی ایک کو بدھائی۔ |
| ایک کھائے ملیدا ایک کھائے بھس (مثل) | اپنی اپنی تقدیر ہے کوئی عیش کرے کوئی دکھ بھرے | اللہ کی حکمت اور بے نیازی ہے اور ہر شخص کی اپنی اپنی تقدیر ہے کسی کو خدا عیش و آرام دیتا ہے اور کسی کو دکھ درد اور تکلیف و محنت' سچ ہے ایک کھائے ملیدا ایک کھائے بھس۔ |
| ایک میان میں دو تلواریں نہیں سما سکتیں (مثل) | ایک ہی چیز کے دو طالب اور خواہش مند کبھی مل کر اور سلوک سے نہیں رہ سکتے' ضرور دونوں کی کھٹکے گی | میں تو روز روز کی بک بک جھک جھک سے تنگ آ گیا ہوں آج فیصلہ ہو ہی جانا چاہیے۔ ایک میان میں دو تلواریں نہیں سما سکتیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی (مثل) | محبت یا عداوت ایک طرف سے نہیں ہوتی۔ دونوں کا قصور ہے | ایسی یک طرفہ محبت سے کیا فائدہ' وہ تو میری طرف دیکھنا بھی گوارا نہیں کرتے۔ ایسی محبت سے تو ہم باز آئے مثل مشہور ہے ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی۔ |
| اینٹ کا جواب پتھر سے دینا (م) | کسی کی بری بات کا جواب اور زیادہ برائی سے دینا' سخت کلامی کا جواب اس سے بھی زیادہ سخت کلامی سے دینا | یہ تو میری شرافت ہے کہ خاموشی سے اس کی باتیں سن کر چلا گیا ورنہ کیا میں اینٹ کا جواب پتھر سے نہیں دے سکتا۔ |
| انگاروں پر لوٹنا (م) | جلنا' بیقرار ہونا' رشک اور حسد میں جلنا | سلیم کے ساتھ اس کا سلوک دیکھ کر میں انگاروں پر لوٹ رہا ہوں۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معنی | جملے |
|---|---|---|
| بات اٹھانا (م) | برداشت کرنا<br>آرزو پوری کرنا | تم جو کہو گے میں کروں گا مگر کسی غیر کی بات مجھ سے اٹھائی نہ جائے گی۔ |
| بات بنانا (م) | حیلہ کرنا' عزت بنانا<br>درست کرنا | وہاں پر ہم نے تو خوب بات بنا لی تھی مگر اب قسمت ہی خراب تھی ہم کیا کریں۔ |
| بات بنی رہنا (م) | عزت قائم رہنا | ہماری تو یہی دعا ہے کہ ہمیشہ تمہاری بات بنی رہے۔ |
| بات بدلی ساکھ بدلی (مثل) | زبان بدلنے پر عزت میں فرق آ جاتا ہے | انسان جو وعدہ کرے اسے پورا کرے ورنہ اس کی وہ عزت نہیں رہتی مثل مشہور ہے بات بدلی ساکھ بدلی۔ |
| بات چلانا (م) | ذکر کرنا | اگر آپ اجازت دیں تو میں بات چلا کر دیکھوں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بات پانا (م) | بات کا سمجھ لینا | اس نے اشاروں ہی اشاروں میں مجھے بتایا کہ اس نے میری بات پالی ہے۔ |
| بات ڈبونا (م) | کام خراب کر دینا | یار تم نے تو ساری بات ہی ڈبو دی۔ |
| بات پا جانا (م) | بات کی تہہ کو پہنچنا | آپ خواہ کتنی ہی چالاکی کریں۔ میں فوراً آپ کی بات کو پالیتا ہوں۔ |
| بات کو آنچل میں باندھنا (م) | نصیحت کو یاد رکھنا | جو طالب علم استاد کی بات کو آنچل میں باندھ لیتے ہیں کامیاب ہوتے ہیں۔ |
| بات کھٹائی میں ڈالنا (م) | ٹال دینا، کسی کام میں التوا کرنا | براہ کرم میری طرف بھی توجہ فرمائیں آپ نے کیوں میرے کام کو کھٹائی میں ڈال رکھا ہے۔ |
| بات کی بات میں (م) | فوراً جھٹ پٹ | وہ بات کی بات میں ہوا ہو گئے۔ |
| باتیں بنانا (م) | جھوٹ بولنا | تم تو صرف باتیں بنانا جانتے ہو کبھی کوئی کام بھی کر کے دکھایا ہے۔ |
| باچھیں کھل جانا (م) | بہت خوش ہونا | وہ خبر جانفزا کو سن کر اتنا خوش ہوا کہ اس کی باچھیں کھل گئیں۔ |
| بار حرف اٹھانا (م) | بولنا | جواب تبسم برداشت نہیں کر سکتے وہ لب نازک بار حرف کیونکہ اٹھا سکتے ہیں۔ |
| بارہ باٹ ہونا (م) | تتر بتر ہونا، برباد ہونا | نااتفاقی نے تمام بھائیوں کو بارہ باٹ کر دیا۔ |
| بازار سرد کرنا (م) | بے رونق کرنا | مہنگائی نے بازاروں کو سرد کر دیا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بازار گرم کرنا (م) | رونق ہونا' ہجوم ہونا | چاند رات کو بازار خوب گرم ہوتے ہیں۔ |
| باسی کڑاہی میں ابال آنا (مثل) | بعد مدت شکایت کرنا | تم آج پرانی شکایتیں کیوں لے بیٹھی ہو یہ باسی کڑاہی میں ابال کیوں آ گیا ہے۔ |
| باغ باغ ہونا (م) | بہت خوش ہونا | بیٹے کے پاس ہونے کی خبر سن کر ماں کا دل باغ باغ ہو گیا۔ |
| بال بیکا ہونا (م) | کوئی مصیبت آنا' ذرا دکھ ہونا | وہاں جانے میں خطرہ تو ہے مگر خدا نے چاہا تو میرے بیٹے کا بال بیکا نہ ہو گا۔ |
| بال کی کھال نکالنا (م) | باریکیاں نکالنا' بہت چھان بین کرنا | اب چھوڑو بھی اس بات کو کیا بال کی کھال نکال رہے ہو۔ |
| بٹا لگانا (م) | بدنام ہونا' دھبہ لگانا | اس نے یہ شرارت کر کے اپنے باپ دادا کے نام کو بٹا لگا لیا ہے۔ |
| بخیہ ادھیڑنا (م) | بھید ظاہر کرنا' حقیقت آشکارا کرنا | مجھے موقع ملا تو میں اس کی تمام سازش کے بخیے ادھیڑ دوں گا۔ |
| بڑا بول بولنا (م) | غرور کرنا۔ | بڑا بول بولنا خدا کو پسند نہیں ہے۔ |
| بسنت پھولنا (م) | خوشی ہونا' نیا شگوفہ کھلنا' | تم دوسروں کے گھر بسنت پھولتی کیا دیکھتے ہو یہاں تو کچھ اور ہی بسنت پھولی ہے۔ |
| بغل کا دشمن (م) | مار آستین' قریب کا دشمن | اس سے ہوشیار رہنا' وہ تو بغل کا دشمن ہے۔ |
| بغلیں بجانا (مثل) | خوش ہونا۔ فخر کرنا | کسی کی مصیبت کو دیکھ کر بغلیں بجانا دانش مندی کے خلاف ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بغلیں جھانکنا (م) | شرمندہ ہو کر چھپنے کا مقام ڈھونڈنا | استاد نے سلیم سے سبق کے بارے میں پوچھا تو وہ بغلیں جھانکنے لگا۔ |
| بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی (مثل) | برا آدمی ایک نہ ایک دن ضرور اپنی برائی کے باعث گرفتار ہوگا | گو یہ دو تین دفعہ قسمت کی یاوری سے بچ نکلا ہے لیکن بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی۔ آخر ایک دن پولیس کے قابو میں آ ہی جائے گی۔ |
| بلائیں لینا۔ (م) | قربان ہونا۔ پیار کرنا | ماں بچے سے پیار کرتی اور بلائیں لیتی ہے۔ |
| بلائے جان ہونا (م) | وبال ہونا' قربان ہونا | آپ کی ضرورت سے زیادہ مہربانیاں میرے لے بلائے جان بنی ہوئی ہیں۔ مجھے تو نوازشوں پر بھی سازشوں کا گمان ہوتا ہے۔ |
| بلی سے گوشت کی رکھوالی بلی سے دودھ کی رکھوالی (مثل) | ظالم کو حاکم بنانا چور کو خزانچی بنانا | جب سے بلی گوشت کی رکھوالی بنی ہے پورے ملک میں بے چینی پھیلی ہوئی ہے۔ عوام سخت پریشان ہیں۔ |
| بلی کے خواب میں چھیچھڑے (مثل) | جس چیز کی طرف زیادہ خیال رہتا ہے ہر دم وہی یاد آتا ہے | جب بھی کوئی بات ہوتی ہے وہ کھانے پینے کا ذکر چھیڑ دیتا ہے۔ سچ ہے بلی کو خواب میں چھیچھڑے ہی نظر آتے ہیں۔ |
| بندر کیا جانے ادرک کا ذائقہ؟ (مثل) | ہر ایک کام کو ہر ایک آدمی سرانجام نہیں دے سکتا | اے بھائی جانے دو' یہ کام تمہارے بس کا نہیں ہے۔ بھلا بندر کیا جانے ادراک کا ذائقہ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بول بولا ہونا (م) | ترقی پانا' نام پانا | جو محنت کرتا ہے اس کا بول بالا ہوتا ہے۔ |
| بولیاں بولنا (م) | طعنے مارنا' بات چیت کرنا | لوگ آتے ہیں بولیاں بولتے ہیں اور چلے جاتے ہیں ہم پھر تنہا رہ جاتے ہیں۔ |
| بہار لوٹنا (م) | عیش عشرت کرنا | اس نے زندگی کی پچاس بہاریں لوٹیں اور ملک عدم کو سدھار گیا۔ |
| بھاڑ میں جانا (م) | جل جانا' نیست و نابود ہونا | بھاڑ میں جائیں ایسے دن اور رات جہاں دن میں دھوپ ہوتی ہے اور رات کو آگ ہوتی ہے۔ |
| بھاگتے چور کی لنگوٹی ہی سہی (مثل) | ہاتھ سے نکلتی ہوئی چیز کا جو حصہ مل جائے وہی غنیمت ہے | چلو اسی پر گزارہ کر لیتے ہیں' بھاگتے چور کی لنگوٹی ہی سہی۔ |
| بھانڈا پھوٹنا (م) | بھید ظاہر ہونا' راز فاش ہونا | اس نے خفیہ طور پر زہر دیا تھا مگر اب بھانڈا پھوٹ گیا۔ |
| بھڑاس نکلنا (م) | رنج و غبار دور ہونا دل کا دکھ بتانا | بالآخر ایک دن میں نے اس کو جا لیا اور دل کی خواب بھڑاس نکالی۔ |
| بھنویں تاننا (م) | غصے ہونا' خشم آلودہ ہونا | بھئی آپ بھنویں کیوں تانتے ہیں؟ ہم نے تو ہتھیار ڈال دیئے ہیں۔ |
| بھیگی بلی بتانا (م) | بہانے کرنا' ٹالنا | جب میں اسے کوئی کام کرنے کو کہتا ہوں تو وہ بھیگی بلی ہی بتاتا ہے۔ |
| بھیگی بلی (صفت) | مسکین صورت | بہو اب تک ساس کی گھرکیاں بھیگی بلی کی طرح سہ لیتی تھی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بے چراغ کرنا (م) | برباد کرنا' اجاڑ دینا | ہندوستانی فوج نے سینکڑوں کشمیریوں کو شہید کر کے بیشمار گھر بے چراغ کر دیئے۔ |
| بیڑا اٹھانا (م) | ذمہ داری لینا' کسی کام کو کرنے پر مستعد ہونا | وہ ایسا بدبخت ہے کہ جس کام کا بیڑا اٹھاتا ہے اسی میں ناکام رہتا ہے۔ |
| بیڑا پار ہونا (م) | کسی مشکل کا آسان ہونا' مراد پانا | ہمت کرو خدا بیڑا پار کرے گا۔ |
| بے پر کی اڑانا (م) | جھوٹی بات بیان کرنا | وہ بے پر کی اڑانے کا عادی ہے۔ |
| بیل منڈھے چڑھنا (م) | پروان چڑھنا' مراد پانا' امید بر آنا | ہم نے کوشش تو پوری کر لی ہے اب دیکھو کب بیل منڈھے چڑھتی ہے۔ |
| بے نقط سنانا (م) | گالیاں دینا | اس کی بدتمیزی پر میں نے بھی اس کو ایسی بے نقط سنائیں کہ وہ بھی کیا یاد کرے گا۔ |
| بے نمک بات (م) | بے مزہ بات | تمہاری بے نمک بات کوئی سننا نہیں چاہتا مہربانی کر کے اس رام کہانی کو ختم کرو۔ |
| بے نیل مرام | ناکامیاب | کئی لوگ ہمت کر کے اٹھے مگر بے نیل مرام واپس آ گئے اب دیکھو کامیابی کس کے مقدر میں لکھی ہے۔ |
| بیکار سے بیگار بھلی ہے (مثل) | بیکار رہنا برا ہے' بغیر اجرت کے کام کرنا اچھا ہے | بیکار آدمی کے دل میں برے خیالات کا جمع ہونا ممکن ہے۔ اسی لیے داناؤں نے کہا ہے کہ بیکار سے بیگار بھلی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| باپ بنانا (م) | والد کے برابر سمجھنا' بزرگ جاننا' خوشامد کرنا' جیسے وقت پڑنے پر گدھے کو باپ بنالیتے ہیں | اس کی تو عادت ہے جب ضرورت ہوتی ہے وہ کسی کو بھی باپ بنالیتا ہے۔ |
| باپ بھکاری پوت بھنڈاری باپ مداری پوت بھینڈاری (مثل) | باپ کی حیثیت نہ دیکھ کر بیٹا فضول خرچی کرتا ہے | باپ بھیک مانگ کر پیسہ پیسہ جمع کرتا ہے۔ بیٹا جھولیاں بھر بھر کر لٹاتا ہے۔ باپ کی حیثیت کے خلاف بیٹے کا فضول خرچی کرنا۔ ان باپ بیٹے کے تو چال چلن ہی عجیب ہیں۔ باپ ادھر ادھر سے مانگ کر رقم جمع کرتا ہے اور بیٹا خوب اجاڑتا ہے۔ ان پر تو وہی مثل صادق آتی ہے باپ بھکاری پوت بھنڈاری۔ |
| باپ بنیا پوت نواب (مثل) | باپ بخیل اور بیٹا شاہ خرچ' باپ جوڑتا بیٹا اڑاتا ہے | باپ تو اتنا کنجوس جس ہے کہ ایک ایک پیسہ جوڑتا ہے اور بیٹا لٹانے میں دیر نہیں لگاتا۔ باپ بنیا پوت نواب والی مثل ہے۔ |
| باپ سے بیر پوت سے سگائی (مثل) | بڑوں سے دشمنی اور اولاد سے دوستی | ان کے خاندان کی ریت بھی نرالی ہے دونوں بھائی تو ایک دوسرے کی صورت سے بھی بیزار ہیں اور ان کے بچوں کی آپس میں خوب گاڑھی چھنتی ہے۔ اسی کو کہتے ہیں باپ سے بیر پوت سے سگائی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بات کاٹنا (م) | دوسرے کی بات میں بات کرنا' قطع کلامی کرنا' خواہ مخواہ دخل در معقولات دینا | اس کی یہ عادت بہت بری ہے کہ وہ بات کاٹ دیتا ہے۔ |
| بات کا سر پیر نہ ہونا (م) | ناقص گفتگو' ایسی بات جس کا آغاز ہو نہ انجام بے تکی بات | تم ایسی بات کیوں کرتے ہو جس کا نہ سر ہوتا ہے نہ پیر۔ تمہیں کوئی کام کی بات نہیں آتی۔ |
| بال بال بچنا (م) | حادثے کی لپیٹ میں آتے آتے بچنا' ذرا بھی آنچ نہ آنا | کل اس کی کار ایک خوفناک حادثے سے بال بال بچی۔ |
| باوا آدم نرالا ہونا (م) | سب سے نرالا کام کرنا' کسی سے متفق نہ ہونا' نئی طرز نیا انداز ہونا | اس کی تو تم بات ہی نہ کرو اس کا تو باوا آدم ہی نرالا ہے۔ وہ ہمیشہ نئی بات کرتا ہے۔ |
| بڑے میاں سو بڑے میاں چھوٹے میاں سبحان اللہ (مثل) | بڑے میاں تو تھے سو تھے چھوٹے میاں نہایت ہی بدمعاش نکلے | واہ بھئی واہ! ہم تو بڑے بھائی کو ہی کہتے تھے کہ وہ بہت آوارہ گرد ہے لیکن چھوٹے کی کارستانی سن کر بے اختیار یہ کہنے کو جی چاہتا ہے کہ بڑے میاں سو بڑے میاں چھوٹے میاں سبحان اللہ۔ |
| بس اگلنا (م) | زہر اگلنا' بدگوئی کرنا' غیبت کرنا' بدلہ لینا' دشمنی کرنا | اس کا تو کام ہی ہر وقت بس اگلنا ہے۔ اس کے سوا اس کو کچھ نہیں آتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بس بونا (م) | فساد کا بیج بونا' بدی کرنا' فساد کی جڑ جمانا | وہ آتا ہے اور بس بول کر چلا جاتا ہے۔ |
| بغل میں چھری منہ میں رام رام (مثل) | ظاہر میں دوست باطن میں دشمن | اس سے ہوشیار رہنا۔ وہ بہت مکار اور دغاباز شخص ہے۔ اس کی مثال ایسے ہی ہے کہ بغل میں چھری منہ میں رام رام۔ تم نے اس سے بڑی دوستی گانٹھ لی ہے۔ |
| بلی بھی لڑتی ہے تو منہ پر پنجہ دھر لیتی ہے (مثل) | حیوان بھی لڑائی سے شرم کرتے ہیں' انہیں بھی حیا آتی ہے | کچھ تو شرم کرو۔ کس طرح لڑ رہے ہو۔ ذرا بھی کسی کا خیال نہیں ہے۔ بلی بھی لڑتی ہے تو منہ پر پنجہ دھر لیتی ہے۔ |
| بلی کے بھاگوں چھینکا ٹوٹا (مثل) | حسب منشا کام ہو گیا' مرضی کے موافق مراد مل گئی | بڑی خوشی کی بات ہے آپ کے من کی مراد پوری ہو گئی ہے۔ بلی کے بھاگوں چھینکا ٹوٹا اب مٹھائی کھلائیں۔ |
| بن مانگے موتی ملیں' مانگے ملے نہ بھیک (مثل) | بنا طلب قیمتی چیز کا مل جانا لیکن جس کی طلب ہو مانگنے سے بھی نہیں ملتی | توکل والے کی سب مرادیں پوری ہو جاتی ہیں' بن مانگے قیمتی اشیاء مل جاتی ہیں اور مطلوبہ چیز بڑی مشکل سے ملتی ہے تم اپنی بات کیا کرتے ہو۔ ہمارے ساتھ تو ہمیشہ یہی ہوا ہے کہ بن مانگے موتی ملیں مانگے ملے نہ بھیک۔ ہم نے تو آج تک جس چیز کی طلب کی وہ نہ ملی۔ باقی سب کچھ مل گیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بندھی مٹھی لاکھ برابر (مثل) | اتفاق نہایت عمدہ چیز ہے' اتفاق سے ساکھ بنی رہتی ہے' راز سربستہ کی حفاظت نہایت اچھی ہوتی ہے | اتفاق سے اور مل جل کر کام کرنے میں بڑی برکت ہے۔ کہتے ہیں بندھی مٹھی لاکھ برابر ہوتی ہے۔ |
| بور کے لڈو کھائے تو پچھتائے نہ کھائے تو پچھتائے (مثل) | وہ کام جس کے کرنے اور نہ کرنے دونوں صورتوں میں حسرت اور افسوس ہو | یہ کام تو ایک مصیبت بن کر ہمارے گلے پڑ گیا ہے یہ تو ایسے بور کے لڈو ہیں جو کھائے تو پچھتائے نہ کھائے تو پچھتائے۔ |
| بوڑھی گھوڑی لال لگام (مثل) | بڑھاپے میں جوانوں کی سی زیب وزینت کرنے والی عورت | اس بڑھیا نے ایسا سنگھار کیا ہوا تھا کچھ لوگ اس کو دیکھ دیکھ کر دل ہی دل میں ہنس رہے تھے اور کہہ رہے تھے اس کی مثال تو بوڑھی گھوڑی لال لگام والی ہے۔ |
| بھاری پتھر چوم کو چھوڑ دینا (م) | ناممکن یا محال کام سے ہٹ جانا' کسی کام کو مشکل سمجھ کر چھوڑ دینا | کل سہیلی نے مجھے ایک ایسا کام بتایا جو میں نہیں کر سکتا تھا۔ میں نے تو بس اسے ایک بھاری پتھر سمجھ کر چوما اور چھوڑ دیا۔ |
| بھائیں بھائیں کرنا (م) | ویرانی برسنا' کسی جگہ کا غیر آباد ہونے کے باعث خوفناک معلوم ہونا | میں جب حویلی پہنچا تو وہ بھائیں بھائیں کر رہی تھی۔ کوئی بھی وہاں موجود نہ تھا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بھرکس نکالنا (م) | مار مار کر چورا کر دینا' چور چور کر دینا' ہڈی پسلی توڑ ڈالنا' بے دم کرنا' تباہ کر ڈالنا' برباد کر دینا | ہم نے کل ایک چور کو گھر میں چوری کرتے پکڑ لیا اور مار مار کر اس کا بھرکس نکال دیا۔ |
| بھرم کھلنا (م) | بھید ظاہر ہو جانا' راز فاش ہو جانا' قلعی کھلنا' ساکھ اور اعتبار اٹھنا | شکر ہے جلد ہی اس کی دوستی کا بھرم کھل گیا ورنہ نہ جانے وہ کیا نقصان پہنچاتا۔ |
| بھرے بیٹھے ہیں (م) | غصہ سے پر ہیں' غضبناک ہیں' غمناک اور آزردہ ہیں' شکوہ اور شکایت سے پُر ہیں | اگر مجھے معلوم ہوتا کہ آپ اتنے بھرے بیٹھے ہیں تو میں اس وقت کبھی نہ آتا۔ |
| بھس میں چنگاری ڈال جمالو دور کھڑی' بھس میں آگ لگا دمالو دور کھڑی (مثل) | دو شخصوں میں لڑائی کروانے الگ ہو جانے والے کی نسبت بولا کرتے ہیں | تمہاری یہی بات بری ہے۔ان میں لڑائی کروا کر اب دور کھڑے تماشا دیکھ رہے ہو تمہاری تو وہی مثال ہے بھس میں چنگاری ڈال جمالو دور کھڑی۔ |
| بہشت میں لات مارنا (م) | نیکوں کے ساتھ برا سلوک کرنا' ماں باپ کو ستانا | ماں باپ اور بزرگوں کا ادب کیا کرو اور ان کو مت تنگ کیا کرو۔ کیوں بہشت میں لات مارتے ہو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بھوکا بنگالی بھات بھات پکارے (مثل) | جن اشیاء کی ضرورت اور عادت ہوتی ہے وہی یاد رہتی ہے اور انہی کی طلب ہوتی ہے | تم بار بار چائے چائے کیوں کر رہے ہو تمہیں اس کے علاوہ کچھ یاد نہیں سچ ہے بھوکا بنگالی بھات بھات پکارے۔ |
| بھول کے یاد کرنا (م) | غلطی سے یاد کر لینا' کسی کام کو فراموش کر کے پھر یاد کر لینا | اب اتنی بے رخی بھی اچھی نہیں۔ کبھی تو بھول کے ہی ہمیں یاد کر لیا کرو۔ |
| بھیڑ جہاں جائے گی وہیں منڈے گی (م) | غریب جہاں جائے گا وہاں خدمت ہی کرے گا۔ کمزور سے نقصان ہو ہی نہیں سکتا۔ مالدار کو ہر جگہ خرچ کرنا ہی پڑے گا | وہ بے چارہ جب سے ماموں کے گھر گیا ہے دن رات ان کی خدمت میں لگا رہتا ہے۔ پہلے وہ چچا اور ان کے بچوں کی دن رات خدمت کرتا تھا۔ سچ ہے بھیڑ جہاں گی وہیں منڈے گی۔ |
| بے حیائی کا برقع اوڑھنا' بے حیائی کا جامہ پہننا (م) | بے شرمی اختیار کرنا' بے شرم ہونا' بالکل بے حیا بن جانا' شرم کے پاس نہ جانا' بے غیرتی پر کمر باندھنا | اس کی آنکھوں سے شرم و حیا ختم ہو چکی ہے آج کل تو اس نے بے حیائی کا جامہ پہنا ہوا ہے۔ |
| بی بی خطا کرے باندی پکڑی جائے (مثل) | آقا کی خطا ہو اور الزام نوکر پر۔ بڑے کی خطا ہو غریب چھوٹے کی شامت | سمگلنگ ملک کرتا تھا اور پکڑا اس کا ملازم گیا۔ سچ ہے بی بی خطا کرے باندی پکڑی جائے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بات پیدا کرنا (م) | خوابی پیدا کرنا' کمال حاصل کرنا' حیلہ بہانا کرنا | تمہارا لکھا ہوا مضمون بے حد خشک ہے۔ اس میں کوئی بات پیدا کرو تب ہی چھپ سکے گا۔ |
| بات تھل کی نہ بیڑے کی (صفت) | وعدہ کبھی پورا نہ کیا' قول پر کبھی قائم نہیں رہا' ملتون مزاج شخص کے متعلق کہتے ہیں | وہ کبھی بھی اپنی بات پر قائم نہیں رہا۔ اس کی بات تو تھل کی ہوتی ہے نہ بیڑے کی۔ |
| بات جو چاہے اپنی پانی مانگ نہ پی (مثل) | اگر اپنی عزت چاہتے ہو تو کسی سے پانی تک نہ مانگو' کسی کا احسان اٹھانے سے عزت نہیں رہتی | ہمیشہ یہی کوشش کرنی چاہیے کبھی کسی سے کوئی چیز نہ مانگی جائے۔ اس میں عزت ہے۔ پرانی کہاوت ہے بات جو چاہے اپنی پانی مانگ نہ پی۔ |
| بات کا سچا بات کا پورا (م) | وعدے کا سچا' باوفا آدمی' راستباز | تمہیں اس شخص کی برائی کرتی ہوئے شرم آنی چاہیے جو بات کا سچا بات کا پورا ہے۔ |
| بات کا ہیٹا (صفت) | بات کا کمزور' غیر معتبر' جھوٹا' قول کا کچا | وہ تو بات کا ہیٹا ہے۔ میں اس کی کوئی بات ماننے کو تیار نہیں۔ |
| بات کو کھٹائی میں ڈالنا (م) | دیر لگانا' ٹال مٹول کرنا' جھگڑا کرنا | تم اس بات کو کب تک کھٹائی میں ڈالتے رہو گے۔ آخر کبھی نہ کبھی تو اس بارے میں فیصلہ کرنا ہی ہے۔ |
| بات کی بات میں | ذرا سی دیر میں' لمحہ بھر میں' جلدی میں | میں تو اپنے بارے میں بات کر رہا تھا وہ بات کی بات میں کہاں سے کہاں پہنچ گیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بات لاکھ کی کرنی خاک کی (مثل) | قول وقرار اچھے، فعل برے، باتیں کثرت اور کر کچھ نہیں سکتے | اس کو سوائے باتیں بنانے کے اور کچھ نہیں آتا۔اس کی مثال تو ایسے ہی ہے بات لاکھ کی، کرنی خاک کی۔ |
| بات میں سے بات نکالنا (م) | ایک موضوع سے دوسرا موضوع شروع کر دینا، نکتہ چینی کرنا، دوسرے کے قول سے اپنا مطلب ثابت کرنا | بات میں سے بات نکالنا تو اس کی عادت ہے۔ |
| بارہ برس پیچھے کوڑے کے دن بھی پھرتے ہیں (م) | تنگی اور غریبی ہمیشہ نہیں رہا کرتی، مفلسی کے بعد فراخی ضرور ہوتی ہے | لوگ کہتے ہیں کہ بارہ برس پیچھے کوڑے کے دن بھی پھرتے ہیں لیکن یہاں تو غربت اور افلاس کے چکر میں پھنسے ہوئے بیس برس ہو چکے ہیں۔ ہمارے دن تو ابھی تک نہیں پھرے۔ |
| بارہ برس دلی میں رہے مگر بھاڑ ہی جھونکا کیے (مثل) | مدتوں تک قابل آدمیوں کی صحبت میں رہنا مگر خود نالائق ہی رہنا | اتنے برسوں کے بعد ملے ہو مگر ویسے ہی نظر آ رہے ہو۔کمال ہے بارہ برس دلی میں ہے مگر ایسا لگتا ہے کہ وہاں بھاڑ ہی جھونکتے رہے۔ |
| بارہ پتھر باہر کرنا (م) | شہر بدر کرنا، خارج البلد کرنا، جلاوطن کرنا | کوتوال شہر نے آخر اسے بارہ پتھر باہر کر ہی دیا۔ |
| باڑھ کاٹے کوئی نام ہو تلوار کا (مثل) | کام کوئی کرے نام ہو کسی کا، لڑیں مریں سپاہی فتح ہو سردار کی | بھائی صاحب! یہاں کی تو ریت ہی نرالی ہے۔کرتا کوئی ہے شہرت کوئی پاتا ہے۔ سچ ہے باڑھ کاٹے کوئی، نام ہو تلوار کا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بازار گرم ہونا (م) | خوب رونق ہونا' غلبہ ہونا' کسی چیز کا زوروں پر ہونا | آج کل تو بازار خوب گرم ہیں' عید جو سر پر آ گئی ہے۔ |
| باسی بچے نہ کتا کھائے (مثل) | نہ زیادہ پکایا نہ خراب کیا' اندازے کے مطابق خرچ کرنا' نہ کم نہ زیادہ | میں تو ہمیشہ سے ہی یہی کہتا آیا ہوں کہ حساب سے خرچ کیا کرو۔ نہ باسی بچے گا نہ کتا کھائے گا مگر وہ مانتی ہی نہیں۔ |
| باسی پھولوں میں باس نہیں' پردیسی بلم تیری آس نہیں (مثل) | جس طرح باسی پھولوں میں خوشبو نہیں رہتی اسی طرح پردیس والے خاوند سے نباہ کی امید نہیں رہتی | مجھے تو اس بے چاری پر بڑا ترس آتا ہے۔ شادی کے فوراً بعد ہی اس کا خاوند پردیس چلا گیا اور دس سال ہو گئے ہیں واپس نہیں آیا۔ وہ تو بے چاری اب یہی کہتی ہوگی باسی پھولوں میں باس نہیں' پردیسی بلم تیری آس نہیں۔ |
| بال بال موتی ہونا (م) | انتہائی درجہ کا آراستہ ہونا' نہایت سج دھج سے تیار ہونا | میں تو ارشد کو دیکھ کر حیران رہ گیا۔ اس نے تو اپنی شادی کی سالگرہ پر عورتوں کی طرح میک اپ کیا ہوا تھا اور بال بال موتی ہو رہا تھا۔ |
| بال کترے سے مردہ ہلکا نہیں ہوتا (مثل) | بھاری وزن میں سے اگر کچھ حصہ کم کر دیا جائے تو وہ کمی کمی نہیں سمجھی جاتی | میرا تو تمہاری عقل پر ماتم کرنے کو جی چاہ رہا ہے۔ اتنی بڑی گٹھڑی سے یہ ڈبہ نکال کر کہہ رہے ہو جو کہ گٹھڑی چھوٹی ہو گئی ہے واہ بھائی واہ کیا کبھی بال کترے سے مردہ ہلکا ہوا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بال کھڑے ہونا (م) | خوف یا ڈر محسوس ہونا' بخار یا سردی لگنے سے بدن کے بالوں کا اوپر اٹھ جانا | تمہاری تو باتیں سن کر ہی میرے بال کھڑے ہو گئے ہیں۔ میں اب یہاں نہیں ٹھہر سکتا۔ مجھے تو بڑا ڈر لگ رہا ہے۔ |
| باوا آدم نرالا ہونا (م) | سب سے نرالا کام کرنا' کسی سے متفق نہ ہونا' نئی طرز نیا انداز ہونا | وہ کسی کی نہیں سنتا۔ اس کا تو باوا آدم ہی نرالا ہے۔ وہ ہمیشہ اپنی مرضی کرتا ہے۔ |
| باون تولے پاؤ رتی (مثل) | مہوسوں اور کیمیا گروں کی اصطلاح ہے۔ پورے کا پورا نہایت درست' عمدہ | یہ خاص اور باون تولے پاؤ رتی پورا ہے۔ آپ مجھ پر اعتبار کر سکتے ہیں۔ |
| باہر میاں ہفت ہزاری گھر میں بیوی کرموں ماری (مثل) | حد سے بڑھ کر نمود اور شیخی رکھنے والے کو طنزاً کہا جاتا ہے | وہ انتہائی بڑبولا اور شیخی خورہ ہے۔ اس کی مثال تو ایسے ہی کہ باہر میاں ہفت ہزاری گھر میں بیوی کرموں ماری۔ |
| بائیں ہاتھ کا داؤں (م) | بائیں ہاتھ کا کھیل' بہت آسان کام | تم بالکل مطمئن ہو جاؤ یہ تو میرے بائیں ہاتھ کا داؤں ہے۔ چٹکی بجاتے ہی ہو جائے گا۔ |
| بتاشے کی طرح بیٹھ جانا (م) | تھوڑی سی بیماری میں بہت کمزور اور لاغر ہونا' یکا یک نہایت کمزور ہو جانا' تھوڑی سی تکلیف میں گھل جانا | بھئی کمال ہے تم تو چند روز کے بخار میں بتاشے کی طرح بیٹھ گئے ہو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بتولے بنانا (م) | دھوکہ دینا' فریب کی باتیں کرنا' سخن سازی کرنا | بہن! میں تمہیں بہت اچھی طرح جانتی ہوں۔ اب بتولے بنانا چھوڑو اور کام کی بات کرو۔ مجھے ذرا جلدی ہے۔ |
| بتیس دھار ہوکر نکلنا (مثل) | بددعا ہے' پھوٹ پھوٹ کر نکلنا' بتیس زخموں کے رستے نکالنا | تو نے میرا مال ہضم کر لیا ہے۔ خدا تجھے معاف نہیں کرے گا اور یہ سب بتیس دھار ہوکر نکلے گا۔ دیکھ لینا! |
| بچھڑا کھونٹے کے بل پر کودتا ہے (مثل) | کمزور آدمی کا حمایتی اگر زبردست ہوتو اس وقت بولتے ہیں' کسی سہارے پر باتیں بناتا ہے | ضرور کوئی بات ہے بیٹا ایسے ہی نہیں اتنے اکڑ اکڑ کر باتیں کر رہے ہو۔ لگتا ہے کہ کوئی بڑا حمایتی مل گیا ہے کیونکہ بچھڑا کھونٹے کے بل پر ہی کودتا ہے۔ |
| بخت اڑ گئے بلندی رہ گئی (مثل) | ملک اور ریاست سب کچھ جاتا صرف نام ہی رہ گیا' بے ملک نواب' نام کے رئیس | کہاں کی نوابی اور کیسی نوابی۔ اب تو صرف نام ہی رہ گیا ہے نوابی تو کب کی ختم ہو چکی ہے۔ بخت اڑ گئے اور بلندی رہ گئی ہے۔ |
| بخشو بی بلی چوہا لنڈورا ہی بھلا (مثل) | آپ کی عنایت نہیں چاہتا آپ کی مہربانی کے بغیر ہی اچھا ہوں | تمہاری دوستی میں پہلے ہی بہت نقصان اٹھا چکا ہوں۔ اب میرا پیچھا چھوڑ دو میں تو اب یہی کہوں گا کہ بخشو بی بی چوہا لنڈورا ہی جیے گا۔ |
| بدن پر نہیں لتا پان کھائیں البتہ (مثل) | غریبی میں امیری کے ٹھاٹ رکھنا | جا بھئی جا۔ یہ نخرے کہیں اور جا کر دکھا۔ میں تو تجھے اچھی طرح جانتا ہوں۔ تیری تو وہی مثال ہے۔ بدن پر نہیں لتا' پان کھائیں البتہ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| برا بیٹا اور کھوٹا پیسہ وقت پر کام آتا ہے (مثل) | ہر شے کار آمد ہے چاہے وہ کتنی ہی بری اور نکمی کیوں نہ ہو' کسی چیز کو برا نہ سمجھو | اس کا بیٹا بہت آوارہ اور نکما تھا لیکن اس کی بیماری میں اس کے بیٹے نے اس کی دن رات خدمت کر کے ثابت کر دیا کہ برا بیٹا اور کھوٹا پیسہ وقت پر کام آتا ہے۔ |
| بڑا نوالہ کھائے بڑا بول نہ بولے (مثل) | امیرانہ کھانے کھائے مگر غرور نہ کرے' غذا عمدہ کھائے مگر شیخی اور تکبر نہ کرے | غرور اور تکبر بری باتیں ہیں۔ ان سے ہمیشہ بچنا چاہیے۔ سچ ہے بڑا نوالہ کھائے لیکن بڑا بول نہ بولے کیونکہ غرور اور تکبر خدا کو بھی پسند نہیں۔ |
| بڑھیا دیوانی ہوئی پرائے برتن اٹھانے لگی (مثل) | اس کی نسبت بولتے ہیں جو دیوانگی میں بھی اپنے ہی فائدے کو مدنظر رکھے' مطلب کی دیوانی | میں نے تو ایسا پاگل آج تک نہیں دیکھا کہ جہاں فائدہ نظر آیا تو ٹھیک ہو گئے ورنہ پاگل بنے رہے۔ یہ تو ایسا ہی ہے کہ بڑھیا دیوانی ہوئے پرائے برتن اٹھانے لگی۔ |
| بڑھیا تو مری سو مری فرشتوں نے گھر دیکھ لیا (مثل) | ایک نقصان کی تو خیر چنداں فکر نہیں مگر مشکل تو یہ ہو گئی کہ آئندہ نقصان کے لیے رستہ نکل آیا | دکان سے جو مال غائب ہوا ہے اس نقصان کو برداشت کر ہی لیں گے مگر فکر کی اصل بات یہ ہے کہ بڑھیا تو مری سو مری فرشتوں نے گھر دیکھ لیا۔ اب آئندہ کیا ہوگا۔ |
| بلوں بلوں کرنا (م) | پکار کرنا' بدحواس ہونا' ہائے وائے کرنا' گھبرانا | میرے سمجھانے پر بھی اس نے میری بات نہ مانی اور اب بلوں بلوں کرتا پھر رہا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بن بلائی احمق لے دوڑی صحنک (مثل) | بے طلب آنا اور کھانا کھانے اور لے جانے کا سامان بھی ساتھ لانا' پرلے درجے کی حماقت' خواہ مخواہ دخل در معقولات | میں تو اس سے بہت تنگ آ گیا ہوں۔ وہ تو بری بلا ہے شاید ایسے لوگوں کے بارے میں ہی کہا جاتا ہے کہ بن بلائی احمق لے دوڑی صحنک۔ |
| بندر کے گلے میں موتیوں کی مالا (مثل) | رذیل کو شریفوں کا لباس' رذیل کو عزت دینا | اس کو افسری کیا ملی ہے اس کے طور طریقے ہی بدل گئے ہیں۔ سچ ہے بندر کے گلے میں موتیوں کی مالا۔ |
| بنی کے سب ساتھی بگڑی کا کوئی نہیں (مثل) | امیری اور خوشحالی میں تو ہر کوئی ساتھی بن جاتا ہے' مفلسی میں کوئی بھی ساتھ نہیں دیتا | بھائی صاحب! میرے حالات بہت خراب ہیں۔ اس برے وقت میں سب ساتھ چھوڑ گئے ہیں۔ سچ ہے بنی کے سو ساتھی بگڑی کا کوئی نہیں جونہی میرے حالات بہتر ہوئے آپ کا قرض واپس کر دوں گا۔ |
| بنیے کا چھیلا آدھا اجلا آدھا میلا (مثل) | کاروباری آدمی سے شوقینی نہیں نبھ سکتی | جناب یہ شوقین مزاجی چھوڑ دو۔ تم ٹھہرے کاروباری آدمی۔ یہ تمہارے بس کی بات نہیں۔ سچ ہے بنیے کا چھیلا آدھا اجلا آدھا میلا۔ |
| بویا نہ جوتا اللہ نے دیا پوتا (مثل) | بے محنت و تکلیف کام بن گیا' بلا دقت مال ہاتھ آ گیا | مبارک ہو بیٹھے بٹھائے تم کو یہ مکان مل گیا۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے بویا نہ جوتا اللہ نے دیا پوتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بہت ہی بہت ہے (مثل) | بالکل نہیں۔ ذرا بھی نہیں | ہم سے توقع رکھنا فضول ہے۔ ہمارے پاس تو بہت ہی بہت ہے۔ کہیں اور قسمت آزمائی کرو۔ |
| بھلے گھوڑے کو ایک چابک بھلے آدمی کو ایک بات (مثل) | نیک سرشت کو ایک نصیحت ہی کافی ہوتی ہے | کہتے ہیں کہ بھلے گھوڑے کو ایک چابک اور بھلے آدمی کو ایک بات کافی ہوتی ہے مگر میں تو اس کو سمجھا سمجھا کر تنگ آ گیا ہوں اس کے کان پر جوں تک نہیں رینگتی۔ عجیب آدمی ہے۔ |
| بھوں نہ بچھا سب سے اچھا (مثل) | فضول خرچ آدمی کی نسبت بولتے ہیں، بے فکر، بے پرواہ، نہ کسی سے لینا نہ کسی کا دینا | وہ تو اپنی دنیا میں مست ہے۔ بھوں نہ بچھا سب سے اچھا۔ اسے کسی سے غرض نہیں۔ |
| بھومیا بھوپال کھیڑے کے رکھوال (مثل) | پرانا سانپ گاؤں اور خزانے کا محافظ ہوتا ہے | چاہے کچھ بھی کر لو وہ اپنی حویلی نہیں چھوڑ سکتا۔ اس کی مثال تو ایسے ہی ہے بھومیا بھوپال کھیڑے کے رکھوال۔ |
| بے درد قصائی کیا جانے پیڑ پرائی (مثل) | ظالم، بے رحم دوسرے کی تکلیف کو محسوس نہیں کرتا | وہ تو انتہائی بے حس شخص ہے۔ اس سے ہمدردی کی توقع فضول ہے۔ سچ ہے بے درد قصائی کیا جانے پیڑ پرائی۔ |
| بے دولہا کی بارات (م) | وہ کام جس میں بانی، محرک یا ہیرو موجود نہ ہو | یہ اس نے عجیب کام لیا ہے جس کا آگے کا پتہ ہے نہ پیچھے کا۔ یہ تو ایسے ہی ہے جیسے بے دولہا کی بارات۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| بے فیض اگر یوسف ثانی ہے تو کیا ہے (مثل) | جس سے کوئی فائدہ نہ ہو وہ نکما ہے | اس سے گلہ شکوہ فضول ہے۔ اسے تو اس کے حال پر چھوڑ دو۔ بے فیض اگر یوسف ثانی ہے تو کیا ہے۔ آخر ہے تو آپ کا بھتیجا ہی۔ |
| بیکار سے بیگار بھلی (مثل) | خالی رہنے سے بلا مزدوری کام اچھا ہے | اس کام میں کوئی فائدہ تو نہیں ہے بس یہ سوچ کر کر لیا ہے کہ چلو بیکار سے بیگار بھلی۔ |
| بیل نہ کودا کودی گون' یہ تماشا دیکھے کون (مثل) | یہ اس وقت بولتے ہیں جب کوئی شخص خواہ مخواہ دخل در معقولات کرے | تمہیں کئی بار کہا ہے کہ جب میں بات کر رہا ہوں تو درمیان میں مت بولا کرو۔ تمہاری تو وہی مثال ہے کہ بیل نہ کودا کودی گون' یہ تماشا دیکھے کون۔ |
| بیوی وارے باندی کھائے گھر کی بلا باہر نہ جائے (مثل) | کسی کی بخل میں بے حد تعریف کے موقع پر بولتے ہیں یعنی صدقہ اور خیرات تک بھی کسی فقیر کو نہیں دیا جاتا بلکہ گھر میں ہی رہ جاتا ہے | ان کی تو ریت ہی نرالی ہے وہ اگر صدقہ بھی دیں تو گھر میں ہی بانٹ کر کھا لیتے ہیں۔ ان کی تو وہی مثال ہے بیوی وارے باندی کھائے گھر کی بلا باہر نہ جائے۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معنی | جملے |
|---|---|---|
| پاپڑ بیلنا (م) | بہت محنت کرنا، کئی قسم کے کام کرنا | اس نے کئی سال پاپڑ بیلے لیکن کامیابی کا منہ نہ دیکھا اور نہ پیٹ بھر کر روٹی کھانی نصیب ہوئی۔ |
| پارہ پارہ ہونا، پاش پاش ہونا (م) | ٹکڑے ٹکڑے ہونا | اس نے شیشے کو پتھر پر مار مار کر پارہ پارہ کر دیا۔ |
| پالا پڑنا (م) | کسی سے واسطہ پڑنا، کسی کے قابو میں آنا | خدا کرے ایسے سنگدل سے کسی کا پالا نہ پڑے۔ |
| پادر رکاب ہونا (م) | تیار ہونا، سفر کے لیے تیار ہونا | مجھ سے توقعات فضول ہیں میں تو مہمان ہوں پادر رکاب ہوں۔ |
| پانچوں انگلیاں گھی میں ہونا (مثل) | عیش کا زمانہ ہونا، مزے میں آنا | آج کل تو تمہارے عیش ہی عیش ہیں، پانچوں انگلیاں گھی میں ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| پانچوں انگلیاں برابر نہیں (مثل) | سب انسان یکساں نہیں ہیں | جناب صرف دو دن کے لیے پانچ سو روپے ادھار دیں میں حسب وعدہ ادا کروں گا۔ پانچوں انگلیاں برابر نہیں ہوتیں۔ جب ایک دفعہ ہمارے ساتھ لین دین کرو گے تو آپ پر ہماری خوش معاملگی روشن ہو جائے گی۔ |
| پانچوں سواروں میں نام لکھوانا (مثل) | بغیر کسی محنت یا قابلیت کے بڑے آدمیوں میں شامل ہونا' لہو لگا کر شہیدوں میں ملنا | ہم بھی پانچوں سواروں میں شامل ہیں تا کہ مشہور ہو سکیں۔ |
| پانی پانی ہونا (م) | شرمندہ ہونا | جب اس نے مجھے میری احمقانہ حرکت کا احساس دلایا تو میں پانی پانی ہو گیا۔ |
| پانی پانی کرنا (م) | شرمندہ کرنا | اس کی باتوں نے مجھے پانی پانی کر دیا۔ |
| پانی پھیرنا (م) | کسی کی کارگزاری کو ملیامیٹ کرنا | افسوس۔ آپ نے ایک معمولی سی بات پر اس کی تمام نیکیوں پر پانی پھیر دیا۔ |
| پانی سو نیزے چڑھایا (م) | ناحق بدنام کرنا' خواہ مخواہ الزام دھرنا | یہ زیادتی ہے آپ نے مجھ پر پانی سو نیزے چڑھا دیا ہے۔ |
| پانی کے مول (صفت) | مفت۔ بہت سستا | اس نے اتنی قیمتی چیز پانی کے مول دے دی۔ |
| پانی میں آگ لگانا (م) | ناممکن بات کرنا' عجیب بات کرنا | اب تو میں نے پانی میں آگ لگائی ہے اب میرا ہنر دیکھنا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پانی میں ڈوب مرنا (م) | نہایت شرمندہ ہونا | اپنی اس غلط حرکت پر تو تم کو پانی میں ڈوب مرنا چاہیے۔ |
| پاؤں پھسلنا (م) | گناہ سے آلودہ ہونا' ٹھیک راہ سے اکھڑ جانا | وہ تو بہت شریف آدمی تھا نہ جانے کیوں اس کا پاؤں پھسل گیا۔ |
| پاؤں پھیلانا (م) | بہت طمع کرنا | اس نے ضرورت سے زیادہ پاؤں پھیلائے اور ذلیل وخوار ہوا۔ |
| پاؤں پیٹنا (م) | مصیبت برداشت کرنا' دکھ پانا | غلط صحبت میں رہ کر اس نے اپنی ساری پونجی لٹا دی اب پاؤں پیٹ رہا ہے۔ |
| پاؤں پھیلا کر سونا (م) | آرام سے سونا' بے فکری سے سونا | بیٹے کو رہائی ملی تو وہ پاؤں پھیلا کر سویا۔ |
| پاؤں پڑنا (م) | خوشامد کرنا' عزت کرنا' منت کرنا | اندر داخل ہونے کی خاطر وہ چوکیدار کے پاؤں پڑ گیا۔ |
| پاؤں کی جوتی سمجھنا (م) | بے عزت خیال کرنا | کچھ لوگ اب بھی عورت کو پاؤں کی جوتی خیال کرتے ہیں۔ |
| پتھر کا دل (جگر) پانی ہونا (م) | سنگ دل کو رحم آنا | میں تو خود حیران ہوں کہ کس طرح اس پتھر کا دل پانی ہوگیا۔ |
| پٹی پڑھانا (م) | دم دینا' ورغلانا | معلوم ہوتا ہے کہ اس کو کسی نے ضرور پٹی پڑھائی ہے ورنہ وہ ایسا سلوک میرے ساتھ کبھی نہ کرتا۔ |
| پتھر کی چھاتی کرلینا (م) | سخت دل ہونا | اس حادثے کا اس کے دل پر کیا اثر ہوگا؟ اس کی چھاتی تو پتھر کی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پیٹھے پر ہاتھ نہ رکھنے دینا (م) | نزدیک نہ پھٹکنے دینا | آپ چاہتے ہیں کہ میں اس کو اس بات پر رضامند کروں مگر یہ کیسے ہو سکتا ہے جبکہ وہ پیٹھے پر ہاتھ نہیں رکھنے دیتا۔ |
| پرچھا کرنا (م) | فیصلہ کر دینا | اس طولانی قصے کو اس نے دو باتوں میں پرچھا کر دیا۔ |
| پردہ کھل جانا (م) | راز فاش ہونا' اصلیت ظاہر ہونا | ہم اپنے آنسوؤں کو پی گئے کہ کہیں ہمارے عشق کا پردہ نہ کھل جائے۔ |
| پرزے اڑانا (م) | دھجیاں اڑانا' ٹکڑے ٹکڑے ہونا | ہمارے تو دل کے پرزے اڑ گئے لیکن ان تک ہماری خبر ہی نہ پہنچی۔ |
| پروان چڑھنا (م) | کمال کو پہنچنا' مراد حاصل کرنا | ہائے بیٹا تم تو پروان چڑھنے سے پہلے ہی داغ مفارقت دے گئے۔ ماں باپ کے کچھ ارماں بھی نہ نکل سکے۔ |
| بال و پر نکالنا (م) | ہوش میں آنا' طاقت ہونا' اڑنے کے قابل ہونا | ابھی بال و پر نکلے ہی تھے کہ صیاد کے جال میں بلبل جا پھنسی۔ |
| پسلی پھڑکنا (م) | غیب کی خبر لگنا' کسی واقعہ کا پہلے پتہ لگنا | میری صبح ہی سے پسلی پھڑک رہی تھی۔ مجھے شک تھا آج ضرور کچھ نہ کچھ ہوگا۔ دیکھ لو۔ احمد کے والد کے انتقال کی خبر آ گئی۔ |
| پس دیوار گوش ہے (مثل) | دیوار کے پیچھے کوئی سنتا ہوگا | آہستہ بات کرو بھائی! پس دیوار گوش ہے۔ |
| پگڑی اتارنا (م) | بے عزتی کرنا | نالائق لڑکے اپنے باپ کی پگڑی اتارنے میں بھی دریغ نہیں کرتے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| پگڑی سنبھالنا (م) | عزت بچا رکھنا | یہ تمہارا شہر نہیں ہے یہاں تو تمہیں اپنی پگڑی سنبھال کر رکھنی ہوگی۔ |
| پلک سے پلک لگنا (م) | نیند آنا | شام سے صبح ہوگئی لیکن میری پلک سے پلک نہیں لگ سکی۔ |
| پنجے جھاڑ کے چمٹنا (م) | کسی کام میں جلدی سے مشغول ہونا اور کام چھوڑ کر کرنا | وہ تو پنجے جھاڑ کے اس کام سے چمٹ گیا ہے۔ |
| پہاڑ سے ٹکر لینا (م) | سخت مشکل کام کرنا' طاقتور دشمن سے مقابلہ کرنا | یہ کام مجھ سے نہ ہوگا۔ یہ تو پہاڑ سے ٹکر لینے والی بات ہے۔ |
| پھوٹ پھوٹ کر رونا (م) | بہت رونا | وہ اپنی والدہ کی وفات پر پھوٹ پھوٹ کر رویا۔ |
| پھبتی کسنا (اڑانا) (م) | ہنسی اڑانا | ہر چند کہ عمر رسیدہ تھے مگر پھبتیاں کستے نہ شرماتے تھے۔ |
| پھڑک جانا (م) | خوش ہونا' محظوظ ہونا | سب حاضرین یہ لطیفہ سن کر پھڑک گئے۔ |
| پھول جھڑنا (م) | شعلہ گرانا' خوش کلامی سے بولنا | جب وہ گفتگو کرتا تو پھول جھڑتے تھے۔ |
| پھولے نہ سمانا (م) | بہت خوش و خرم ہونا' اترانا | بیٹے کی کامیابی کی خبر سن کر ماں باپ پھولے نہیں سمائے۔ |
| پہلوتہی کرنا (م) | بچنا' دور ہونا' کنارہ کشی کرنا | آپ ہر کام میں پہلوتہی کرتے ہیں یہ بات اچھی نہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پھونک پھونک کر قدم رکھنا (م) | سنبھل سنبھل کر قدم رکھنا' احتیاط سے چلنا | زمانہ نازک ہے پھونک کر قدم رکھو۔ |
| پیٹ پکڑے پھرنا (م) | نہایت بے قرار ہونا' مضطرب ہو کر پھرنا | لوگ پیٹ پکڑے پھرتے ہیں لیکن عدالتوں میں ان کے کیسوں کے فیصلے ہی نہیں ہونے کو آتے۔ |
| پیٹ کا ہلکا (م) | کم ظرف' راز کو پوشیدہ نہ رکھنے والا | جو لوگ پیٹ کے ہلکے ہوتے ہیں ان کے پیٹ میں بات کب رہتی ہے وہ اگر باہر نہ نکالیں تو ان کے پیٹ پھول جاتے ہیں۔ |
| پیٹ کی آگ بجھانا (م) | بھوک دور کرنا | بھائی! پہلے کھانا کھالیں تاکہ پیٹ کی آگ بجھ سکے پھر دل لگا کر کام کریں گے۔ |
| پیچ و تاب کھانا (م) | غصے ہونا' ناراض ہونا' جھلانا | نہ جانے خط میں کیا لکھا ہوا تھا کہ وہ اسے پڑھ کر پیچ و تاب کھانے لگا۔ |
| پال پال تیرے جی کا جنجال (مقولہ) | نااہل کی پرورش سے تکلیف کے سوا اور کچھ حاصل نہیں ہوتا | اس نالائق کی وجہ سے آج یہ برے دن دیکھنا پڑے حالانکہ اس کی پرورش اور دیکھ بھال میں کوئی کسر نہ چھوڑی۔ سچ ہے پال پال تیرے جی کا جنجال۔ |
| پانی سے پہلے پل باندھنا (م) | تکلیف آنے سے پہلے ہی اس کی حفاظت کا انتظام کرنا' بے جا فکر کرنا | پیش بندی اچھی بات ہے لیکن تم تو ہر بات میں پانی سے پہلے پل باندھتے ہو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پاؤ سیر چاول چوبارے رسوئی (مثل) | پرلے درجے کے شیخی بگھارنے والے کی نسبت کہا جاتا ہے' حیثیت کچھ بھی نہیں اور کروفر امیرانہ نواب بے ملک | اس بڑبولے کی بات مت کیا کرو اس کی مثال تو ایسے ہی ہے جیسے پاؤ سیر چاول چوبارے رسوئی۔ |
| پانی کا بتاسا' پانی کا بلبلہ (م) | غیر مستقل' فانی' ناپائیدار' جلد ختم ہو جانے والا | زندگی کیا ہے؟ پانی کا بلبلا۔ نہ جانے کب ختم ہو جائے۔ |
| پتلیاں پھر جانا (م) | آنکھ کی پتلیوں کا چڑھ جانا' مرنے کے قریب ہونا' حالت غیر ہونا | اب تو اس کی پتلیاں بھی پھر گئی ہیں۔ پتا نہیں اس کی زندگی کا چراغ کب گل ہو جائے؟ |
| پتھر کے تلے ہاتھ دینا (م) | مجبور ہونا' بے بسی کا عالم | اس سے گلہ شکوہ فضول ہے۔ اس نے تو پہلے پتھر تلے ہاتھ دیا ہوا ہے۔ |
| پچھلی نکیا کھائی پچھلی مت آئی (م) | احمق' بیوقوف' دیر میں سمجھنے والا | تم نے منع کرنے کے باوجود یہ کام کیا اور اب پچھتا رہے ہو۔ کہتے ہو کہ تم ٹھیک کہہ رہے تھے۔ تمہاری تو وہی مثل ہے پچھلی نکیا کھائی پچھلی مت آئی۔ |
| پرائی کوٹھی کا ٹیڑھا منہ (مثل) | دوسروں کے کام میں عیب نکالنا آسان ہے' غیروں کا آسرا رکھنا بالکل لغو ہے | تمہیں پرائی کوٹھی کا منہ ٹیڑھا نظر آتا ہے کبھی اپنے گریبان میں بھی منہ ڈالا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پرائے دھن کو چور روئیں (مثل) | غیر کے مال کا کسی کو افسوس نہیں ہوتا سوائے اس شخص کے جس کو اس کے ملنے کی امید ہو' بیگانے مال کا افسوس چور کے سوا کسی کو نہیں ہوتا کیونکہ وہ اس کو چرانے کی امید رکھتا ہے | تم اس کے نقصان پر اتنا افسوس کیوں کر رہے ہو۔ تمہاری تو وہی مثال ہے پرائے دھن کو چور روئیں۔ |
| پرجا مرن راجا ہانسی (مثل) | امیروں کے لیے کھیل تماشا' غریبوں کے لیے موت کا سامنا | تمہارا تو مذاق ہو گیا اور ہمارے لیے مصیبت بن گئی۔ سچ ہے پرجا مرن راجا ہانسی۔ |
| پڑھے نہ لکھے نام محمد فاضل (مثل) | جاہل ہوتے ہوئے قابل بننا | زیادہ بڑھ بڑھ کر باتیں مت کیا کرو' پڑھے نہ لکھے نام محمد فاضل۔ |
| پنچوں رل مل کیجیے کاج' ہارے جیتے آوے نہ لاج (مثل) | پنچوں کے مشورے سے کوئی کام کرنا نہایت عمدہ ہے کیونکہ ہارنے جیتنے سے آدمی شرمندہ نہیں ہوتا گویا سب کی ہار جیت ہوتی ہے | دوسروں کے مشورے سے کام کرنا اچھا ہوتا ہے کیونکہ اگر غلط بھی ہو جائے تو شرمندگی نہیں ہوتی سچ ہے پنچوں رل مل کیجیے کاج' ہارے جیتے آوے نہ لاج۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پنچوں کا کہا سر آنکھوں پر مگر پرنالا یہیں رہے گا (مثل) | اس آدمی کے لیے کہتے ہیں جو پنچوں کے سمجھانے پر بھی اپنی ضد اور ہٹ نہ چھوڑے | اتنا سمجھانے کے باوجود بھی وہ نہیں مانتا اور اپنی ضد پر قائم ہے۔ اس پر تو وہی مثل صادق آتی ہے کہ پنچوں کا کہا سر آنکھوں پر مگر پرنالا یہیں رہے گا۔ |
| پوت کے پاؤں پالنے میں ہی دیکھے جاتے ہیں (مثل) | بچپن اور طفلی کی حالت میں ہی نیک و بد کے آثار معلوم ہو جایا کرتے ہیں | اس کے طور طریقے بتاتے تھے کہ بڑا ہو کر یہ عظیم شخص بنے گا اور خوب شہرت پائے گا۔ سچ ہے پوت کے پاؤں پالنے ہی میں دیکھے جاتے ہیں۔ |
| پوربی رینگ پہاڑی گدھا (مثل) | کہیں کا رہنے والا اور وضع کہیں اور کی | اس کی وضع قطع اور عادتیں ایک دوسرے سے بالکل مختلف ہیں۔ یوں لگتا ہے جیسے پوربی رینگ پہاڑی گدھا۔ |
| پھک سے اڑنا (م) | یکا یک اڑ جانا' فوراً اڑ جانا | میں نے دانہ ڈالنے کے لیے ابھی پنجرے کا دروازہ کھولا ہی تھا کہ طوطا پھک سے اڑ گیا۔ |
| پھول نہ پان کہنے کو ہاں (مثل) | خرچ کچھ نہ کرنا اور باتیں بنائے جانا | اتنا باتونی اور کنجوس شخص میں نے کہیں نہیں دیکھا۔ اس کی تو مثال ایسی ہی ہے کہ پھول نہ پان کہنے کو ہاں۔ |
| پھولوں ماری گر پڑی لٹھوں ماری اٹھ بیٹھی (مثل) | تھوڑی مصیبت سے بے قرار ہو جانا اور زیادہ برداشت کر لینا | اتنی بڑی بڑی مصیبتوں کا تم نے مردانہ وار مقابلہ کیا اب یہ معمولی سی تکلیف برداشت نہیں ہو رہی۔ تمہاری تو وہی مثل ہے پھولوں ماری گر پڑی لٹھوں ماری اٹھ بیٹھی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پھوئیاں پھوئیاں تالاب بھر جاتا ہے | تھوڑا تھوڑا کر کے بہت ہو جاتا ہے قطرہ قطرہ کر کے دریا بن جاتا ہے | بھائی میرے اگر تھوڑا تھوڑا کر کے جمع کرتے تو آج مکان کے لیے اتنی پریشانی نہ اٹھانا پڑتی۔ پھوئیاں پھوئیاں تو تالاب بھر جاتا ہے۔ |
| پیٹ میں پڑا چارا تو کودنے لگا بے چارا (مثل) | روٹی مل گئی تو شرارت کی سوجھنے لگی۔ | کھانے کو مل جائے تو شرارتیں سوجھتی ہیں۔ کہاں تو مریل انسان کی طرح چارپائی پر پڑا تھا اور اب خوب کھا لیا ہے تو تنگ کر رہا ہے۔ سچ ہے پیٹ میں پڑا چارا تو کودنے لگا بے چارا۔ |
| پیٹو مرے پیٹ کو نامی مرے نام کو (مثل) | کھانے کا لالچ کھانے پر جان دیتا ہے اور بہادر اور نامور اپنی شہرت پر مرمٹتا ہے | وہ تو بھرے پیٹ پر بھی نہیں چھوڑتا اور پھر کھانا شروع کر دیتا ہے تب ہی تو بیمار پڑ جاتا ہے۔ سچ ہے پیٹو مرے پیٹ کو نامی مرے نام کو۔ |
| پیر کو نہ فقیر کو پہلے کالے چور کو (مثل) | یہ اس وقت کہتے ہیں جب کوئی اپنے آپ کو سب پر مقدم رکھے۔ طنزاً کہتے ہیں کہ کسی کو ملے نہ ملے پہلے ان کو دے دو | جب بھی کوئی چیز آتی ہے وہ اپنا حق پہلے ہی جتانے لگ جاتا ہے۔ اس کی تو وہی مثال ہے پیر کو نہ فقیر کو پہلے کالے چور کو۔ |
| پیروں میں مہندی لگنا (م) | بے جا عذر کرنا' فضول بہانہ کرنا | کیا تمہارے پیروں میں مہندی لگی تھی کہ میرے بلائے پر بھی تم میرے ہاں نہ آئے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پیں موئی پکا موئی آئے لوٹھے کھا گئے (مثل) | تکلیف ہم اٹھائیں، فائدہ کوئی اور لے | میں نے اتنی محنت سے چاٹ بنائی تھی۔ وہ کم بخت چپکے سے آ کر کھا گیا۔ اس کو کہتے ہیں پیں موئی پکا موئی آئے لوٹھے کھا گئے۔ |
| پیئے دودھ اور کھائے مال (مثل) | اس شخص کی نسبت کہتے ہیں جو نہایت عیش و عشرت میں زندگی بسر کرتا ہو | بھئی ہمارا تمہارا کیا مقابلہ تم تو پیتے دودھ ہو اور کھاتے مال ہو ہم تو دال پر گزارا کرتے ہیں۔ |
| پاپ کاٹنا (م) | گناہ بخشنا، خطا معاف کرنا، جھگڑا طے کرنا، فیصلہ کر دینا، قطع تعلق کر دینا، قرضہ ادا کرنا | آج تو میں شکرانے کے نفل ادا کروں گا۔ بڑی مشکل سے اس کا پاپ کٹا ہے۔ |
| پاپ کا بیڑا بھر کر ڈوبتا ہے (مثل) | ظالم آخرکار اپنے کیے کا پھل کھاتا ہے | تم دیکھ لینا ایک نہ ایک دن اسے ضرور اس ظلم کا بدلہ ملے گا اور وہ ضرور سزا بھگتے گا کیونکہ پاپ کا بیڑا بھر کر ڈوبتا ہے۔ |
| پاپوش کے برابر نہ سمجھنا (م) | بہت حقیر سمجھنا، پرواہ نہیں کرنا | کمال ہے تم تو اس کا اتنا خیال کرتے ہو اور وہ تمہیں پاپوش کے برابر بھی نہیں سمجھتا۔ |
| پاسنگ بھی نہیں (م) | کوئی نسبت نہیں، کچھ تعلق ہی نہیں، ذرا بھی برابر نہیں | تم اپنے آپ سے اس کو کیوں ملاتے ہو، وہ تو تمہاری پاسنگ بھی نہیں۔ |
| پاکھنڈ پھیلانا (م) | مکر کا جال پھیلانا، دھوکہ دینا | وہ تو انتہائی مکار شخص ہے ہر طرف پاکھنڈ پھیلاتا رہتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| تمہیں آج شرمندگی اور ناکامی کا منہ اس لیے دیکھنا پڑا کہ تم کسی ایک کے ہو کر نہیں رہے۔ تمہاری تو وہی مثال ہے پانڈے دونوں سے گئے حلوا ملا نہ مانڈے۔ | ایسے موقع پر کہتے ہیں جہاں ہر طرف سے ناکامی ہو' نہ ادھر کے رہے نہ ادھر کے رہے' کسی قسم کا فائدہ نہ ہوا | پانڈے دونوں سے گئے حلوا ملا نہ مانڈے (مثل) |
| یہ تو تمہاری عادت ہے پانی پی کر ذات پوچھتے ہو۔ | بے توقع کام کرنا' بے وقت افسوس کرنا | پانی پی کر ذات پوچھنا (م) |
| وہ تو ہمیشہ پانی میں گرہ باندھتا ہے اس سے اچھے کام کی توقع فضول ہے۔ | غیر مستقل اور ناپائیدار کام | پانی میں گرہ باندھنا (م) |
| اس کی ناگہانی موت کا سن کر تو میرے پاؤں تلے کی زمین سرک گئی۔ | ہوش اڑ جانا' خوف زدہ ہونا | پاؤں تلے کی زمین سرکنا (م) |
| میں نے ایسی بہوویں بہت کم دیکھی ہیں جیسی وہ ہے وہ تو اپنی ساس کے تو پاؤں دھو دھو کر پیتی ہے۔ | نہایت تعظیم سے پیش آنا' بہت عزت کرنا | پاؤں دھو دھو کر پینا (م) |
| اس کا باپ جب سے ڈی ایس پی ہو گیا ہے۔ اس کے تو پاؤں ہی زمین پر نہیں ٹھہرتے ہیں۔ | مغرور ہونا' گھمنڈ ہونا' بے چین و بے قرار ہونا | پاؤں زمین پر نہ ٹھہرنا (م) |
| یہ کیسی کہی پاؤں سے لگی سر میں بجھی۔ | نہایت غصہ آیا' تن بدن میں جل گیا | پاؤں سے لگی سر میں بجھی (مثل) |
| اس سے ہمدردی کی توقع فضول ہے۔ پتھر میں جونک نہیں لگ سکتی۔ | بے رحم کو کبھی ترس نہیں آتا | پتھر میں جونک نہیں لگتی (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پتھر نچوڑنا (م) | بد سے نیکی کا خیال رکھنا' بے سود کام کرنا | اس کام کو نہ کرو اس سے کوئی فائدہ نہ ہو گا بلکہ وقت ہی ضائع ہو گا یہ تو ایسے ہی ہے جیسے پتھر نچوڑنا۔ |
| پرائی آنکھیں کام نہیں آتیں (مثل) | غیر اپنا نہیں بن سکتا | اپنا خون پھر اپنا خون ہوتا ہے پرائی آنکھیں کام نہیں آتی۔ تم نے دیکھ لیا آخر بھائی ہی کام آیا۔ |
| پرائے بردے آزاد کرنا (م) | غیر کے مال پر فیاضی اور شیخی دکھانا | پرائے بردے آزاد کرنا کوئی اچھی بات تو نہیں۔ میں تو اسے کمینگی سمجھتا ہوں۔ |
| پرائے مال پر دیدے لال (مثل) | غیر کے مال پر خفگی ظاہر کرنا' بیگانی چیز پر لالچ فضول ہے | پرائے مال پر دیدے لال نکالنا تو اس کی عادت بن چکی ہے۔ |
| پرائے مال پر یا حسین (مثل) | دوسرے کے مال پر شیخی بگھارنا' حلوائی کی دکان پر نانا جی کی فاتحہ | اسلم خود تو ایک پیسا خرچ نہیں کرتا اور پرائے مال پر یا حسین کرتا ہے۔ |
| پردہ ڈالنا (م) | رازداری کرنا' عیب چھپانا | تم نے ہمیشہ اپنے بیٹے کی حرکتوں پر پردہ ڈالا ہے جس سے وہ اور بگڑ گیا ہے۔ |
| پکی بیری کے بیر کھانے والا (م) | کاہل' نکما' کام چور | وہ خود کوئی کام نہیں کرتا اور ہمیشہ اس کی یہی خواہش رہی ہے کہ پکی بیری کے لیے بیر کھائے۔ |
| پکے گولر کوے کو نیند کیسے آئے (مثل) | چیز سامنے ہو تو لالچی شخص کو کیوں کر صبر آئے | اس کا بھائی بے حد بے صبر اور لالچی ہے جس وجہ سے اسے کئی بار شرمندگی اٹھانا پڑی ہے۔ سچ ہے پکے گولر کوے کو نیند کیسے آئے؟ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پگڑی اتارنا (م) | بے عزت کرنا' دھوکا فریب کرنا | اس کا بیٹا تو انتہائی آوارہ ہو چکا ہے اب تو وہ دوسروں کی پگڑیاں اتارتا پھرتا ہے۔ |
| پو بارہ ہونا (م) | پانچوں گھی میں ہونا' خوش قسمتی ہونا | اس کے تو آج پو بارہ ہیں کیونکہ اس کے کاروبار میں دن دونی اور رات چوگنی ترقی ہو رہی ہے۔ |
| پہاڑ کے پتھر ڈھونا (م) | بے معاوضہ کام کرنا | اس جیسا نیک شخص میں نے آج تک نہیں دیکھا۔ مستحق لوگوں کے لیے وہ ہمیشہ پہاڑ کے پتھر ڈھوتا ہے۔ |
| پوت بیگانے چومے منہ رالوں سے بھریئے (مثل) | بیگانی اولاد سے وفا کی توقع رکھنا فضول ہے | راجو کو اس بڑھیا نے پال پوس کر جوان کیا اور آج وہ اسے چھوڑ کر کہیں اور چلا گیا۔ سچ ہے پوت بیگانے چومئے منہ رالوں سے بھریئے۔ |
| پوت فقیرنی کا چال چلے احدیوں کی (مثل) | اس شخص کی نسبت بولتے ہیں جو غریبی میں بھی امیرانہ ٹھاٹ رکھے | وہ ملازم تو معمولی ہے مگر اس کے ٹھاٹ باٹ دیکھنے والے ہیں۔ اس کی تو وہی مثال ہے پوت فقیرنی کا چال چلے احدیوں کی۔ |
| پھاڑ کھانے کو دوڑنا (م) | نہایت غصہ کرنا' بدمزاجی سے پیش آنا | میں نے اس سے بات کرنے کی کوشش کی تو وہ مجھے پھاڑ کھانے کو دوڑا۔ |
| پہلے مارے سو میری (مثل) | سب سے پہلے اور برموقع کام کرنے والا ہی فتح یاب ہوتا ہے جو شخص پہلے وار کرے گا وہی بہادر ہے | اس کی تو شروع سے ہی یہی عادت ہے کہ ہر کام میں وہ پہل کرتا ہے اس لیے کامیاب بھی ہو جاتا ہے۔ کسی نے سچ کہا ہے پہلے مارے سو میری۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پھوٹ پھٹک رہنا (م) | ان بن رہنا' فساد باہمی رہنا | ان دونوں گھرانوں میں ہمیشہ پھوٹ پھٹک رہتی ہے۔ |
| پھوٹ پھوٹ کر رونا (م) | زاروقطار رونا' بے حد رونا | وہ میری تسلی کے دو حرف سن کر سنکر پھوٹ پھوٹ کر رو دی۔ |
| پھوٹ ڈالنا (م) | نا اتفاقی ڈالنا' دشمنی پیدا کرنا | جائیداد کے بٹوارے نے دونوں بھائیوں کے درمیان پھوٹ ڈال دی۔ |
| پھپھوڑا جلانا (م) | کسی کی خیر خواہی کرنا' زیادہ بھلائی کرنا | وہ تو اس قابل ہی نہیں کہ ان سے بھلائی کی جائے تم ان کے لیے کیوں اپنا پھپھوڑا جلاتے ہو۔ |
| پیاسا کنویں کے پاس جاتا ہے' کنواں پیاسے کے پاس نہیں آتا (مثل) | خواہش مند اپنی خواہش اور مطلب کی تلاش کیا کرتے ہیں۔ آرزو خود چل کر ان کے پاس نہیں جاتی | تم مجھے اس کے پاس جانے کے لیے کیوں مجبور کر رہے ہو۔ ضرورت مند وہ ہے۔ اس لیے اسے آنا چاہیے۔ پیاسا کنویں کے پاس جاتا ہے۔ کنواں پیاسے کے پاس نہیں آتا۔ |
| پیت کی ریت نرالی (مثل) | محبت کا قانون ہی جدا ہے | بھیا پیت کی تو ریت ہی نرالی ہے یہاں تو خون جگر بھی پینا پڑتا ہے اور خون کے آنسو بھی رونے پڑتے ہیں۔ |
| پیٹ میں چوہے دوڑنا (م) | بھوک سے بے قرار ہونا' خوفزدہ ہونا | بھائی اب تو جلدی سے کھانا لے آؤ' پیٹ میں خوب چوہے دوڑ رہے ہیں۔ بھوک برداشت سے باہر ہے۔ |
| پیٹ میں چیونٹے کی گرہ ہونا (م) | نہایت کم خوراک ہونا' بن کھائے جینا | میں تو اس کی خوراک دیکھ کر حیران رہ گیا۔ وہ تو ایسے ہی ہے جیسی پیٹ میں چیونٹے کی گرہ ہو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| پیٹ میں ڈاڑھی ہونا (م) | سمجھ دار اور عقلمند لڑکے کی نسبت کہا کرتے ہیں، بچپن میں بوڑھوں کی سی تجربہ کی باتیں کرنا | اتنی چھوٹی عمر میں اتنی زبردست باتیں' اس کے تو پیٹ میں ڈاڑھی لگتی ہے۔ |
| پیچ پی ہزار نعمت کھائی (مثل) | کھانے کو جو مل گیا خدا کی نعمت سمجھ کر کھالیا اور خدا کا شکر ادا کیا | بھائی فقیروں کو چسکوں سے کیا' وہ تو پیچ بھی پی لیں تو ایسا ہی ہے جیسے ہزار نعمت کھالی۔ |
| پیٹھ ابھی لگی نہیں گھٹ کترے آ موجود ہوئے (مثل) | معاملہ ابھی طے نہیں ہوا اور خود غرض لوگ پہلے سے آ گئے۔ کام ابھی ہوا نہیں مانگنے والے آ گئے | اب تو ایسا ہی زمانہ آ گیا ہے کہ پیٹھ ابھی لگی نہیں گھٹ کترے آ موجود ہوئے۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معنی | جملے |
|---|---|---|
| تاب نہ لانا (م) | مقابل نہ ہونا' ضبط نہ کرسکنا' بیہوش ہو جانا' طاقت نہ رہنا | جب جمال یار کی تاب نہ تھی تو پھر طالب دیدار کیوں ہوئے؟۔ |
| تارا ہو جانا (م) | اونچا اور بلند ہونا' روشن ہونا بہت پیچھے چلے جانا | پہلے تو نظر نہیں آتا تھا لیکن آج کنویں کی تہ میں پانی تارا ہو گیا۔ |
| تار باندھنا (م) | کسی کام کا متواتر کرنا | بارش نے تو دن رات تار باندھ لیا ہے۔ |
| تارے توڑنا (م) | انوکھا اور عجیب کام کرنا' چالاکی کرنا | وہ ایسا عیار ہے جو آسمان کے تارے توڑ لاتا ہے۔ |
| تارے گننا (م) | ساری رات جاگنا' نیند نہ آنا | آج کل تو اپنی حالت ہی عجیب ہے ساری رات تارے کتنے گزر جاتی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| تازہ گل کھلنا (م) | عجیب بات کو ظاہر ہونا | آج پھر ارشد کے گھر کے سامنے کہرام مچا ہے ضرور اس نے کوئی تازہ گل کھلایا ہوگا۔ |
| تبرا بھیجنا (م) | لعنت بھیجنا | ہر شخص بدذات پر تبرا بھیجتا ہے۔ |
| تخت کا تختہ ہونا (م) | سلطنت کا برباد ہونا' خوشحالی کی بجائے مفلسی آنا' بدبختی آنا | ہمایوں نے شیر شاہ کے ساتھ لڑ کر تخت کی بجائے تختہ حاصل کیا۔ |
| تردامن ہونا (صفت) | گنہگار ہونا | ترنوالے کی تمنا میں تردامن نہیں ہونا چاہیے۔ سوکھی روکھی کھا کر گزارہ کر لینا اس کے مقابلے میں بہت بہتر ہے۔ |
| ترکی بہ ترکی جواب دینا (م) | دوبدو جواب دینا' لحاظ رکھنا | وہ اس کی سخت کلامی کو سنکر ترکی بہ ترکی جواب دیتا تھا۔ |
| ترکی تمام ہونا (م) | سارا گھمنڈ جاتا رہنا' غرور کا خاتمہ ہونا | اس نے ترکوں کی ترکی تمام کر دی۔ |
| تصویر بننا (م) | حیران ہونا' خاموش ہو جانا | وہ محفل میں تصویر کی صورت بنے بیٹھے۔ |
| تقدیر پھرنا (م) | بدبختی آنا' برے دن آنا | جب تقدیر پھرتی ہے تو پھر کسی کی کچھ نہیں چلتی ہے۔ |
| تل دھرنے کو جگہ نہ ہونا (م) | بالکل جگہ نہ ہونا | میلے میں اس قدر بھیڑ تھی کہ تل دھرنے کو جگہ نہ ملتی تھی۔ |
| تل کی اوجھل پہاڑ (مثل) | معمولی سی مشکل کے پردے میں ایک بھاری مسئلے کا حل ہونا | آپ نے اس سوال کو فوراً حل کر کے سمجھا دیا۔ ہم نے بہت مغز مارا مگر کچھ ہاتھ نہ آیا۔ سچ ہے تل کی اوجھل پہاڑ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| تلپٹ کرن (م) | پامال کرنا' برباد کرنا | یک بیک تقدیر پلٹ گئی اور کھیت کا کھیت تلپٹ کر دیا۔ |
| تن بدن میں آگ لگنا (م) | بہت غصے میں ہونا' ناراض ہونا | جب اس نے سنا کہ اس کے چھوٹے بھائی کو باپ نے تمام کاروبار کا وارث بنانا ہے تو اس کے تن بدن میں آگ لگ گئی۔ |
| تنکے کا پہاڑ کر دکھانا (م) | چھوٹی بات کو بڑا اظاہر کرنا' مبالغہ کرنا | یہ ایک معمولی سی بات تھی۔ تم نے اس کو تنکے کا پہاڑ بنا کر ظاہر کیا ہے۔ |
| تن من مارنا (م) | سخت محنت کرنا' صبر کرنا | اب تو ضبط ناممکن نظر آتا ہے کب تلک کوئی کسی کے غم میں تن من مارے۔ |
| تو تو میں میں کرنا (م) | سخت کلامی کرنا' گالیاں دینا | تو تو میں میں کرنے سے کیا فائدہ ہے۔ کسی کو منصف مان کر صلح صفائی کرالو۔ |
| تولہ بھر کی آرسی نانی بولے فارسی (مثل) | تھوڑا اسلوک بہت احسان | تھوڑا سا احسان کر کے بہت جتانے کے موقع پر بولتے ہیں |
| تھالی کا بینگن (مثل) | زمانہ ساز مکار کی نسبت بولتے ہیں | وہ شخص تھالی کا بینگن ہے۔ زمانے کے ساتھ ساتھ خود بھی بدلتا جاتا ہے۔ |
| تھکا اونٹ سرائے کو دیکھتا ہے (مثل) | محنت کے بعد آرام کی خواہش ہوتی ہے | وہ تمام دن کام کر کے جب گھر واپس آتا ہے تو بستر کی طرف یوں دیکھتا ہے جیسے تھکا اونٹ سرائے کو دیکھتا ہے۔ |
| تھوکتے بھی نہیں (م) | منہ نہیں لگاتے' پرواہ نہیں کرتے | وہی ہے کہ بار بار ہماری طرف چلا آتا ہے جبکہ ہم اس کی طرف تھوکتے بھی نہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| بظاہر وہ بڑا تیس مار خاں بنتا ہے لیکن حقیقتاً وہ بہت بزدل ہے۔ | بڑا بہادر بننا' افلاطون کا سالا بننا | تیس مار خاں بننا (مثل) |
| اتنی جلدی اس ملازمت کو نہ چھوڑو۔ ممکن ہے کہ کوئی اور جگہ فی الحال ہاتھ نہ آئے اور لینے کی بجائے دینے پڑیں۔ ذرا تیل دیکھو۔ تیل کی دھار دیکھو۔ | سوچ لو اور پھر کام کرو | تیل دیکھو تیل کی دھار دیکھو (مثل) |
| وہ اپنی سچائی ثابت کرنے کے لیے بار بار تیل میں ہاتھ ڈال رہا ہے۔ | سخت قسم کھانا | تیل میں ہاتھ ڈالنا (م) |
| جب میں اس کے پاس روپے مانگنے کے لیے جاتا ہوں تو وہ تین پانچ کر کے ٹال دیتا ہے۔ | یونہی باتیں بنانا دغا بازی کرنا | تین پانچ کرنا (م) |
| اس نے اپنے دشمنوں کو فوراً ہی تین تیرہ کر دیا۔ | پریشان کرنا' برباد کرنا | تین تیرہ کرنا (م) |
| ضرورت کے وقت برا بھی بھلا ہو جاتا ہے۔ جیسے تین دن کے بعد مردار حلال ہے۔ | یو تین دن کے فاقہ کے بعد مردار کھانا روا ہے' جان بجانے کے لیے نازیبا کام بھی جائز ہے | تین دن کے بعد مردار حلال (مثل) |
| وہاں ہماری شنوائی نہیں ہوتی ہم تو نہ تین میں ہیں نہ تیرہ میں۔ | کسی کام کے لائق نہ ہونا' نکما ہونا | تین میں نہ تیرہ میں (مثل) |
| وہاں پر تو بات بات پر تیوری چڑھ جاتی ہے کوئی دردِ دل کہے تو کیسے؟۔ | غصہ ہونا' چیں بجبیں ہونا | تیوری (تیور) چڑھنا (م) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| تیور بدل جانا (م) | الفت نہ رہنا' بے مروت ہو جانا | تجھے چند دنوں سے ان کے تیور بدلے ہوئے نظر آتے ہیں۔ |
| تیور میلا ہونا (م) | غصے ہونا' ناراض ہونا | جناب آپ تیور میلے نہ کیجیے۔ ہم خود ہی چلے جاتے ہیں۔ |
| تتری نے دیا جنم جلی نے کھایا۔ نہ جیب جلی نہ سواد آیا (مثل) | برے سے برے کا فائدہ پہنچتا ہے' کسی نیک کا بھلا نہیں ہوتا | اس سے تو بھلائی کی توقع ہی فضول ہے۔ اس کی مثال تو ایسی ہی ہے تتری نے دیا جنم جلی نے کھایا۔ نہ جیب جلی نہ سواد آیا۔ |
| تجھ کو پرائی کیا پڑی اپنی نبیڑ تو (مثل) | تو اپنی کر تجھے غیروں کی کیا پڑی' خواہ مخواہ دوسروں کی عیب جوئی کرنا | تم اپنے کام سے کام رکھو۔ کسی کے مسئلے میں کیوں ٹانگ اڑاتے ہو۔ ہم تو یہی کہہ سکتے ہیں تجھ کو پرائی کیا پڑی اپنی نبیڑ تو۔ |
| ترارا مارنا (م) | ڈینگ مارنا' شیخی مارنا | اس کی تو ہمیشہ سے یہی عادت ہے کہ ترارے مارتا ہے اس نے کبھی کوئی کام کر کے نہیں دکھایا۔ |
| تسمہ لگا نہ رکھنا (م) | دو ٹوک جواب دینا' تعلق نہ رکھنا | میں نے جب اس سے بات کی تو اس نے کوئی تسمہ لگا نہ رکھا اور مجھے صاف صاف جواب دے دیا۔ |
| تلوار تو پٹ پڑی نیچہ کاٹ کر گیا | بڑے سے تو نہ ہو سکا چھوٹے نے کر دکھایا | یہ بھی خوب رہی۔ تلوار تو پٹ پڑی' نیچہ کاٹ کر گیا۔ بڑی حیرانگی کی بات ہے۔ |

www.KitaboSunnat.com

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| تم کاٹو میری ناک اور کانی میں نہ چھوڑوں اپنی بانی (مثل) | ضدی عورت کی نسبت کہتے ہیں چاہے جیسی سزا دو میں اپنی عادت سے باز نہ آؤں | اتنی ضدی عورت میں نے کہیں نہیں دیکھی۔ اس کی تو ایسی ہی مثل ہے تم کاٹو میری ناک اور کانی نہ چھوڑوں اپنی بانی۔ میں تو اس کی ضد سے بہت تنگ آ گیا ہوں۔ |
| تم نے اڑائیں ہم نے بھون بھون کھائیں (مثل) | ہم تمہارے بھی استاد ہیں تمہاری چال میں نہیں آ سکتے | کیوں پھر کیسی رہی۔ تم نے اڑائیں ہم نے بھون بھون کھائیں ہم نے تمہاری چالاکی تمہارے ہی سر کر دی۔ |
| تم ہم کو بلاؤ گے تو کیا کھلاؤ گے، ہمارے گھر آؤ گے تو کیا لاؤ گے (مثل) | اس خودغرض کی نسبت کہتے ہیں کہ جو ہر طرح اپنا ہی مطلب نکالنے کی سوچے | وہ انتہائی کمینہ اور مطلب پرست ہے۔ وہ تو ہمیشہ یہی کہتا ہے کہ تم ہم کو بلاؤ گے تو کیا کھلاؤ گے۔ ہمارے گھر آؤ گے تو کیا لاؤ گے۔ |
| تمہارے منہ کا اگال ہمارے پیٹ کا ادھار (مثل) | تھوڑی سی مدد سے کسی کا کام ہو جانا | تمہاری ادنیٰ امداد ہمارے لیے کافی ہے۔ سچ ہے تمہارے منہ کا اگال ہمارے پیٹ کا ادھار۔ |
| تنکا بھی نہ توڑ سکنا (م) | نہایت کمزور ہونا، سست ہو جانا | اس کو تو بیماری نے اتنا کمزور کر دیا ہے کہ وہ تنکا توڑنے کے قابل بھی نہیں رہا۔ |
| تنکا اتارنا اور چھپر رکھ دینا (مثل) | تھوڑا سا احسان کرنا اور اس کے عوض بہت کچھ وصول کرنا | کچھ لوگوں کی یہ عادت ہوتی ہے کہ تنکا اتار کر چھپر رکھ دیتے ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| تنور سے بچنے کے لیے بھاڑ میں گرے (مثل) | تھوڑی مصیبت سے بچنے کے لیے بڑی مصیبت میں پڑ جانا | ہم تو اس سے جان چھڑا کر یہاں آئے تھے لیکن یہاں آتے ہی یہ مصیبت گلے پڑ گئی۔ ہماری تو وہی مثل ہے تنور سے بچنے کے لیے بھاڑ میں گرے۔ |
| تو بھی رانی میں بھی رانی کون بھرے پنگھٹ پر پانی (مثل) | عورتیں کاہل ملازمہ کو کہتی ہیں یا جہاں سب سست ہوں اور کام نہ کرتے ہوں | صبح سے تجھ سے ایک کمرا تک صاف نہ ہو سکا باقی کام کوئی اور آ کے کرے گا۔ وہی مثل ہے تو بھی رانی میں رانی کون بھرے پنگھٹ پر پانی۔ |
| تو کو نہ موکو چولہے میں جھونکو (مثل) | چیز کو ایسے خراب کرنا کہ کسی کے کام کی نہ رہے | تمہیں تو کوئی چیز دے کر ہی میں پچھتاتا ہوں۔ تمہاری تو وہی مثل ہے تو کو نہ موکو چولہے میں جھونکو۔ |
| تو دیورانی میں جیٹھانی' تیرے آگ نہ میرے پانی (مثل) | دونوں مفلس اور کنگال ہیں | آج کل تو جیسی تمہاری حالت ہے ویسی ہی میری ہے۔ کہیں سے کچھ ہاتھ نہیں آ رہا۔ ہماری تو وہی مثل ہے تو دیورانی میں جیٹھانی' تیرے آگ نہ میرے پانی۔ |
| توے کی تیری ہاتھ کی میری (مثل) | دوسرے کی جلدی کا اظہار کرنے کے لیے کہتے ہیں بہت فائدہ میرا تھوڑا تیرا | معمولی سا انتظار کرنا پڑے گا۔ بس پھر توے کی تیری اور ہاتھ کی میری۔ |
| تیلی کا تیل جلے مشعلچی مفت کڑھے (مثل) | نقصان کسی کا ہو اور غم کوئی اور کرے | مجھے تو تم صرف اتنا بتا دو کہ اس کے نقصان پر تم اتنا غم کیوں کر رہے ہو۔ تمہاری تو وہی مثل ہے تیلی کا تیل جلے۔ مشعلچی مفت کڑھے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| تین بلائے تیرہ آئے دے دال میں پانی (مثل) | اگر مطلوبہ تعداد سے زیادہ آدمی آ جائیں تو اسی میں نمٹانا پڑتا ہے | تین بلائے تیرہ آئے۔ اب سوائے اس کے اور کیا کیا جا سکتا ہے کہ دے دال میں پانی تا کہ سب کو بھگتایا جا سکے۔ |
| تین پیڑ بکائن کے میاں باغبان (مثل) | شیخی خورے کی نسبت بولا کرتے ہیں جو تھوڑی چیز پر بہت اترائے | مجھے تو آج تک اس بات کی سمجھ نہیں آئی کہ وہ کس بات پر اتراتا ہے۔ تین پیڑ بکائن کے اور میاں باغبان بنے ہیں۔ |
| تین ٹانگ کی گدھی نومن کی لا دی (مثل) | وہاں کہتے ہیں جہاں کوئی طاقت سے زیادہ کام یا فساد کرے | اتنا محنتی شخص میں نے کہیں نہیں دیکھا۔ اس پر تو وہ مثل صادق آتی ہے کہ تین ٹانگ کی گدھی نومن کی لادی۔ |
| تین چپاتی اور نو براتی کھاؤ چورم چور (مثل) | جب کوئی عورت کسی دعوت وغیرہ کے موقع پر کنجوسی کرے تو دوسری عورتیں طعنہ کے طور پر کہتی ہیں | اتنی کنجوس عورت' اللہ توبہ۔ کہنے کو تو اس نے سب کی دعوت کی اور کھانا بھی پورا نہ ہوا۔ اس کی تو وہی مثال ہے تین چپاتی اور نو براتی کھاؤ چورم چور۔ |
| تارا سی آنکھیں ہو جانا (م) | آنکھوں کا دکھ جاتا رہنا' آنکھیں کھل جانا | شکر خدا کا اتنی تکلیف کے بعد اب میری آنکھیں تارا سی ہو گئی ہیں۔ |
| تال میل کھانا (م) | موافقت ہونا' سنجوگ ہونا' ستارہ مل جانا | اگر ان میں کوئی تال میل ہوتی تو میں ضرور ہاں کر دیتا' مجبوراً مجھے انکار کرنا پڑا۔ |
| تارے توڑنا (م) | عجیب کام کرنا | ایسا کام کرنا جو دوسروں سے نہ ہو سکے۔ تم تو ہمیشہ ہی تارے توڑنے کی بات کرتے ہو مگر کرتے کراتے کچھ نہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| تال سے بے تال ہونا (م) | سر سے باہر ہونا | وہ اپنی دانست میں بڑا گویا ہے مگر تال سے بے تال ہو جاتا ہے۔ |
| تالو سے زبان نہ لگنا (م) | برابر بکتے رہنا۔ چپ نہ رہنا' بڑبڑ کیے جانا | اس میں یہ بہت بری عادت ہے کہ اس کی تالو سے زبان لگتی ہی نہیں۔ |
| ترکی پٹے تازی کے کان ہوں (مثل) | ایک کی سزا کا دوسروں پر اثر ہونا | اس کا انجام دیکھ کر شاید دوسرے سدھر جائیں۔ کہتے ہیں کہ ترکی پٹے تازی کے کان ہوں۔ |
| تڑا بھڑی پڑنا (م) | جاری ہونا' گھبراہٹ ہونا' اضطراب ہونا | فون سنتے ہی اس کو تو ایسی تڑا بھڑی پڑی کہ خدا کی پناہ۔ نہ جانے کیسا فون تھا۔ |
| تمہارا مال سو ہمارا مال اور ہمارا مال سو ہیں ہیں (مثل) | خودغرض آدمی کی نسبت بولتے ہیں جو دوسروں کا مال لے اور اپنی دفعہ ہنس کر ٹال دے | وہ ہمیشہ مجھ سے جس چیز کی بھی ضرورت ہوئی لے جاتا رہا لیکن میں نے جب بھی کچھ مانگا ہنس کر ٹال دیا۔ اس کی تو وہی مثال ہے تمہارا مال سو ہمارا مال اور ہمارا مال سو ہیں ہیں۔ |
| تنکا دانتوں میں پکڑنا (م) | اطاعت کرنا' شکست ماننا' گڑگڑانا | اب تو اسے معاف کر دو' اس نے تو تنکا دانتوں میں پکڑ لیا ہے۔ |
| تنکے کا احساس بھی بہت ہوتا ہے (مثل) | تھوڑے سے احسان کا بوجھ بڑا ہوتا ہے' تھوڑا سا احسان بھی قابل شکرگزاری ہے | کم ظرف لوگ ہی کسی کا احسان نہیں مانتے ورنہ تنکے کا احسان بھی بہت ہوتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| تم اپنے کام سے کام رکھو اور مجھے مشورہ دینے کی کوئی ضرورت نہیں تو گدھی کمہار کی تجھے رام سے کیا کام۔ | تو اپنا کام کر تجھے کسی سے کیا تعلق۔ اسے کہتے ہیں جو باوجود کم لیاقت کے دوسروں کے کام میں ٹانگ اڑائے | تو گدھی کمہار کی تجھے رام سے کیا کام (مثل) |
| اس نے دعوت میں تو دوسو آدمیوں کو بلا لیا ہے اور انتظام ابھی تک کچھ نہ ہو سکا۔ اس کی تو وہی مثل ہے تو اچڑھا بیٹھی مسرانی' گھر میں اناج اگن نہ پانی۔ | ہے تو غریب مگر دکھاوے کو امیرانہ کام کرتی ہے | تو اچڑھا بیٹھی مسرانی گھر میں اناج اگن نہ پانی (مثل) |
| وہ تو بڑا توڑ جوڑ کا استاد ہے۔ اپنا کام نکلوانا خوب جانتا ہے۔ | بڑا چلتا پرزہ ہے۔ | توڑ جوڑ کا استاد ہے (م) |
| اس نے الیکشن میں کامیابی کی خبر سنتے ہی توڑوں کا منہ کھول دیا۔ | بہت بخشش اور فیاضی کرنا | توڑے کا منہ کھول دینا (م) |
| آخر اس کا بری صحبت میں بیٹھنا رنگ لایا اور وہ تہتر کے بیجوں کو پہنچ گیا۔ | برباد ہونا' تباہ ہونا | تہتر کے بیجوں کو پہنچنا (م) |
| امیر کے خادم ہو کر بھی فائدہ نہ ہو تو پھر کیا موقع ملے گا۔ گورنر کا سیکرٹری ہو کر بھی ایک پلاٹ نہ لے سکا۔ خوب ہے تیلی کی جورو ہو کر پانی میں کیا نہاوے۔ | امیر آدمی کی ملازمت کر کے بھی فائدہ نہ اٹھایا | تیلی کی جورو ہو پانی میں کیا نہاوے۔ (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| تین میں نہ تیرہ میں ستلی کی گرہ میں (مثل) | اس کی نسبت بولتے ہیں جس کی کہیں بھی عزت نہ ہو | یہ اس کے اعمال کی سزا ہے جو آج وہ تین میں نہ تیرہ میں ستلی کی گرہ میں ہے۔ |
| تیتر کے منہ پچھی (مثل) | دوسرے کے اختیار کی بات قسمت اور تقدیر پر موقوف ہے۔ یہ ایسے موقع پر بولتے ہیں جہاں پر کسی بیوقوف کو ایسے کام کے فیصلے کے لیے منتخب کریں جس کا وہ اہل نہ ہو | اب تو تیتر کے منہ پچھی لگ گئی ہے۔ ہمارا تو اللہ ہی مالک ہے۔ |
| تمہارے منہ میں گھی شکر (مثل) | حسب مراد جواب میں یہ دعا دیا کرتے ہیں یعنی خدا تمہاری زبان راست لائے اگر ایسا ہو جائے تو تمہیں خوش کروں گا | تمہارے منہ میں گھی شکر۔ اگر میرا کام بن گیا تو تمہیں ایک بڑا زبردست تحفہ دوں گا۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com





| محاورات | معنی | جملے |
| --- | --- | --- |
| ٹال مٹول کرنا (م) | حیلہ بہانہ کرنا، کام کرنے کی نیت نہ ہونا | ہاتھ پاؤں ہلانے سے ہی کام چلے گا، ٹال مٹول کرنے سے تو کچھ نہ ہوگا۔ |
| ٹانکا ادھیڑنا (م) | زخم بڑھنا | تمہاری ہمدردی کا انداز زخموں پر پھاہار کھنے کے بجائے ٹانکے کے ادھیڑنے جیسا ہے۔ |
| ٹانگ تلے سے نکل جانا | عاجز ہو جانا، ہار جانا، شکست کھانا | تم بیسیوں مرتبہ میری ٹانگ تلے سے نکل چکے ہو۔ |
| ٹٹی کی آڑ میں شکار کھیلنا (م) | درپردہ عیب کرنا | بظاہر وہ بڑا پارسا بنا پھرتا ہے لیکن حقیقت میں وہ ٹٹی کی آڑ میں شکار کھیلتا ہے۔ |
| ٹخ ٹخ کرنا (م) | بکواس کرنا | میرے سامنے ٹخ ٹخ نہ کرو ورنہ منہ کی کھاؤ گے۔ |
| ٹکا سا جواب دینا (م) | صاف جواب دینا، بالکل انکار کرنا | جب میں نے ان سے مدد کی درخواست کی تو انہوں نے ٹکا سا جواب دے دیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ٹکے کا کام کرنا (م) | اپنے فائدے کا کام کرنا | تم جو کام کرتے ہو۔ ٹکے کا کام کرتی ہو۔ کبھی خودغرضی کو بھی چھوڑ بھی کرو۔ |
| ٹس سے مس نہ ہونا (م) | ذرا نہ سرکنا | میں نے تو بڑی کوشش کی وہ اس معاملے میں کچھ لچک پیدا کرے مگر وہ ٹس سے مس نہ ہوا۔ |
| ٹھوکریں کھانا (م) | بھٹکنا | اس نے ملازمت کے لیے دربدر کی ٹھوکریں کھائیں مگر پھر بھی کامیاب نہ ہوا۔ |
| ٹھوک بجا کر کام کرنا (م) | علانیہ کام کرنا' جانچ کا کام کرنا | میں جو کچھ کام کروں گا۔ ٹھوک بجا کر کروں گا۔ آپ کی طرح پوشیدہ سازش نہیں کروں گا۔ |
| ٹیڑھی کھیر (مثل) | مشکل کام' کٹھن کام' پیچیدہ بات | میرے لیے تو یہ کام ٹیڑھی کھیر ثابت ہوا۔ |
| ٹھیکرا پھوڑنا (م) | الزام لگانا' تہمت دھرنا | میرے سر پر کیوں ٹھیکرا پھوڑتے ہو؟ میں نے آپ کا کیا بگاڑا ہے۔ |
| ٹیڑی سے آسمان نہیں اٹھتا (م) | کمزور اور ناتواں سے اتنا بڑا کام نہیں ہوسکتا ہے | جانے دے یار' یہ کام اس کے بس کی بات نہیں ہے۔ بھلا ٹیڑی سے بھی آسمان اٹھتا ہے۔ |
| ٹکے کی نہاری میں ٹاٹ کا ٹکڑا (مثل) | تھوڑے داموں میں اچھی چیز حاصل نہیں کی جاسکتی | سستی چیز میں کوئی نہ کوئی خرابی ضرور ہوتی ہے۔ روپے دو روپے کے لالچ میں غیرمعیاری چیز نہیں خریدنی چاہیے۔ یاد رکھو ٹکے کی نہاری میں ٹاٹ کا ٹکڑا ہوتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| وہ اپنی آوارگی کے باعث آج ٹکے سیر مارا مارا پھر رہا ہے۔ | بے وقعت ہونا | ٹکے سیر مارے مارے پھرنا (م) |
| کچھ تو عقل کے ناخن لو۔ بیٹھ کر اس کام کے بارے میں کوئی بہتر منصوبہ بندی کرو کہیں ٹوٹکوں سے بھی گا جیں ٹلتی ہیں۔ | معمولی تدبیروں سے بڑے کام نہیں ہوتے | ٹوٹکوں سے گاجیں نہیں ٹلتی ہیں (مثل) |
| تمہاری بددعاؤں کا اس پر کچھ اثر نہ ہوگا۔ شاید تمہیں معلوم نہیں کہ ٹیڑھے کو تو گھن بھی نہیں لگتا۔ | برا آدمی دنیا میں کم تکلیف پاتا ہے | ٹیڑھے کو گھن بھی نہیں لگتا (مثل) |
| ٹھوکریں کھا کر اور نقصان اٹھا کر ہی انسان سرخرو ہوتا ہے۔ کسی نے سچ ہی کہا ہے کہ ٹھوکر کھاوے بدھ پاوے۔ | نقصان اٹھا کر آدمی تجربہ کار بنتا ہے | ٹھوکر کھاوے بدھ پاوے (مثل) |
| بھائی اتنا بڑا پروگرام جو بنا رہے ہو تو یہ تمہاری حیثیت سے باہر ہے انسان کو اپنی اوقات میں رہ کر کام کرنا چاہیے۔ یہ بھی خوب ٹاٹ کر لنگوٹا اور نواب سے یاری۔ | امیروں کے سے کام مفلسی میں | ٹاٹ کا لنگوٹا نواب سے یاری (مثل) |
| وہ انتہائی بیوقوف شخص ہے جب تک اسے دو چار ڈنڈے نہ مارو اس کی سمجھ میں ہی نہیں آتا سچ ہے ٹٹو کو کوڑا اور تازی کو اشارہ۔ | بیوقوف کو مار کر سمجھانا پڑتا ہے اور عقلمند اشارے پر کام کرتا ہے | ٹٹو کو کوڑا اور تازی کو اشارہ (مثل) |
| ہماری زندگی بھی کیا زندگی ہے جو کانٹوں پر بسر ہو رہی ہے۔ اگر کبھی معمولی سی خوشی پائی بھی تو کیا پائی۔ سچ ہے ٹک جیا تو کیا جیا۔ | ذرا سی راحت پائی تو کیا پائی، ذرا سے آرام کا کیا لطف | ٹک جیا تو کیا جیا (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ٹکڑا سا توڑ کے ہاتھ میں دینا (مثل) | دوٹوک جواب دینا' سخت جواب دینا | اس سے تو جب بھی کوئی بات کہی ٹکڑا سا توڑ کے ہاتھ میں دے دیا ہے۔ |
| ٹکڑوں پر پڑنا (م) | غیروں کی کمائی کھانا' مفت کی روٹیاں توڑنا | دوسروں کے ٹکڑوں پر پڑے رہتے ہو کبھی خود بھی کام کرلیا کرو۔ |
| ٹھنڈا لوہا گرم لوہے کو کاٹتا ہے (مثل) | حلیم اور بردبار آدمی تند مزاج پر غالب آ جاتا ہے | ٹھنڈے مزاج کا آدمی ہمیشہ فائدے میں رہتا ہے کیونکہ ٹھنڈا لوہا گرم لوہے کو کاٹتا ہے۔ |
| ٹھنڈی آگ سے جلانا (م) | دھوکہ دینا' مل کر مارنا | وہ ہمیشہ دوسروں کو ٹھنڈی آگ سے جلاتا ہے۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com





| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ثابت قدم رہنا (م) | ارادہ پکا رکھنا' پیچھے نہ ہٹنا | ثابت قدم رہنے والا ہمیشہ کامیابی کا منہ دیکھتا ہے۔ |
| ثالث بالخیر ہونا (صفت) | منصف ہونا' بغیر رورعایت فیصلہ کرنے والا ہونا | لوگ یوں ہی اس کی تعریف نہیں کرتے وہ ثالث بالخیر ہے۔ |
| ثواب نہ عذاب کر ٹوٹی مفت میں (مثل) | عبث محنت' بے فائدہ کام' تضیع اوقات اور عمل بے سود کی مثال ہے | اس کے ساتھ ساراں دن ضائع کر دیا۔ ثواب نہ عذاب کر ٹوٹی مفت میں۔ |
| ثابت قدم کو سب جگہ ٹھاؤں (مثل) | نیک اور درست آدمی کو ہر جگہ ٹھکانہ مل سکتا ہے۔ | تم بالکل نہ گھبرانا' تمہارا ہر جگہ اٹھنے بیٹھنے کا بندوبست ہو جائے گا۔ تم تو جانتے ہی ہو کہ ثابت قدم کو سب جگہ ٹھاؤں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ثابت نہیں کان بالیوں کا ارمان (مثل) | کام کرنے کی لیاقت نہیں سامان کی شکایت' کان ندارد آرائش کا خیال | اسے کام وام کچھ نہیں آتا۔ بس یونہی بکتا رہتا ہے کہ یہ نہیں اور وہ نہیں۔ اس کی تو وہی مثال ہے ثابت نہیں کان بالیوں کا ارمان۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com





| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جاٹ گنا نہ دے گڑ کی بھیلی دے (م) | کم نقصان کی نسبت زیادہ نقصان برداشت کرنا | تھوڑے نقصان کو برداشت نہ کرنا لیکن بہت سا نقصان سہار لینا۔ جاٹ سختی سے سمجھتا ہے۔ |
| جال بچھانا (م) | مکر کرنا' دھوکا دینا | اس بناوٹی پیر نے لوگوں کو لوٹنے کے لیے خوب جال بچھا رکھا ہے۔ |
| جامہ سے نکل پڑنا (م) | بہت غرور ہونا | اکرم کا کاروبار خوب چل نکلا ہے شاید اسی لیے وہ اپنے جامہ سے نکلے پڑتا ہے۔ |
| جامہ سے باہر ہونا (م) | بہت خوش ہونا' غصہ سے بے قابو ہونا | جامہ سے باہر ہونا اچھا نہیں ہوتا۔ ہر قہقہے کے تعاقب میں آنسو ہوا کرتے ہیں۔ |
| جامہ میں پھولا نہ سمانا (م) | نہایت خوش ہونا' اترانا | وہ اپنی کامیابی کی خبر سن کر جامے میں پھولا نہیں سماتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جان بچی اور لاکھوں پائے (مثل) | زندہ رہنا غنیمت ہے | ڈاکوؤں سے لوٹے جانے کا کوئی افسوس نہیں۔ جان بچی لاکھوں پائے۔ روپیہ اور کمالیں گے۔ |
| جاں بلب ہونا (م) | مرنے کے قریب ہونا | غلط علاج کی وجہ سے اسلم جان بلب ہو گیا۔ |
| جان پر بننا (م) | جان کو خطرے میں ڈالنا' مصیبت میں پھنسنا | وہ تو واپس اپنے گھر آنے کا نام ہی نہیں لیتا یہاں ماں باپ کی جان پر بنی ہوئی ہے۔ |
| جان پر کھیلنا (م) | جان قربان کرنا | باپ نے اپنی جان پر کھیل کر بیٹے کی جان بچالی۔ |
| جان جوکھوں اٹھانا (م) | جان کا نقصان' خطرہ جاں | عقل نے دل سے کہا کہ اے دل ناشاد تو عشق میں کیوں جوکھوں اٹھاتا ہے۔ ابھی تو حال جوکھوں ہے پھر آگے جان جوکھوں ہے۔ |
| جان دینا (م) | محبت کرنا' مرنا | والدین بچوں پر جان دیتے ہیں۔ خزانے کی تلاش میں نہ جانے کتنے لوگ اس جنگل میں گئے اور نہ جانے کتنے لوگوں نے جان دی۔ |
| جان دینا (م) | لالچ یا کنجوسی کرنا | وہ تو ایک ایک پیسے پر جان دیتا ہے۔ |
| جان کھونا (م) | دکھ جھیلنا' محنت کرنا | وہ دن رات جان کھوتا ہے مگر پھر بھی اس کے گھر کا خرچ پورا نہیں ہوتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جان کے لالے پڑنا (م) | زندگی سے ہاتھ دھونا' جان خطرے میں پڑنا | ایسا قحط پڑا کہ ہر ایک کو جان کے لالے پڑ گئے۔ |
| جان میں جان آنا (م) | تسلی ہونا' آرام پانا' خوشی ہونا | آپ کے آنے سے میری جان میں جان آئی۔ |
| جان نہ پہچان خالہ جی سلام (مثل) | مان نہ مان میں تیرا مہمان' پہلے کوئی واقفیت نہ ہونا اور مطلب پڑنے پر واقفیت جتانا | دن میں کئی لوگ دفتر منہ اٹھائے یونہی چلے آتے ہیں۔ نہ جان نہ پہچان خالہ جی سلام میں تو سخت پریشان ہوں۔ |
| جتنا اوپر اتنا نیچے (مثل) | بہت شریر | اس کی باتوں میں نہ آ جانا یہ جتنا اوپر ہے اتنا نیچے ہے۔ |
| جب تک سانس تب تک آس (مثل) | زندگی دم آنے تک ہے | ابھی اتنی گریہ وزاری نہ کرو۔ جب تک سانس تب تک آس۔ اللہ ضرور کوئی نہ کوئی بہتری کا راہ نکالے گا۔ |
| جتنا گڑ ڈالو اتنا میٹھا (روزمرہ) | جتنی محنت اور کوشش کرو گے اتنا ہی پھل پاؤ گے۔ | امتحان میں تمہارے کتنے نمبر اور کونسی پوزیشن ہوتی ہے۔ یہ سب کچھ تم پر منحصر ہے تم تو جانتے ہی ہو جتنا گڑ ڈالو گے اتنا ہی میٹھا ہوگا۔ اس لیے دن رات محنت کرو تاکہ اعلیٰ کامیابی حاصل کرسکو۔ |
| جس کی لاٹھی اس کی بھینس (مثل) | طاقتور غالب آتا ہے جو چاہتا ہے کرتا ہے | آج کل تو یہاں کے حالات بہت خراب ہیں۔ ہر طرف بے چینی پھیلی ہوئی ہے۔ یہاں تو وہی مثل ہے جس کی لاٹھی اس کی بھینس۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| جوہر کھلنا(م) | خوبیاں ظاہر ہونا | آپ کی تحریر وتقریر کے ایسے جوہر کھلے ہیں کہ لوگ اش اش کر اٹھے ہیں۔ |
| جو ہنسے گا وہ روئے گا(مثل) | راحت کے بعد رنج ہوتا ہے | یہ دنیا ہے پیارے! یہاں تو جو ہنسے گا وہ روئے گا ضرور۔ |
| جھاڑ ہو کر لپٹنا (مثل) | بری طرح پیچھے پڑنا | میری تو اس سے جان چھڑانا مشکل ہوگئی ہے وہ تو مجھے جھاڑ ہو کر لپٹ گیا ہے۔ |
| جھانسہ دینا(م) | فریب دینا | وہ بھولے بھالے آدمیوں کو جھانسہ دے کر لوٹ لیتا ہے۔ |
| جھانسے میں آنا (م) | فریب میں آنا | وہ بے چارہ انجان تھا۔ اس کی چکنی چپڑی باتوں پر یقین کر کے جھانسے میں آ گیا۔ |
| جھوٹ کی ناؤ نہیں چلتی (مثل) | جھوٹ کو کبھی فروغ حاصل نہیں ہوتا | تم اپنی حرکتوں سے باز آ جاؤ اور اپنی بری عادت چھوڑ دو کیا تم نہیں جانتے کہ جھوٹ کے ناؤ کبھی نہیں چلتی۔ |
| جہاں سر پر اٹھانا (م) | بہت شور وفریاد کرنا | شب فرقت کے نالوں سے اس نے جہاں سر پر اٹھایا ہوا ہے۔ یوں لگتا ہے جیسے آسمان کو چکر اور زمین پر زلزلہ آیا ہوا ہے۔ |
| جھونپڑوں میں محلوں کے خواب (مثل) | غریبی میں شیخی بگھارنا حیثیت نیچی خیالات اونچے | کس بساط پر اتنا فخر کرتے ہو۔ تم کو جھونپڑوں میں محلوں کے خواب نظر آتے ہیں۔ |
| جی بیٹھ جانا(م) | نا امید کرنا | اس نے ایسی ایسی باتیں کیں کہ میرا جی بیٹھ گیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جوہر کھلنا(م) | خوبیاں ظاہر ہونا | آپ کی تحریر وتقریر کے ایسے جوہر کھلے ہیں کہ لوگ اش اش کر اٹھے ہیں۔ |
| جو ہنسے گا وہ روئے گا(مثل) | راحت کے بعد رنج ہوتا ہے | یہ دنیا ہے پیارے! یہاں تو جو ہنسے گا وہ روئے گا ضرور۔ |
| جھاڑ ہو کر لپٹنا (مثل) | بری طرح پیچھے پڑنا | میری تو اس سے جان چھڑانا مشکل ہوگئی ہے وہ تو مجھے جھاڑ ہو کر لپٹ گیا ہے۔ |
| جھانسہ دینا(م) | فریب دینا | وہ بھولے بھالے آدمیوں کو جھانسہ دے کر لوٹ لیتا ہے۔ |
| جھانسے میں آنا (م) | فریب میں آنا | وہ بے چارہ انجان تھا۔ اس کی چکنی چپڑی باتوں پر یقین کر کے جھانسے میں آ گیا۔ |
| جھوٹ کی ناؤ نہیں چلتی (مثل) | جھوٹ کو کبھی فروغ حاصل نہیں ہوتا | تم اپنی حرکتوں سے باز آ جاؤ اور اپنی بری عادت چھوڑ دو کیا تم نہیں جانتے کہ جھوٹ کے ناؤ کبھی نہیں چلتی۔ |
| جہاں سر پر اٹھانا (م) | بہت شور وفریاد کرنا | شب فرقت کے نالوں سے اس نے جہاں سر پر اٹھایا ہوا ہے۔ یوں لگتا ہے جیسے آسمان کو چکر اور زمین پر زلزلہ آیا ہوا ہے۔ |
| جھونپڑوں میں محلوں کے خواب (مثل) | غریبی میں شیخی بگھارنا حیثیت نیچی خیالات اونچے | کس بساط پر اتنا فخر کرتے ہو۔ تم کو جھونپڑوں میں محلوں کے خواب نظر آتے ہیں۔ |
| جی بیٹھ جانا(م) | ناامید کرنا | اس نے ایسی ایسی باتیں کیں کہ میرا جی بیٹھ گیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جی جلانا (م) | تکلیف پہنچانا | سوائے میرا جی جلانے کے تم اور کیا کر سکتے ہو؟۔ |
| جی چرانا (م) | کسی کام سے بچنا' بہانہ بنانا | تم ہر ایک کام سے جی چراتے ہو۔ لکھنے پڑھنے سے جی چرانا بری بات ہے۔ |
| جی چھوٹنا' جی چھوڑنا (م) | ناامید ہونا' ہمت ہار دینا | اس کی بے وفائیوں کو دیکھ کر میرا جی چھوٹ گیا ہے۔ اب ترک تعلق کے سوا کوئی چارہ نہیں۔ |
| جی کا غبار نکالنا (م) | رنج نکالنا' برا بھلا کہنا | وہ آج بڑے عرصے بعد میرے قابو میں آیا اور میں نے خوب جی کا غبار نکالا۔ |
| جی سے جانا (م) | مر جانا | ابھی کچھ دیر تو ٹھہر جاؤ کہ دل کو قرار آ جائے کہیں ایسا نہ ہو کہ تمہارے جاتے ہی ہم جی سے چلے جائیں۔ |
| جی کی جی میں رہنا (م) | من کی من میں رہنا' حسرت رہنا | ان سے ایک بھی ملاقات نہ ہو سکی۔ ہماری جی کی جی میں رہی اور وہ چلے گئے۔ |
| جیسی روح ویسے فرشتے (مثل) | جیسا آدمی ویسا فکر' جیسا مالدار اتنا زیادہ خرچ۔ بڑے آدمی کو بڑے غم' | جیسا آدمی ہوتا ہے اسے ویسے ہی غم لگے ہوتے ہیں۔ سچ ہے جیسے روح ویسے فرشتے۔ |
| جادو وہ سر چڑھ کر بولے (مثل) | تدبیر وہ جو کارگر ہو جائے | اس کی یونہی شہرت نہیں ہوگئی دوا کی ایک ہی خوراک سے فوراً آرام آ جاتا ہے۔ سچ ہے جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جا کی ہنڈی وا کی منڈی (مثل) | جو دیتا ہے اس کی اطاعت کی جاتی ہے جس کا کھائیں گے اسی کا گائیں گے | ہم تو جس کا کھاتے ہیں اسی کے گن گاتے ہیں آپ نے تو سنا ہی ہوگا جا کی ہنڈی وا کی منڈی۔ |
| جاگتے کی کٹیا سوتے کا کٹڑا (مثل) | ہوشیار شخص فائدہ اٹھاتا ہے اور غافل نقصان | اس کا یہ نقصان صرف اس وجہ سے ہوا ہے کہ اس نے اپنے کاروبار میں دلچسپی نہیں لی ہے اور غفلت اور سستی سے کام لیا۔ سچ ہے جاگتے کی کٹیا سوتے کا کٹڑا۔ |
| جاؤ دیوتا دھن وہی کرم کے لچھن (مثل) | کہیں بھی جاؤ قسمت سب جگہ ساتھ رہے گی | تم نے میری بہت خدمت کی ہے میری ڈھیروں دعائیں تمہارے ساتھ ہیں۔ ہم تو یہی کہیں گے جاؤ دیوتا دھن وہی کرم کے لچھن۔ |
| جاہل فقیر شیطان کا ٹٹو (مثل) | جاہل فقیر پر شیطان سوار ہوتا ہے جہاں چاہا لے گیا تمہارا اس کا کیا ساتھ | وہ تو جاہل آدمی ہے کیا تم نے سنا نہیں جاہل فقیر شیطان کا ٹٹو ہوتا ہے۔ |
| جب تک رکابی میں بھات تیرا میرا ساتھ (مثل) | خودغرض آشنا کی بابت بولتے ہیں جو صرف مطب کے یار ہوتے ہیں | وہ انتہائی خودغرض اور کمینہ شخص ہے اس کی مثال تو ایسے ہی ہے جب تک رکابی میں بھات تیرا میرا ساتھ۔ |
| جب منہ لگی چاٹ تو سوجھی حلوائی کی ہاٹ (مثل) | چٹورے آدمی کو ہمیشہ اپنے چسکے کا خیال ہوتا ہے | اسے کسی کی پسند ناپسند سے کوئی غرض نہیں اس کو تو صرف اپنے کھانے سے غرض ہے۔ سچ کہتے ہیں کہ جب منہ لگی چاٹ تو سوجھی حلوائی کی ہاٹ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جتنی دیگ اتنی کھرچن (مثل) | جتنا ظرف ہوگا اسی کے مطابق قول وفعل ہوگا۔ جیسا گھرانہ ویسی باتیں ہوں گی | فکر ہر کس بقدر ہمت اوست۔ جس کا جتنا ظرف ہوگا اتنی ہی بات کرے گا سچ ہے جتنی دیگراتنی کھرچن۔ |
| جدھر رب ادھر سب (مثل) | جس پر خدا مہربان اس پر سبھی مہربان ہوتے ہیں | آج کل تو اس کی خوب سنی جا رہی ہے اور اللہ بھی اس پر بڑا مہربان ہے۔ سچ ہے جدھر رب ادھر سب۔ |
| جس ڈالی بیٹھو اسی کی جڑ کاٹو (مثل) | محسن کش، نمک حرام شخص کی نسبت بولتے ہیں | یہ تو اس کی فطرت میں داخل ہے کہ جس ڈالی بیٹھو اسی کی جڑ کاٹو۔ اتنا گھٹیا شخص میں نے کبھی نہیں دیکھا۔ |
| جس تن لگے وہی تن جانے (مثل) | جس کو دکھ ہو وہی اس کی تکلیف کو جانتا ہے، دوسروں کو کیا خبر | جوان بیٹے کی المناک موت سے اس پر غموں کے پہاڑ ٹوٹ پڑے ہیں۔ آج کل تو اس کی حالت بہت خراب ہے، سچ ہے جس تن لاگے وہی تن جانے۔ |
| جس کا کھائیے ان پانی اس کی کیجیے آبادانی (مثل) | جس سے فائدہ پہنچے اس کی تعریف ہی کی جاتی ہے | اگر وہ اس کی شان میں قصیدے پڑھتا ہے تو کیا برا کرتا ہے۔ اس کو فائدہ بھی تو اسی سے پہنچتا ہے۔ سچ ہے جس کا کھائیے ان پانی اس کی کیجیے آبادانی۔ |
| جس کے پاس نہیں پیسا وہ بھلا مانس کیسا (مثل) | روپے پیسے ہی کی سب عزت ہوتی ہے | اس دور میں تو شرافت کا معیار ہی پیسا ہے جس کے پاس نہیں پیسا وہ بھلا مانس کیسا۔ خلوص محبت وفا اب پرانی باتیں ہو چکی ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملہ |
|---|---|---|
| جو بندھ گیا سو موتی جو رہ گیا سو پتھر (مثل) | جو درست اور کارآمد ہو گیا۔ وہی اچھا ورنہ سب ردی | بھیا اس کوشش میں تو لگے ہیں کہ کچھ کام کی چیزیں ان میں سے نکل آئیں وگرنہ جو بندھ گیا سو موتی جو رہ گیا سو پتھر۔ |
| جیسا دیس ویسا بھیس (مثل) | جیسا موقع دیکھے ویسا ہی بن جائے | وہ بڑا موقع شناس ہے جیسا دیس دیکھتا ہے ویسا ہی بھیس بدل لیتا ہے۔ |
| جا بھڑنا (مصدر) | مقابل ہونا' سامنا کرنا | وہ سخت غصے میں تھا اس نے جونہی اکبر کو دیکھا اسی وقت اسی سے جا بھڑا اور خوب دل کی بھڑاس نکالی۔ |
| جاٹ مراتب جانئے جب تیرہویں ہو جائے (مثل) | بدذات شخص کو معدوم ہو جائے پھر بھی اس کی شرارت کا اندیشہ رہتا ہے | وہ انتہائی کمینہ شخص ہے۔ وقتی طور پر تو وہ چلا گیا ہے مگر خطرہ لگا رہتا ہے کہ لوٹ آئے اور کمینگی دکھائے کسی نے سچ کہا ہے جاٹ مراتب جانیے جب تیرہویں ہو جائے۔ |
| جان اٹکنا (م) | دم نکلتے نکلتے کہیں اٹک جانا | اس بڑھیا کی جان اپنے بیٹے میں اٹکی ہوئی تھی جونہی وہ آیا اس نے دم دے دیا۔ |
| جان پر آسمان ٹوٹنا (م) | سخت آفت میں پھنسنا' اچانک مصیبت میں آ جانا | بیٹے کی ناگہانی موت سے اس کی جان پر آسمان ٹوٹ پڑا ہے۔ |
| جان بے کل ہونا (م) | دل بے چین ہونا' مضطرب ہونا | کل سے میری جان بے کل ہو رہی ہے۔ ضرور کچھ نہ کچھ ہونے والا ہے۔ |
| جان دوبھر ہونا (م) | زندگی سے بیزار ہونا | میں تو اس نالائق کی حرکتوں سے بہت تنگ آ گیا ہوں۔ اس نے تو میری جان دوبھر کر دی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جاٹ کی بیٹی برہمن کے گھر آئی (مثل) | ادنیٰ ہو کر بڑی عزت پانا | تھا تو وہ بڑا معمولی شخص لیکن اپنے عادات و اطوار سے پورے گاؤں کی آنکھوں کا تارا بن گیا۔ ہر شخص اس کی عزت کرتا ہے سچ ہے جاٹ کی بیٹی برہمن کے گھر آئی۔ |
| جو سر اٹھا کر چلے گا وہی ٹھوکر کھائے گا (مثل) | جو غرور کرے گا وہی ذلیل ہو گا | غرور اور تکبر بہت بری بات ہے اور خدا کو بھی ناپسند ہے۔ سچ ہے جو سر اٹھا کر چلے گا وہی ٹھوکر کھائے گا۔ |
| جوگی جوگی لڑیں کھپروں کا نقصان (مثل) | بڑوں کی تکراریں چھوٹوں کا نقصان | بڑوں کو لڑتے وقت یہ سوچ لینا چاہیے کہ ان کی اس لڑائی سے چھوٹوں پر کیا اثر پڑے گا۔ کیا خوب مثال ہے جوگی جوگی لڑیں کھپروں کا نقصان۔ |
| جوگیوں کا ڈنڈا بیرا گیوں کے سر (مثل) | کرے کوئی بھرے کوئی | یہ تو کوئی اچھی بات نہیں۔ غلطی نعیم کی ہے اور بھگتوں میں۔ یہ بھی خوب رہی جوگیوں کا ڈنڈا بیرا گیوں کے سر۔ |
| جہاں جائے بھوکا وہیں پڑے سوکھا (مثل) | بدبخت کی قسمت ہر جگہ اس کے ساتھ ہوتی ہے | کہتے ہیں کہ گھر سے پیٹ بھر کر جاؤ تو باہر بھی بہت کچھ مل جاتا ہے اور اگر بھوکے جاؤ تو باہر بھی کچھ نہیں ملتا۔ سچ ہے جہاں جائے بھوکا وہیں پڑے سوکھا۔ |
| جیب میں نہیں کھلی کی ڈلی۔ چھیلا پھرے گلی گلی (مثل) | بھوکے ننگے اور آوارہ گرد کی نسبت بولتے ہیں، فاقہ مست ہیں اور آوارگی نہیں چھوڑتے ہیں | جب وہ کوئی کام نہیں کرے گا اور تمام دن آواری گردی کرے گا تو پھر بھوکا تو رہے گا ہی سچ ہے جیب میں نہیں کھلی کی ڈلی۔ چھیلا پھرے گلی گلی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جان سے بیزار ہونا (م) | جان سے تنگ ہونا' زندگی سے بیزار ہونا | بھائی مجھے تنگ نہ کرو میں تو پہلے ہی جان سے بیزار بیٹھا ہوں اور تمہیں مذاق سوجھ رہا ہے۔ |
| جان فشانی کرنا (م) | جان چھڑکنا' محنت و مشقت کرنا' جان نثاری کرنا' از حد کوشش کرنا پلنا' زور مارنا' جان توڑ کام کرنا | وہ دن رات جاں فشانی سے کام کر کے اپنے بچوں کا پیٹ پالتا ہے۔ |
| جائے لاکھ رہے ساکھ (مثل) | لاکھ کا ٹوٹا پڑ جائے تو پرواہ نہیں مگر اعتبار بنا رہے | کچھ لوگوں کو اپنی عزت اتنی عزیز ہوتی ہے کہ وہ اس کی خاطر لاکھوں کے نقصان کی پرواہ نہیں کرتے وہ ہمیشہ یہی کہتے ہیں جائے لاکھ رہے ساکھ۔ |
| جب تک جینا تب تک سینا (مثل) | عمر بھر دکھ بھرنا اور کمانا | غربت کی زندگی بھی کیا زندگی ہے کام کرو اور تکلیفیں اٹھاؤ تب جا کر پیٹ بھرتا ہے۔ عمر بھر کا یہی رونا ہے جب تک جینا تب تک سینا۔ |
| جب پار اترے تو جوں مار دی (مثل) | اس موقع پر بولتے ہیں جب کوئی شخص کسی کام کے لیے منت مانے اور جب کام پورا ہو جائے تو اس کی نیت بدل جائے | کچھ لوگوں کی عادت ہوتی ہے کہ کام ہو جانے کے لیے منتیں مرادیں مانتے ہیں اور جب کام ہو جاتا ہے تو منت پوری کرتے ہوئے دم نکلتا ہے۔ ایسے لوگوں پر تو وہی مثل صادق آتی ہے کہ جب پار اترے تو جوں مار دی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جب تک دم ہے تب تک غم ہے (مثل) | زندگی میں انسان بے غم نہیں رہ سکتا | غم انسان کی زندگی کے ساتھ ساتھ ہے سچ ہے جب تک دم ہے تب تک غم ہے۔ |
| جتنی چادر دیکھیے اتنے پاؤں پھیلایئے (مثل) | اپنی حیثیت اور آمدنی کے مطابق خرچ کرنا چاہیے | اپنی حیثیت سے بڑھ کر خرچ کرنے والے ہمیشہ گھاٹے میں رہتے ہیں۔ سچ ہے جتنی چادر دیکھیے اتنے پاؤں پھیلایئے۔ |
| جڑ سے بیر پتوں سے یاری (مثل) | بزرگوں سے دشمنی اور اولاد سے اخلاص | اس کی اپنے چچا سے سخت دشمنی ہے لیکن چچا کے بچوں سے وہ بہت پیار کرتا ہے جڑ سے بیر پتوں سے یاری۔ |
| جس راہ نہ چلنا اس کے کوس کیا گننے (مثل) | جس بات سے غرض نہیں اس کی فکر فضول ہے | بھائی اپنے کام سے کام رکھو، تم اس کے غم میں کیوں گھلے جاتے ہو جبکہ تمہارا اس سے کوئی تعلق ہی نہیں۔ سچ ہے جس راہ نہ چلنا اس کے کوس کیا گننے۔ |
| جس ٹہنی طوطا بیٹھا وہ ٹہنی بھی جھک گئی (مثل) | اپنی نحوست کا اثر دوسروں تک پہنچ گیا | جب وہ اپنے تایا کے گھر پہنچا تو اپنی نحوست کا اثر وہاں بھی ڈال دیا۔ تایا کی نوکری چھوٹ گئی۔ بچے بیمار ہو گئے۔ سچ ہے جس ٹہنی طوطا بیٹھا وہ ٹہنی بھی جھک گئی۔ |
| جس کا بنیا یار اس کو دشمن کیا درکار (مثل) | بنیے کی خودغرضی اور مطلب پرستی کی بابت بولتے ہیں جو بنیے کی دوستی پر بھروسہ کرے اسے دشمنوں کی کیا ضرورت ہے اسے تو وہی لوٹ لے گا | کچھ لوگوں کو بنیے کی دوستی پر بڑا مان ہوتا ہے لیکن ان کو نہیں معلوم ہوتا کہ وہی ان کو لوٹ لے گا۔ سچ ہے جس کا بنیا یار اس کو دشمن کیا درکار۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جس کا کام اسی کو ساجے اور کرے تو ٹھینگا باجے (مثل) | جو شخص جس کام کو کرتا ہے وہی اس کو ٹھیک طرح سے کر سکے گا اور کوئی دوسرا کرے تو انگشت نما ہوگا | بھائی یہ کام تمہارے بس کی بات نہیں ہے۔ اسے تو کوئی مکینک ہی آ کر کرے گا۔ سچ ہے جس کا کام اسی کو ساجے اور کرے تو ٹھینگا باجے۔ |
| جس کے لیے چوری کی وہی کہے ہے چور (مثل) | جس کی خاطر بدنام ہوئے وہی ملزم ٹھہراتا ہے' احسان فراموشی کی حد ہونا | میں نے تمہاری خاطر یہ غلط کام کیا اور بدنام ہوئے اور تم ہی آج مجھے قصوروار ٹھہراتے ہو۔ سچ ہے جس کے لیے چوری کی وہی کہے ہے چور۔ |
| جس کے سر پر ہتھیار اس کا کیا اعتبار (مثل) | سینگ والے جانور کا کچھ بھروسہ نہیں ہوتا | بھائی تمہارا بکرا تو بڑا خوبصورت ہے لیکن اس سے بچ کے رہنا کہیں سینگ نہ مار دے۔ کہتے ہیں کہ جس کے سر پر ہتھیار اس کا کیا اعتبار۔ |
| جس کو رکھے سائیاں اسے مار نہ سکے کوئی (مثل) | جسے خدا بچائے اسے کوئی نہیں مار سکتا | شکر ہے کہ اس حادثہ میں تم بال بال بچ گئے۔ سچ کہتے ہیں کہ جس کو رکھے سائیاں اسے مار نہ سکے کوئی۔ |
| جس کی کوٹھی میں دانے اس کے پاگل بھی سیانے (مثل) | دولت بیوقوف کو بھی عقل مند بنا دیتی ہے | تم اس دولت مند کو بیوقوف کہتے ہو۔ میری نظر میں تو وہ بہت عقل مند شخص ہے۔ تم نے وہ مثل تو سنی ہوگی جس کی کوٹھی میں دانے اس کے پاگل بھی سیانے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جس کے ناک پر پیسا اس کا نخرہ کیسا (مثل) | جس کو قیمت دے دی پھر اس کا احسان کیسا | میں نے اگر اس سے سوٹ لیا ہے تو اس کو سوٹ کی قیمت بھی ادا کر دی ہے۔ اب وہ کیوں کہتا ہے کہ میں نے اسے سوٹ دیا جس کے ناک پر پیسا اس کا نخرہ کیسا۔ |
| جس کی گود میں بیٹھنا اس کی ڈاڑھی کھسوٹنا (مثل) | محسن کو ستانا | تم اس کے ساتھ جتنی چاہے نیکیاں کر لو مگر وہ تمھیں تنگ کرنے سے باز نہیں آئے گا۔ اس کا تو کام ہی یہی ہے جس کی گود میں بیٹھنا اس کی ڈاڑھی کھسوٹنا۔ |
| جگر ناسور ہونا (م) | جگر پر ایسا صدمہ ہونا جو کبھی کم نہ ہو | بیٹے کی ناگہانی موت اس کے جگر پر ناسور بن گئی ہے۔ |
| جل تھل ہونا (م) | کثرت سے بارش ہونا' پانی ہی پانی نظر آنا | کل رات سے ایسی بارش ہو رہی ہے کہ جل تھل ایک ہو گئے ہیں۔ |
| جل کی مچھلی جل میں ہی بھلی (مثل) | ہر شخص کا گزارہ اپنی قوم میں ہی ہو سکتا ہے | بھائی معاف کرنا میں تو اب چلتا ہوں میرا یہاں گزارہ بہت مشکل ہے۔ سچ ہے جل کی مچھلی جل میں ہی بھلی۔ |
| جل تو جلال تو آئی بلا کو ٹال تو (مثل) | کسی مصیبت یا آفت کے وقت بولتے ہیں۔ طنزاً اس شخص کی نسبت بولا جاتا ہے جس سے جان چھڑانا مقصود ہو | ہم تو اس وقت سخت مشکل میں پھنس گئے ہیں۔ اب تو اللہ ہی ہمارا مددگار ہے۔ جل تو جلال تو آئی بلا کو ٹال تو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جلدی کام شیطان کا (مثل) | جلدی میں کام بگڑ جاتا ہے | بھائی مجھے یہ کام آرام سے کرنے دو۔ جلدی کام شیطان کا ہوتا ہے۔ اگر خراب ہو گیا تو تم مجھے ہی قصوروار ٹھہراؤ گے۔ |
| جلے پاؤں کی بلی (صفت) | ہرزہ گرد عورت | وہ عورت جسے پھرنے کے سوا اور کوئی کام نہ ہو۔ وہ تو جلے پاؤں کی بلی ہے۔ کہیں ٹک کر ہی نہیں بیٹھی۔ |
| جماعت سے کرامت ہے | اتفاق میں برکتیں ہیں' اتفاق سے سب مشکلیں حل ہو جاتی ہیں | یاد رکھنا جماعت سے کرامت ہے۔ اکیلا آدمی کچھ نہیں کرسکتا۔ |
| جمعہ کو نکاح ہفتہ کو طلاق (مثل) | جب کوئی کام شروع ہونے کے بعد بہت جلد جھگڑا ہو جائے۔ | اس وقت بولتے ہیں جب بہت جلدی پھوٹ پڑ جائے ان کی دوستی بھی خوب دوستی تھی۔ جمعہ کو نکاح ہوا اور ہفتہ کو طلاق ہوگئی۔ |
| جن شیشے میں اتارنا (م) | شریر ضدی کو ڈھنگ پر لانا | سلیمان تو اب بہت شریف ہو گیا ہے۔ اس کو تو راہ راست پر لانا تو ایسا ہی تھا جیسے جن کو شیشے میں اتارنا تم نے تو کمال کر دیا ہے۔ |
| جنگل میں مور ناچا کس نے دیکھا (مثل) | پردیس میں سخاوت کی تو کس کام کی۔ عزت وہی جو اپنے وطن میں ہو | بھائی صاحب! ہمیں سنانے سے کیا فائدہ۔ ہمیں کیا معلوم کہ آپ نے وہاں کیسے کیسے کام کیے۔ جنگل میں مور ناچا کس نے دیکھا۔ ہمارے سامنے کچھ کرو تو جانیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| بھلا اپنے آپ کو بہادر کہلوانے سے بھی کوئی بہادر بن جاتا ہے حالانکہ وہ انتہائی بزدل شخص ہے۔ اس کی وہی مثال ہے جنم کے اندھے نام نین سکھ۔ | قابلیت ذرا بھی نہیں دعویٰ بہت بڑا | جنم کے اندھے نام نین سکھ (مثل) |
| یہ تو بڑی سیدھی سی بات ہے جو فائدہ اٹھائے گا۔ اسے تکلیف بھی برداشت کرنا پڑے گی۔ سچ ہے جو سحری کھائے وہی روزہ رکھے۔ | جو فائدہ اٹھائے وہی تکلیف بھگتے | جو سحری کھائے وہی روزہ رکھے (مثل) |
| جو بات دل میں ہوتی ہے وہی خواب میں نظر آتی ہے تم ہر وقت اختر کی باتیں کرتے ہو۔ خواب میں بھی تمہیں وہی نظر آتا ہے۔ سچ ہے جو من میں بسے سو سپنے دِسے۔ | جو دل کو پسند ہو وہی خواب میں دکھائی دیتا ہے | جو من میں بسے سو سپنے دِسے (مثل) |
| جو ہمارا نہ بنا وہ کسی اور کا کیسے بن سکتا ہے۔ سچ ہے جو میرے بھیے سو راجہ کے نہیں۔ | جو شخص ہمارا نہ ہوگا وہ راجہ کا نہیں ہو سکتا | جو میرے بھیے سو راجہ کے نہیں (مثل) |
| میں نے اتنا ڈھیٹ شخص آج تک نہیں دیکھا۔ اپنی غلطی تسلیم ہی نہیں کرتا۔ وہ تو جوتیوں سمیت آنکھوں میں بیٹھتا ہے۔ | بڑی گستاخی سے کسی سچی بات سے انکار کرنا | جوتیوں سمیت آنکھوں میں بیٹھنا (م) |
| کون ہے جو معمولی سی تکلیف کے لیے بڑا نقصان پسند کرے گا۔ بھلا جوں کے مارے گدڑی بھی کہیں چھوڑی جاتی ہے۔ | ادنیٰ تکلیف کے لیے بڑا نقصان نہیں کرتے | جوں کے مارے گدڑی نہیں چھوڑی جاتی (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جہاں سوئی نہ جائے وہاں موصل گھسیڑنا (مثل) | بہت جھوٹ بولنا | خدا کی پناہ! میں نے اتنا جھوٹا شخص آج تک نہیں دیکھا۔ وہ تو جہاں سوئی نہ جائے وہاں موصل گھسیڑ دیتا ہے۔ |
| جہاں کا مردہ وہیں گڑتا ہے (مثل) | جہاں کا جھگڑا ہو وہیں ختم ہوتا ہے | جناب آپ خواہ مخواہ اپنا سر کھپا رہے ہیں یہ مسئلہ گاؤں جا کر ہی حل ہو گا کیونکہ جہاں کا مردہ وہیں گڑتا ہے۔ |
| جہاں گل ہو گا وہاں خار ضرور ہو گا (مثل) | سکھ کے ساتھ دکھ ہیں | غم اور خوشی زندگی کے ساتھ ہیں۔ اگر آج غم ہے تو کل خوشی ضرور ہو گی۔ سچ ہے جہاں گل ہو گا وہاں خار ضرور ہو گا۔ |
| جھگڑا پاک ہونا (م) | فساد رفع دفع ہونا' فیصلہ ہونا | شکر ہے کہ جلد ہی یہ جھگڑا پاک ہو گیا ورنہ میں تو ڈر رہا تھا کہ کہیں اور مصیبت نہ پڑ جائے۔ |
| جھنڈے پر چڑھنا (م) | رسوا ہونا' بدنام ہونا' مشہور ہونا | اس میں کسی کا دوش نہیں وہ اپنی بری حرکتوں کی وجہ سے جھنڈے پر چڑھا ہے۔ |
| جھوٹ سچ لگانا (م) | چغلی کھانا' غیبت کرنا | اس میں یہ بہت بری عادت ہے کہ وہ ہمیشہ جھوٹ سچ لگاتا رہتا ہے۔ |
| جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے (مثل) | جھوٹ کو قیام وثبات نہیں ہوتا | جھوٹ بول کر انسان بچ نہیں سکتا کبھی نہ کبھی ضرور پکڑا جاتا ہے کیونکہ جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے۔ |
| جی کہو جی سنو (مثل) | دوسروں کا ادب کرو گے تو اپنا ادب کراؤ گے | میں بدتمیزی بالکل برداشت نہیں کرتا۔ یہ میرا اصول ہے' جی کہو جی سنو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| جی کھٹا ہونا (م) | بیزار ہونا | میرا تو اب اس شخص سے جی کھٹا ہو گیا ہے۔ |
| جیب کے تلے جیب ہونا (م) | دوغلی بات کرنا' ایک بات پر قائم نہ رہنا | اس کی بات کا کیا بھروسہ' اس کی تو جیب کے تلے جیب ہے۔ |
| جیسی کرنی ویسی بھرنی (مثل) | جیسا کرو گے ویسا نتیجہ پاؤ گے | ہم نے تو ہمیشہ یہی سنا اور پڑھا ہے کہ اچھا کرو گے تو اچھا ہی پاؤ گے اور اگر برائی کرو گے تو برائی ملے گی۔ سچ ہے جیسی کرنی ویسی بھرنی۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چاٹ دینا (م) | لالچ دینا | اس نے اسے چاٹ دے کر طبیعت اچاٹ کر دی۔ |
| چاٹ لگنا (م) | عادت ہونا' چسکا پڑنا | اسے نشہ کرنے کی چاٹ لگ گئی ہے اب وہ جائیداد کو تباہ کر کے ہی چھوڑے گا۔ |
| چارپائی پر پڑنا (م) | سخت بیمار ہونا | وہ چار ماہ سے چارپائی پر پڑا ہوا ہے بہتیرے علاج کر چکا ہے مگر کوئی کارگر نہیں ہوا۔ |
| چادر دیکھ کر پاؤں پھیلانا (م) | اپنی حیثیت کے مطابق خرچ کرنا' طاقت کے مطابق کام کرنا | اچھا اور عقل مند شخص وہی ہے جو اپنی چادر دیکھ کر پاؤں پھیلاتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چار انگلیاں سر پر نہ رکھنا (م) | دست شفقت سر پر نہ رکھنا' کبھی ذرا مہربانی نہ کرنا سلام تک نہ کرنا | اس کے بڑے بھائی نے ہمیشہ چار انگلیاں اس کے سر پر رکھیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ گھر چھوڑ کر چلا گیا۔ |
| چار آنکھیں کرنا (م) | آنکھ ملانا' سامنے ہونا | شرمندگی کی وجہ سے وہ چار آنکھیں کیے بغیر میرے پاس سے گزر گیا۔ |
| چار چاند لگنا (م) | بہت خوبصورت ہونا' مرتبہ بلند ہونا' عزت پانا | صحت افزا مقام پر جا کر آپ کو چار چاند لگ گئے ہیں۔ |
| چال چلنا (م) | طریقہ اختیار کرنا' فریب کرنا | وہ بہت بری چال چلا لیکن کارگر نہ ہوئی۔ |
| چاروں شانے چت گرانا (مثل) | ایسا گرانا کہ پیٹھ زمین سے لگ جائے | امجد پہلوان نے راجو پہلوان کو چاروں شانے چت گرایا۔ |
| چپڑی اور دو دو (مثل) | اچھی اور فائدہ | چپڑی اور دو دو نہیں مل سکتیں۔ |
| چٹکیوں میں اڑانا (م) | ہنسی میں اڑانا' کسی کام کا نہ سمجھنا | میں تو اس سے بہت پریشان ہوں وہ میری ہر بات کو چٹکیوں میں اڑا دیتا ہے۔ |
| چراغ گل ہونا (م) | دیا بجھ جانا' تباہ ہونا' بے رونق ہونا | اس کا بیٹا کیا مرا اس کے گھر کا چراغ گل ہو گیا۔ |
| چراغ ٹھنڈا کرنا (م) | چراغ بجھانا | بڑھاپے میں امیدیں یوم دم توڑ جاتی ہیں جیسے صبح ہوتے چراغ ٹھنڈے کر دیئے جاتے ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چراغ سحری ہونا (م) | قریب المرگ ہونا | اپنے والد کی جتنی خدمت کر سکتے ہو کر لو وہ زبان حال سے کہہ رہے ہیں کہ چراغ سحری ہوں بجھا چاہتا ہوں۔ |
| چراغ تلے اندھیرا (مثل) | منصف حاکم کے قریب ظلم ہونا مگر یگانوں کو محروم رکھنا | اس قصبہ میں تھانہ ہے لیکن چوری کی وارداتیں روز سننے میں آتی ہیں۔ سچ ہے کہ چراغ تلے اندھیرا ہوتا ہے۔ |
| چراغ لے کر ڈھونڈنا (م) | بہت تلاش کرنا | آج کل تو اچھے رشتے چراغ لے کر ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملتے۔ |
| چرکا لگانا (م) | زخم لگانا | جوان بیٹے کی موت نے باپ کو بڑا سخت چرکا لگایا۔ |
| چشم بھر آنا (م) | آنسو آنا | بیٹے کا ذکر ہوتے ہی اس کی ماں کی چشم بھر آئی۔ |
| چشم پوشی کرنا (م) | عیب چھپانا | جن بچوں کے والدین ان کی غلط حرکتوں پر چشم پوشی کرتے ہیں ان کی اولاد یقیناً بے راہ روی کا شکار ہو جاتی ہیں۔ |
| چکمہ دینا (م) | دھوکا دینا' فریب کرنا | میں نے اسے ایسا چکمہ دیا کہ یاد ہی کرے گا۔ |
| چکنا گھڑا بننا (مثل) | نہایت بے حیا ہونا' ایسا بے شرم ہونا' جس پر کوئی اثر نہ ہو | اس زمانے کے چکنے چپڑوں میں تم بھی چکنے گھڑے نہ بنے پھرو۔ |
| چکنی چپڑی باتیں کرنا | میٹھی میٹھی خوشامد کی باتیں کرنا | اس نے چکنی چپڑی باتوں سے اپنا کام سنوار ہی لیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چلتی گاڑی میں روڑا اٹکانا (م) | چلتا کام روک دینا' کام میں خلل اندازی کرنا | چلتی گاڑی میں روڑے اٹکانا اس کا ہمیشہ سے کام ہے۔ |
| چلو بھر پانی میں ڈوب مرنا (م) | نہایت شرمندہ ہونا | تمہیں اتنا بیہودہ کام کرتے ہوئے شرم نہیں آئی۔ تمہیں تو چلو بھر پانی میں ڈوب مرنا چاہیے۔ |
| چمپت ہونا (م) | بھاگ جانا کافور ہونا' نظر سے دور ہونا | اس نے سرعام ایک خاتون کے ہاتھ سے پرس چھینا اور چمپت ہو گیا۔ |
| چنگاری ڈالنا (م) | فساد برپا کر دینا | کچھ لوگ چنگاری ڈال کر خود پیچھے ہٹ جاتے ہیں۔ |
| چور کی ڈاڑھی میں تنکا (مثل) | کوئی بات یاذکر اپنے اوپر سمجھ لینا' قصوروار کو ہر بات سے اپنا شک گزرتا ہے | تم ہر بات کو اپنے اوپر کیوں لے لیتے ہو کہیں چور کی ڈاڑھی میں تنکا والی بات تو نہیں ہے۔ |
| چوری کا گڑ میٹھا ہوتا ہے (مثل) | مفت آئی ہوئی ہر چیز اچھی لگتی ہے | اسے کسی نے ایک معمولی کپڑا سوٹ کے لیے دے دیا وہ اس کی تعریف میں زمین آسمان کے قلابے ملائے جا رہا ہے۔ سچ ہے چوری کا گڑ میٹھا ہوتا ہے۔ |
| چودھویں رات کا چاند (صفت) | بیٹا۔ معشوق | میرا اجمل تو چودھویں کا چاند ہے خدا نظر بد سے بچائے۔ |
| چوکڑی بھولنا (م) | گھبرا جانا' حواس باختہ ہونا | باپ کو دیکھتے ہی وہ چوکڑی بھول گیا اور گھر کی طرف بھاگا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چولی دامن کا ساتھ ہونا (مثل) | ہر وقت کا میل ملاپ ہونا | آج کل تو امجد اور رشید کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ |
| چھاتی پر پتھر رکھنا (م) | صبر کرنا' تکلیف برداشت کرنا | اس کے دو جوان لائق بیٹے مر گئے۔ جائیداد ضائع ہوگئی۔ بے چارہ چھاتی پر پتھر رکھ کر بیٹھا ہے۔ |
| چھاتی پر مونگ دلنا (م) | جلانا' سامنے ہو کر دکھ دینا | دوست بنا کر چھاتی پر مونگ دلتے ہوئے تمہیں شرم نہیں آتی۔ |
| چھاتی پر سانپ لوٹنا (م) | نہایت رنج و غم ہونا | جب مجھے جوانی کا خیال آتا ہے تو چھاتی پر سانپ لوٹنے لگتا ہے۔ |
| چھٹی کا دودھ یاد آنا (مثل) | دکھ یا تکلیف میں گزشتہ عیش یاد آنا | اگر تم اپنی حرکتوں سے باز نہ آئے تو میں تم کو ایسا سبق سکھاؤں گا کہ تم کو چھٹی کا دودھ یاد آ جائے گا۔ |
| چاتر تو بیری بھلا' مورکھ بھلا نہ میت (مقولہ) | دانا دشمن نادان دوست سے اچھا ہے | آخر اس بیوقوف کی دوستی رنگ لے ہی آئی اور تمہیں اتنا بڑا نقصان اٹھانا پڑا میں تو پہلے ہی کہتا تھا کہ چاتر تو بیری بھلا مورکھ بھلا نہ میت۔ |
| چاکری میں آکری کیا (مقولہ) | نوکری میں غرور اور اکڑ نہیں چلتی | وہ جو کہتے ہیں کہ نوکری کی تو نخرہ کس بات کا یعنی چاکری میں آکری کیا ملازمت میں تو ہر بات ماننی پڑتی ہے۔ |
| چام پیارا نہیں کام پیارا ہے (مثل) | خوبصورتی کی نسبت کام کی زیادہ قدر ہے | سمجھدار کاروباری لوگ اور اچھے افسران کی نظر میں چام پیارا نہیں ہوتا کام پیارا ہوتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چام کے دام چلانا (تلمیح) | نہایت جبر وزبردستی کرنا | اس نے پورے محلے کا ناک میں دم کر رکھا ہے اور چام کے دام چلاتا ہے۔ |
| چاند چڑھے کل عالم دیکھے (مثل) | ظاہر بات تمام دنیا پر روشن ہوتی ہے | میں تو کہتا ہوں اب بھی اسے سمجھا لو ورنہ کل کو چاند چڑھے گا تو کل عالم دیکھے گا۔ |
| چاندی کی ریت نیں سونے کی توفیق نہیں (مثل) | نہ یہ کر سکتے ہیں نہ وہ ہر طرح مجبور ہیں کچھ نہ دینے کا بہانہ | بھائی ہم تو غریب آدمی ہیں اور پرانے رسم و رواج کے پابند ہیں ہمارے ہاں چاندی کی ریت نہیں ہے اور سونے کی ہمیں توفیق نہیں ہے۔اس لیے ہم تو سادہ کام کریں گے۔ |
| چپے جتنی کوٹھڑی میاں محلے دار (م) | تھوڑی چیز پر اترانے والے کو کہتے ہیں | سمجھ سے باہر ہے کہ وہ کس بات پر اتراتا پھرتا ہے چپے جتنی کوٹھڑی ہے اور میاں محلے دار بنے بیٹھے ہیں۔ |
| چت بھی میری پٹ بھی (مثل) | ہر طرح سے فائدہ میں رہنا | یہ تو بہت بری بات ہے کہ تم ہمیشہ اپنی ہی بات منوانے پر تلے رہتے ہو تمہاری وہی مثل ہے چت بھی میری پٹ بھی۔ |
| چٹوری زبان دولت کا زیاں (مثل) | جسے زبان کا چسکا ہو وہ دولتمند نہیں ہوسکتا | وہ کبھی خوشحال نہیں ہو سکتا کیونکہ چٹوری زبان دولت کا زیاں ہوتی ہے۔ |
| چراغ گل پگڑی غائب (مثل) | موقع ملا اور مال اڑایا' غافل پایا اور مال چرایا | بھائی اس شخص سے ہوشیار رہنا۔اس کی تو مثال ایسے ہی ہے کہ چراغ گل پگڑی غائب۔ |
| چراغ میں بتی پڑی' لاڈو میری تخت چڑھی (مثل) | سر شام سے سو جانے والے کی نسبت بولا کرتے ہیں | میں تو اس لڑکی سے بہت تنگ آ گئی ہوں جہاں چراغ میں بتی پڑی۔لاڈو میری تخت چڑھی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چکنا دیکھ پھسل پڑے (مثل) | خوبصورت دیکھ کر فریفتہ ہو گئے' دولت دیکھ کر ریجھ گئے | جہاں چکنا دیکھا' وہیں پھسل پڑے یہ تو اس کی ہمیشہ کی عادت ہے۔ |
| چل نہ سکوں میرے بارہ نخرے (مثل) | بے محنت کیسے حقدار | مجھے سمجھ نہیں آتا کہ وہ کیسے اپنا حصہ مانگتا ہے۔ اس کی مثال تو ایسے ہی ہے چل نہ سکوں میرے بارہ نخرے۔ |
| چلتے بیل کے آر لگانا | چلتے کام میں روڑا اٹکانا | چلتے بیل کے آر لگانا اس کی فطرت میں شامل ہے۔ |
| چلی چلی بی ماکھو آئیں (کہاوت) | پھیلتے پھیلتے بات دور تک پھیل گئی | میں تو پہلے ہی کہتی تھی کہ اگر بات نکل گئی تو بہت دور تک جائے گی۔ بس وہی ہوا جس کا ڈر تھا چلی چلی بی ماکھو آئیں۔ |
| چماروں کو عرش پر بھی بیگار (مثل) | کنگالوں کی ہر جگہ کم بختی ہے | بھری محفل سے اسے بہت بے عزت کر کے نکالا' سچ ہے چماروں کو عرش پر بھی بیگار۔ |
| چمگادڑ کے گھر مہمان آئے' ہم بھی لٹکیں تم بھی لٹکو (مثل) | جیسا میزبان ہوگا ویسی ہی خاطر مدارت کرے گا | کتنے ہی دن ہو گئے ہیں ہمیں یہاں مہمان کے طور پر آئے مگر ایک وقت بھی ڈھنگ کا کھانا نہ ملا سچ ہے چمگادڑ کے گھر مہمان آئے۔ ہم بھی لٹکیں تم بھی لٹکو۔ |
| چندن کی چٹکی بھلی گاڑی بھرا نہ کاٹھ (مثل) | عمدہ چیز تھوڑی مقدار میں خراب چیز کی زیادہ مقدار سے بہتر ہے' ذرا سا صندل ایندھن کی گاڑی سے اچھا ہے | میری عادت ہے کہ تھوڑی چیز خرید لیتا ہوں مگر ستھری خریدتا ہوں کیونکہ چندن کی چٹکی بھلی گاڑی بھرا نہ کاٹھ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چنے چبا لو یا شہنائی بجا لو (مثل) | دو کام ایک ساتھ نہیں ہو سکتے۔ | ایسے پڑھائی نہیں کی جاتی۔ باتیں بھی کر رہے ہو اور سبق بھی یاد کر رہے ہو ایک وقت میں ایک کام ہو سکتا ہے پہلے چنے چبا لو یا شہنائی بجا لو۔ |
| چور سے کہے چوری کر ساہ سے کہے تیرا گھر لٹا (مثل) | ایسے آدمی کی نسبت کہتے ہیں جو خود ہی نقصان کرائے اور پھر ہمدردی جتائے' دونوں طرف مل جانے والا آدمی | تمہاری بھی خوب رہی خود ہی مجھ سے یہ غلط کام کرایا اور خود ہی مالک کو بتا دیا۔ واہ بھئی واہ چور سے کہے چوری کر ساہ سے کہے تیرا گھر لٹا۔ |
| چوہے کے ہاتھ ہلدی کی گرہ لگی وہ بھی پنساری بن بیٹھا (مثل) | اوچھا اور کم ظرف آدمی تھوڑی سی پونجی ہاتھ لگتے ہی اترانے لگتا ہے اور اپنا ثانی کسی کو نہیں سمجھتا | وہ تو انتہائی کمینہ شخص ہے۔ معمولی سے فائدے پر اتنا اترا رہا ہے اور سیدھے منہ کسی سے بات نہیں کرتا۔ سچ ہے کہ چوہے کے ہاتھ ہلدی کی گرہ لگی وہ بھی پنساری بن بیٹھا۔ |
| چھاج تو بولے سو بولے چھلنی بھی بولی جس میں ستر چھید (مثل) | جو خود عیب دار ہو وہ بے عیب کی برابری نہیں کر سکتا | تم اس کی وکالت نہیں کر سکتے۔ اس لیے تمہیں بالکل خاموش رہنا چاہیے۔ تمہاری تو وہی مثل ہے چھاج تو بولے سو بولے چھلنی بھی بولی جس میں ستر چھید۔ |
| چھاج میں ڈال کر چھلنی میں اڑانا (م) | بات کا بتنگڑ بنانا' الٹا کام کرنا | مجھے کیا معلوم تھا کہ تم چھاج میں ڈال کر چھلنی میں اڑا دو گے۔ میں تمہارے سامنے بات ہی نہ کرتا تمہاری تو وہ مثل ہے چھاج میں ڈال کر چھلنی میں اڑانا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چھب گٹھڑی میں اور صورت طباق میں (مثل) | رنگ روپ عمدہ خوراک سے اور عزت آبرو عمدہ پوشاک سے ہے | عمدہ خوراک سے انسان کا رنگ روپ نکلتا ہے اور اچھا لباس عزت میں اضافے کا باعث بنتا ہے۔ سچ ہے چھب گٹھڑی میں اور صورت طباق میں۔ |
| چھری تلے دم لینا (م) | مصیبت میں صبر کرنا | اس بے چارے کا برا حال ہے۔ چھری تلے دم لیے بیٹھا ہے۔ |
| چھکے چھوٹنا (م) | حواس گم ہونا' گھبرا جانا | جنگل میں اچانک شیر کی دھاڑ سن کر میرے چھکے چھوٹ گئے۔ |
| چہل قدمی کرنا (م) | ہوا خوری کرنا' سیر کرنا | جب سے میں ہر صبح دو میل تک چہل قدمی کر رہا ہوں میری صحت بہت بہتر ہوتی جارہی ہے۔ |
| چھوٹا منہ بڑی بات (مثل) | اپنے رتبے سے بڑھ کر بات کرنا | میں کئی دنوں سے آپ سے کچھ کہنا چاہتا ہوں لیکن چھوٹا منہ بڑی بات ہے۔ کہتے ہوئے ہچکچاتا ہوں۔ |
| چیل کے گھونسلے میں ماس کہاں (مثل) | فضول خرچ کے ہاں روپیہ نہیں ٹھہرتا | ارے بھائی اس کے پاس روپیہ پیسہ کہاں تم کیوں چیل کے گھونسلے میں ماس تلاش کر رہے ہو۔ |
| چیونٹی کا پر نکلنا (م) | موت کے دن آنا' مصیبت کا دورہ آنا | اب تم بھی ہم سے مقابلہ کرنے کو تیار ہو گئے خوب چیونٹی کا بھی پر نکل آیا ہے۔ |
| چھپر پر پھونس نہیں نقارہ ڈیوڑھی پر (مثل) | مفلس ہو کر بھی نمود و نمائش ظاہری کا خیال رکھنا | اس کے حالات تو پہلے سے ہی دگرگوں ہیں یہ ظاہری نمود و نمائش اسے کہیں کا نہیں رہنے دے گی۔ اس کی تو وہی مثال ہے چھپر پر پھونس نہیں نقارہ ڈیوڑھی پر۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| چھٹانک چون چوبارہ رسوئی (م) | تھوڑی سی بات اور بڑا انتظام' دکھاوا | ابتدائی جماعت میں بچے کے پاس ہونے پر اتنی بڑی دعوت! میں تو اسے دکھاوا کہوں گا۔ یہ تو وہی بات ہوئی چھٹانک چون چوبارہ رسوئی۔ |
| چھٹی کے پوتڑے اب تک نہیں سوکھے (مثل) | ابھی ناتجربہ کار اور بچے ہو' عقل کے کچے ہو' بس رہنے دو | بڑھ بڑھ کر باتیں مت کرو۔ تمہارے تو چھٹی کے پوتڑے اب تک نہیں سوکھے۔ تم مجھے کیا سمجھاؤ گے؟۔ |
| چھچھوندر کے سر میں چنبیلی کا تیل (مثل) | آدمی ادنیٰ اور اتنا بڑا مرتبہ' کمینہ اور عالی مرتبہ | واہ بھئی واہ! اس کی تو موج ہوگئی ہے کیا تھا؟ اور کیا بن گیا ہے؟۔ یہ تو ایسے ہی ہے جیسے چھچھوندر کے سر میں چنبیلی کا تیل۔ |
| چھوڑ دیا گاؤں تو کیا لینا ناؤں (مثل) | جب کسی سے تعلق ہی قطع کر لیا تو پھر اس کا ذکر ہی کیوں کرنا' بے تعلق کا ذکر ہی فضول ہے | چھوڑو یار۔ تم اس کے لیے کیوں پریشان ہوتے ہو جب چھوڑ دیا گاؤں تو کیا لینا ناؤں۔ اب اس کا ذکر ہی فضول ہے۔ |
| چار دن کی چاندنی پھر اندھیری رات (م) | چند دن کا عیش اور پھر وہی مصیبت | اسے اتنے بڑے عہدے سے جلد ہی ہٹا دیا گیا۔ یہ اس کی بداعمالیوں کی ہی سزا ہے۔ اس کے لیے تو چار دن کی چاندنی تھی اب پھر اندھیری رات ہے۔ |
| چاروں خانے چت ہونا (مقولہ) | شکست ہونا | الیکشن میں تم نے اپنے حریف کو چاروں خانے چت کر دیا۔ یہ تمہاری بہت بڑی کامیابی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چاند پر خاک ڈالے نہیں پڑتی (مثل) | اچھوں کو کلنک نہیں لگ سکتا' بھلے آدمی برے نہیں ہوتے' ہنر چھپائے سے نہیں چھپتا | وہ اس کی لاکھ برائیاں کرے لیکن اس کی شہرت کو داغ دار نہیں کر سکتا کیونکہ چاند پر خاک ڈالے نہیں پڑتی۔ |
| چاند چڑھے کل عالم دیکھے (مثل) | ظاہر بات چھپ نہیں سکتی' ظاہر بات تمام دنیا پر روشن ہو جاتی ہے | تم لاکھ چھپاؤ لیکن تمہاری یہ بات کبھی نہ چھپ سکے گی۔ سچ ہے چاند چڑھے کل عالم دیکھے۔ |
| چاندنی چھٹکنا (م) | چاند کی روشنی کا پھیلنا' چاندنی کھلنا | کتنی خوبصورت رات ہے چاروں طرف چاندنی چھٹکی ہوئی ہے۔ |
| چبا چبا کر باتیں کرنا (م) | شیخی مارنا' غرور سے اکڑ کر باتیں کرنا | اس میں یہ بری عادت ہے کہ وہ ہمیشہ چبا چبا کر باتیں کرتا ہے اور یہی بات مجھے بری لگتی ہے۔ |
| چپ کی داد خدا دیتا ہے (مثل) | صبر کا اجر خدا سے مل جاتا ہے | میں مانتا ہوں کہ تمہارے ساتھ بہت ظلم ہوا ہے لیکن تمہیں صبر سے کام لینا ہوگا۔ یاد رکھنا چپ کی داد خدا دیتا ہے۔ |
| چٹنی چاٹ کر گزران کرنا (م) | نہایت غریبی میں صبر وقنات سے گزارہ کرنا | ہمارا حال کیا پوچھتے ہو بس چٹنی چاٹ کر گزران کر رہے ہیں۔ |
| چت بھنگ ہونا (م) | اوسان خطا ہونا' گھبرا جانا' عقل گم ہو جانا' مضطرب ہو جانا | اسے دیکھتے ہی تو چت بھنگ ہو گیا۔ میری سمجھ میں نہیں آیا کہ میں کروں تو کیا کروں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| کچھ لوگوں میں یہ عادت ہوتی ہے کہ وہ ہمیشہ چٹک مٹک سے چلتے ہیں۔ | اکڑ کر نزاکت سے چلنا' اترا کر چلنا | چٹک مٹک سے چلنا (م) |
| کچھ لوگ یہ جانتے ہوئے بھی کہ چراغ سے چراغ جلتا ہے علم کا فیض عام نہیں کرتے اور اپنے علم کو اپنے ساتھ ہی لے جاتے ہیں۔ | ایک بزرگ سے دوسرے کو فیض پہنچنا' ولی سے ولی بننا' ایک فیاض کو دوسرے سے فیض ملنا | چراغ سے چراغ جلتا ہے (مثل) |
| میں نے اتنا مطلب پرست اور کمینہ شخص آج تک نہیں دیکھا۔ جیسے ہی مطلب نکلا اور غائب ہوا۔ اس کی تو وہی مثل ہے چڑی یار کس کے دم لگایا اور کھسکے۔ | خودغرض اور مطلبی آدمی کی نسبت بولتے ہیں | چڑی یار کس کے دم لگایا اور کھسکے (مثل) |
| تمہارے چڑھاوٗ بڑھاوٗ دینے سے ہی وہ آج اتنا مغرور ہو گیا ہے۔ | نشیب و فراز سمجھانا' نرمی سے فریب دینا' دم دلاسا دینا' اونچ نیچ سمجھانا' تعریف کر کے آسمان پر چڑھانا | چڑھاوٗ بڑھاوٗ دینا (م) |
| بھائی جان! مجھے تو ایسا لگتا ہے جیسے تم کھانا کھانے کی بجائے سونگھتے ہو۔ اتنی کم خوراک۔ تمہاری تو وہی مثل ہے۔ چڑیا کی جیب مانڈے کا پھپھولا۔ | اس کی نسبت بولتے ہیں جس کی خوراک بہت کم ہو | چڑیا کی جیب مانڈے کا پھپھولا (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چڑیا کے چھنالے میں پکڑا جانا (م) | خواہ مخواہ کی ناگہانی آفت میں مبتلا ہونا' ناحق کی مصیبت اور عتاب میں پڑنا | بس اتفاق ہے کہ بیٹھے بیٹھائے اس مصیبت میں گرفتار ہوگیا ہوں وگرنہ میرا تو اس بات سے کوئی تعلق ہی نہیں۔ یہ تو وہی مثل ہے چڑیا کے چھنالے میں پکڑا جانا۔ |
| چکنے گھڑے پر بوند نہیں ٹھہرتی (مثل) | بے عزت شرمندہ نہیں ہوتا | وہ تو انتہائی بے غیرت اور ڈھیٹ شخص ہے اسے کچھ مت کہو۔ تم تو جانتے ہو کہ چکنے گھڑے پر بوند نہیں ٹھہرتی۔ |
| چلتی ہوا سے لڑنا (م) | نہایت بدمزاج ہونا' خواہ مخواہ لڑائی کرنا | اس کا مزاج ہی ایسا ہے کہ چلتی ہوا سے لڑتی ہے۔ |
| چندے آفتاب چندے ماہتاب (صفت) | حسن کی تعریف کرنے کے لیے کہا جاتا ہے کہ وہ خوب صورتی میں چاند' سورج سے زیادہ ہے | عورتوں کی خوبصورت کی تعریف میں بولا جاتا ہے یعنی حسن و جمال اور چمک دمک میں سورج اور چاند سے بڑھ کر ہے۔ بہت خوبصورت ماشاء اللہ تمہاری بیٹی تو چندے آفتاب چندے ماہتاب ہے۔ اس کے لیے تو پرستان سے کوئی شہزادہ ڈھونڈ کے لانا۔ |
| چندیا پر بال نہ چھوڑنا (م) | کنگال کر دینا' مفلس بنا دینا' لوٹ لوٹ کے کھا جانا' کھوپڑی پر بال تک نہ رہنے دینا | اس نے تو مجھے بالکل قلاش کر دیا ہے۔ میری چندیا پر تو ایک بھی بال نہیں چھوڑا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| چور چرائے اور گردن ہلائے (م) | برا کام کر کے مکر جانے والے کی نسبت کہتے ہیں | اس نے جب بھی کوئی غلط حرکت کی ہے کبھی تسلیم نہیں کی۔ ہمیشہ مکر جاتا ہے۔ اس کی تو وہی مثل ہے چور چرائے اور گردن ہلائے۔ |
| چور گٹھڑی لے گیا بے گاریوں کو چھٹی ہوئی (مثل) | کاہل کے لیے بلا سے نجات ہو جائے چاہے نقصان ہی کیوں نہ ہو | وہ تو خدا سے چاہتا تھا کہ کارخانے میں تالا پڑے اور میں کام کرنے سے بچ جاؤں۔ سچ ہے چور گٹھڑی لے گیا بے گاریوں کو چھٹی ہوئی۔ |
| چولہے آگ نہ گھڑے پانی (مثل) | نہایت مفلس اور کنگال کی نسبت بولتے ہیں | نہایت افلاس ارے بھائی اس کی حالت کیا پوچھتے ہو۔ وہاں تو چولہے آگ نہ گھڑے پانی والی بات ہے۔ |
| چوہا بل میں سماتا نہیں دم سے باندھا چھاج (مثل) | اپنی تو گزرتی نہیں دوسرے کا بار سر پر لے لیا | میں تو تم سے بہت تنگ آ گئی ہوں۔ اپنے بچوں کی پرورش تو صحیح طریقے سے کر نہیں پا رہے اور اب بھتیجے کو بھی لے آئے ہو۔ تمہاری تو وہی مثال ہے چوہا بل میں سماتا نہیں دم سے باندھا چھاج۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| حاتم کی قبر پر لات مارنا (م) | مفلسی میں بھی سخاوت کرنا' حاتم سے زیادہ سخی ہونا | اس کا تو ہم سب کی دعوت کرنا حیران کن ہے۔ آج تو وہ حاتم کی قبر پر بھی لات مار رہا ہے۔ |
| حاشیہ چڑھانا (م) | بات کو بڑھا کر بیان کرنا | انہوں نے اس معمولی سی بات کو اس قدر حاشیہ چڑھا کر بیان کیا کہ وہ بالکل بدظن ہو گئے۔ |
| حجامت بنانا | لوٹنا | وہ راستے میں ٹھگوں کے قابو میں آیا۔ انہوں کی اس کی خوب حجامت بنائی۔ بے چارہ خالی ہاتھ گھر پہنچا۔ |
| حرامزادے کی رسی دراز (مثل) | لچا سب سے اونچا' بدمعاش سے سب ڈرتے ہیں | اب تو پورا علاقہ اس سے خوف کھانے لگا ہے۔ سچ ہے حرامزادے کی رسی دراز ہوتی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| حرام کھانا اور شلغم (م) | ذراسی چیز پر چوری کرنا | بہت سا مال ہاتھ آئے تو لے کر کہیں بھاگ جاؤں اور مزے سے بیٹھ کر کھاؤں۔ ان سو دوسو سے کیا بنتا ہے۔ حرام کھانا اور شلغم۔ نام بھی بدنام ہوا اور کام بھی نہ ہو۔ |
| حرف آنا (م) | بدنامی ہونا' عیب لگنا' الزام آنا | تم پر کوئی حرف نہیں آئے گا۔ تم مت پریشان ہو۔ |
| حرف حرف نوک زبان ہونا (م) | سب کچھ یاد ہونا | وہ طالِ علم ایسا ذہین ہے کہ جو سبق پڑھتا ہے اس کو حرف بحرف نوک زبان ہو جاتا ہے۔ |
| حرکت میں برکت ہے (مثل) | کام کرنے سے ہی ہوتا ہے | بھائی یونہی ہاتھ پر ہاتھ دھرے رہنے سے کچھ نہ ہو گا چلو اٹھو اور کام کرو کہتے ہیں حرکت میں برکت ہے۔ |
| حرمت میں بٹا لگانا (م) | عزت گنوانا' بدنامی ہونا | اس نالائق نے بری صحبت اختیار کر کے اپنے دادا کی حرمت میں بٹا لگالیا ہے۔ |
| حشر برپا کرنا (م) | کہرام مچانا' مصیبت ڈھانا' فساد کھڑا کرنا | عورتوں نے گھر میں حشر برپا کر رکھا ہے۔ |
| حلوائی کی دکان اور دادا جی کا سفاتحہ (مثل) | بیگانے مال کو بے دریغ خرچ کرنا | میں نے تم کو پانچ ہزار روپیا لڑکی کی شادی کے لیے دیا تھا مگر تم نے اس کو فضول کاموں میں کیوں خرچ کر دیا ہے۔ وہی مثل ہوئی کہ حلوائی کی دکان اور دادا جی کا فاتحہ۔ |
| حلوے مانڈے سے کام رکھنا (م) | اپنا ہی بھلا چاہنا | اس کو تو اپنے حلوے مانڈے سے کام ہے۔ باقی لوگوں کی تکلیف کی اس کو کوئی فکر نہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| حاضر میں حجت نہیں غیب کی تلاش نہیں (مثل) | جو موجود ہے وہ لیجیے آپ کی نذر ہے لاکر دینے کا وعدہ و اقرار نہیں۔ | میرے دوست! جو کچھ تھا میں نے پیش کر دیا مزید کسی چیز کا وعدہ نہیں کر سکتا ہے۔ حاضر میں حجت نہیں غیب کی تلاش نہیں۔ |
| حال گیا احوال گیا دل کا نہ خیال گیا (مثل) | حالت خراب ہوگئی' برباد ہوگئے مگر بدعادت نہ چھوٹی | اس نشے کی بری عادت کی وجہ سے اس کا گھر بار تباہ وہ گیا اور کاروبار بھی ختم ہوگا مگر وہ نشہ نہ چھوڑ سکا۔ حال گیا احوال گیا دل کا نہ خیال گیا۔ |
| حال میں قال دہی میں موسل (مثل) | بے محل دخل در معقولات کرے کی نسبت بولتے ہیں | جب ضرورت ہو تو بات نہیں کرتے اور بے موقع بولے چلے جاتے ہیں اور بار بار دوسرے کی بات میں دخل اندازی کرتے ہیں اس کو تو کہتے ہیں حال میں قال دہی میں موسل۔ |
| حساب جوں کا توں کنبہ ڈوبا کیوں (م) | اس موقع پر بولتے ہیں جب تمام ظاہری قرائن تدابیر درست ہوں مگر نقصان کی وجہ سمجھ میں نہ آئے | ہر جگہ جانچ کر لی۔ سب کچھ بالکل ٹھیک ہے پھر آگ لگنے کی وجہ سمجھ میں نہیں آئی۔ کمال کی بات ہے حساب جوں کا توں کنبہ ڈوبا کیوں۔ |
| حکم حاکم مرگ مفاجات (مقولہ) | حاکم کا حکم قہراً یا جبراً ماننا ہی پڑتا ہے | میرا تبادلہ اتنی دور ہوگیا ہے کہ میں تو کئی کئی مہینے گھر نہیں آ سکتا۔ میں تو کچھ بھی نہیں کر سکتا۔ جانا پڑے گا۔ نوکری جو کرنی ہے۔ تمہیں تو پتہ ہے حکم حاکم مرگ مفاجات۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| حکیم کو قارورہ سے لاج (مثل) | کسی کام کرنے والے کو اپنے کام سے کا۔ شرم اور نفرت پیشہ ور اپنے پیشے سے شرم کرے گا تو پچھائے اور نقصان اٹھائے گا | یہ تو بہت بری بات ہے حکیم کو قارورہ سے لاج۔ واہ بھئی واہ بھلا کوئی اپنے کام سے بھی شرماتا ہے۔ یاد رکھنا اپنے پیشے سے شرم کھانے والا ہمیشہ پچھتاتا ہے۔ |
| حلق کا نہ تالو کا یہ مال میاں لالو کا (مثل) | کھایا نہ پیا یوں ہی کتوں کو دے کر خراب کر دیا' بدتمیزی سے کھانے پر بولتے ہیں | اس کے کھانے پینے کا انداز اتنا غلط ہے کہ بہت سا کھانا ضائع ہو جاتا ہے اور یہ بہت بری بات ہے۔ حلق کا نہ تالو کا یہ مال میاں لالو کا۔ |
| حوض بھرے فوارہ چھوٹے (مثل) | آمدنی ہو تو خرچ بھی ہوتا ہے | تم اس کی مثال کیوں دیتے ہو۔ اس کے باپ کی تو آمدنی بھی خوب ہے۔ اس لیے وہ خرچ بھی خوب کرتا ہے سچ ہے حوض بھرے فوارہ چھوٹے۔ |
| حال کا نہ قال کا روٹی چچ دال کا (مثل) | نکمے کی نسبت بولتے ہیں | ارے بھائی! اس کی حالت کیا پوچھتے ہو۔ اسے آرام سے کچھ فرصت ملے گی تو کچھ کام کرے گا ناں۔ ابھی تو اس کی مثال ایسے ہی حال کا نہ قال کا روٹی چچے دال کا۔ |
| حساب دوستاں در دل (مثل) | دوستوں کا حساب دل ہی دل میں ہوا کرتا ہے جو آ گیا سو آ گیا اور جو دے دیا سو دے دیا' تکرار نہیں ہوتی | تم اس کے بارے میں مجھ سے کیا پوچھتے ہو۔ وہ میرا دوست ہے اور حساب دوستاں در دل۔ ہم نے کبھی حساب کتاب نہیں کیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| خار کھانا (م) | دشمنی کرنا' حسد کرنا' جلنا | وہ میری تعلیمی ترقی کو دیکھ کر خار کھاتا ہے۔ |
| خاطر میں نہ لانا (م) | کچھ پروانہ کرنا' توجہ نہ دینا | بعض بڑے شعراء کسی کو خاطر میں نہ لاتے تھے۔ |
| خاک کا پیوند ہونا | خاک میں دفن ہونا | ایسی ایسی صورتیں جنہیں لوگ چاند کا ٹکڑا کہتے تھے آج خاک کا پیوند ہوگئی ہیں۔ |
| خاک اڑانا (م) | آوارہ پھرنا' واہی تباہی پھرنا | بہت سے بیروزگار نوجوان آج بھی سڑکوں پر خاک اڑاتے پھرتے ہیں۔ |
| خاک ڈالے چاند نہیں چھپتا (مثل) | کمینے کے کہنے سے اچھا برا نہیں ہوسکتا | کسی کی باتیں بنانے سے کسی کو اچھائیوں پر پردہ نہیں پڑ سکتا بھلا کبھی خاک ڈالنے سے چاند بھی چھپا کرتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| خاک ہونا (م) | برباد ہونا | بہت سے لوگ عشق کے چکر میں خاک ہو گئے۔ |
| خاک چھاننا (م) | آوارہ گردی کرنا | بہت سے نوجوان ملازمتوں کی تلاش میں دفتروں کی خاک چھانتے پھرتے ہیں۔ |
| خاکہ اڑانا (م) | بدنام کرنا، ذلیل ورسوا کرنا | جس نے بھی تمہیں کوئی اچھی بات بتانے کی کوشش کی تم نے اس کا خاکہ اڑا کے چھوڑا۔ |
| خالہ جی کا گھر نہیں (م) | آسان کام | پڑھنا لکھنا خالہ جی کا گھر نہیں ہے۔ اس میں کافی محنت کی ضرورت ہوتی ہے۔ |
| خبر لینا (م) | مدد کرنا، دیکھ بھال کرنا، سزا دینا | کبھی کبھی ہم غریبوں کی بھی خبر لے لیا کرو، احمد بیمار ہے گھنٹے گھنٹے کے بعد اس کی خبر لیا کرو، ذرا ٹھہرو میں آج تمہاری خوب خبر لوں گا۔ |
| خدا خدا کر کے (مثل) | بڑی مشکل سے | بڑی دشواری کے ساتھ خدا خدا کر کے دن چڑھا۔ |
| خدا گنجے کو ناخن نہ دے (مثل) | خدا کمینے کو صاحب جاہ نہ بنائے | جب سے اس کے پاس دولت آئی ہے اس نے لوگوں کا دم ناک میں کر رکھا ہے۔ خدا گنجے کو ناخن نہ دے۔ |
| خدا لگتی کہنا (م) | سچی بات کہنا، پورے انصاف کی بات کرنا | مسلمانو! ذرا خدا لگتی کہنا۔ اس میں میرا قصور ہے یا اس کا۔ |
| خربوزے کو دیکھ کر خربوزہ رنگ پکڑتا ہے (مثل) | صحبت کا اثر ضرور ہوتا ہے | نشہ کرنے والوں کی محفل میں جا کر وہ بھی نشئی بن گیا ہے۔ سچ ہے۔ خربوزے کو دیکھ کر خربوزہ رنگ پکڑتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| خس کم جہاں پاک (مثل) | نالائق آدمی کا مرنا ہی اچھا ہے | اچھا ہوا ہے کہ وہ بدمعاش مر گیا۔ خس کم جہاں پاک' کوڑا کرکٹ صاف ہوا اور صفائی ہو گئی۔ |
| خط آنا (اترنا) (م) | ڈاڑھی آنا | اب تو منہ پر خط اتر آیا ہے' ذرا ہوش سے کام کیا کرو۔ |
| خمیازہ اٹھانا (کھینچنا)(م) | نتیجہ بھگتنا | میں اپنے ہی کیے کا خمیازہ اٹھا رہا ہوں۔ |
| خواب خرگوش میں پڑے رہنا(م) | نہایت غافل ہونا' سستی کرنا | خواب خرگوش میں پڑے رہنے سے ہمیشہ نقصان ہی ہوتا ہے۔ |
| خون سفید ہونا (م) | محبت کا نہ رہنا' بے مروت ہونا | اس دور میں تو اپنوں کا خون سفید ہو گیا ہے۔ غیروں کی بات کیا کریں۔ |
| خون سکھانا(م) | فکر میں ڈالنا' غمگین بنانا | یہ دنیا ہے یہاں تو کسی کی کھیتی لہراتی ہے تو کسی کا خون سکھاتی ہے۔ |
| خون کا پیاسا ہونا(م) | جانی دشمن ہونا | وہ دونوں دوست آج ایک دوسرے کے خون کے پیاسے ہو رہے ہیں۔ |
| خون پانی ایک کرنا(م) | بہت محنت کرنا | اسلم کا باپ تو خون پانی ایک کرتا ہے مگر وہ خود عیش کرتا ہے۔ |
| خون جگر پینا(م) | غم کھانا | بس اب مجھ پر سختی نہ کیجیے میں کب تک خون جگر پیتا رہوں گا۔ |
| خون گردن پر سوار ہونا(م) | کسی کا قتل کرنا | آج کل اس کی گردن پر خون سوار ہے۔ وہ احسان کی تلاش میں مارا مارا پھر رہا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| خیالی پلاؤ پکانا (م) | بے جا باتوں کا تصور کرنا' ان ہونی باتوں کو دل میں لانا | میں اس وقت تنہائی میں بیٹھا خیالی پلاؤ پکا رہا تھا کہ اتنے میں آپ نے آ کر دروازہ پر دستک دی۔ |
| خیر باد کہنا (م) | چھوڑ دینا' ترک کرنا | مرزا غیاث نے وطن کو خیر باد کہہ کر بیکسی اور مجبوری کی حالت میں امریکہ کا رخ کیا۔ |
| خاک نہ دھول بکائن کے پھول (مثل) | بالکل نکما اور بیکار' شیخی ہی شیخی ہے اور کچھ بھی نہیں | اس کے بارے میں نہ ہی پوچھو تو بہتر ہے۔ خاک نہ دھول بکائن کے پھول والی مثال ہے اس کی۔ |
| خالی خریطی پوری فضیحتی (مثل) | جب جیب میں کچھ نہ ہو تو پھر ذلت ہی ہوتی ہے | غریب و افلاس انسان کو بعض اوقات ذلیل و خوار کرا دیتی ہے۔ سچ ہے خالی خریطی پوری فضیحتی۔ |
| خام کو کام سکھا لیا کرتا ہے (مثل) | ناواقف آدمی تجربے سے مشاق ہوتا ہے | کام انسان کو ناتجربہ کار سے تجربہ کار بنا دیتا ہے۔ پیدائشی طور پر تجربہ کار نہیں ہوتا کسی نے سچ کہا ہے خام کو کام سکھا لیا کرتا ہے۔ |
| خدا دیتا ہے تو چھپر پھاڑ کر (مثل) | خدا کی عنایت کسی سبب کی محتاج نہیں' وہ جب چاہے بے سبب بھی دے دیتا ہے | خدا کا اس پر کرم ہوا اور وہ ایک معمولی کلرک سے اچانک فیکٹری کا منیجر بن گیا۔ سچ ہے خدا دیتا ہے تو چھپر پھاڑ کر دیتا ہے۔ |
| خدا دے کھانے کو بلا جائے کمانے کو (مثل) | اگر مفت کھانے کو ملے تو محنت کیوں' کاہلوں کی کہاوت یا ان پر طنز | جب اسے گھر بیٹھے بٹھائے مل جاتی ہے تو اسے کام کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ سچ ہے خدا دے کھانے کو بلا جائے کمانے کو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| خدا شکر خورے کو شکر ہی دیتا ہے (مثل) | خدا ہر شخص کو اس کی ضروریات کے مطابق دے دیتا ہے' وہ ہر ایک کی خبر لیتا ہے | صبر کرو تمہاری ہر ضرورت پوری ہو جائے گی۔ تمہیں معلوم ہے کہ خدا شکر خورے کو شکر ہی دیتا ہے۔ پریشان ہونا فضول ہے۔ |
| خدائی خوار گدھے سوار (مثل) | آوارہ گرد ہمیشہ ذلیل ورسوا ہوا کرتا ہے' خراب وخستہ' آوارہ و سرگرداں | تم نے یہ آوارہ گردی نہ چھوڑی تو ذلیل و رسوا ہو جاؤ گے یاد رکھو خدائی خوار گدھے سوار۔ |
| خدمت سے عظمت ہے (مثل) | محنت سے کام کرنے میں ہی کامیابی کا راز چھپا ہوا ہے' کارگزاری سے ہی درجہ ملا کرتا ہے | تم دن رات محنت کرو گے تو کامیابی ضرور تمہارے قدم چومے گی کیونکہ خدمت سے عظمت ہے۔ |
| خلق کا حلق کس نے بند کیا ہے (مثل) | لوگوں کی زبان کوئی نہیں روک سکتا | تمہاری بری حرکتیں تمہیں ذلیل و خوار کرا دیں گی کیونکہ ان کا ذکر اب لوگوں کی زبان تک آ پہنچا ہے۔ جانتے ہو خلق کا حلق کس نے بند کیا ہے۔ |
| خیرات کے ٹکڑے اور بازار میں ڈکار (مثل) | مانگ مانگ کر گزر بسر کرے اور اس پر شیخیاں ارے | اس کے متعلق کہتے ہیں میں تو اس کی باتوں پر حیران ہوتا ہوں۔ کھاتا مانگ کر ہے اور باتیں بڑھ بڑھ کر کرتا ہے۔ اس کی تو وہی مثل ہے خیرات کے ٹکڑے اور بازار میں ڈکار۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| خالہ خلخلی دال پکائی ڈھلڈھلی (مثل) | مہمان داری نہ کی | میں اس کے گھر چلا تو گیا مگر اس کے رویہ نے مجھے بڑا دل برداشتہ کیا۔ کھانا بھی ایسے کھلایا جیسے کسی فقیر کو خوب ہے خالہ خلخلی دال پکائی ڈھلڈھلی۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| داغ دینا (م) | دکھ دینا' گرم لوہے سے جانوروں کے جسم پر نشان ڈالنا' جلانا | جوان بیٹا ماں کو ہمیشہ کی جدائی کا داغ دے گیا۔ |
| داغ لگانا (م) | عیب لگانا' بدنام کرنا' دھبہ لگانا | اس کام میں پڑ کر انہوں نے اپنے نام کو داغ لگا لیا ہے۔ |
| دال گلنا (م) | اثر ہونا' کام بننا | تمہاری یہاں دال نہیں گل سکتی۔ کوئی اور ٹھکانہ تلاش کرو۔ |
| دال میں کالا ہونا (م) | شک وشبہ ہونا | تم اس کے گھر کیوں بار بار جاتے ہو ضرور کوئی دال میں کالا ہے۔ |
| دامن پکڑنا (م) | سہارا ڈھونڈنا | وہ ہر ایک کا دامن پکڑتا پھر رہا ہے مگر کوئی اسے سہارا نہیں دیتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| دامن بچانا (م) | عزت بچانا | اس دنیا میں پھول کم ہیں اور کانٹے زیادہ اورانسان کے لیے دامن بچانا مشکل ہے۔ |
| دامن گیر ہونا (م) | دامن پکڑ لینا' روک لینا' گلے کا ہار ہونا | اگر تم میری رقم واپس نہ کرو گے حشر کے دن میں تمہارا دامن گیر ہوں گا۔ |
| دانت پیسنا (م) | غصہ ہونا | آپ کا مجھ پر دانت پیسنا بے فائدہ ہے' اس میں میرا کوئی قصور نہیں ہے۔ |
| دانت کھٹے کرنا (م) | پست کرنا' ہرا دینا' مات کرنا | 1965ء کی جنگ میں پاک فوج نے دشمنوں کے دانت کھٹے کر دیئے۔ |
| دبی آگ کریدنا (م) | پرانے جھگڑوں کو تازہ کرنا | شریف آدمی دبی آگ نہیں کریدتے بلکہ جھگڑوں کو مٹانے کی کوشش کرتے ہیں۔ |
| دبی بلی چوہوں سے کان کٹواتی ہے (کہاوت) | مصیبت کے وقت ادنیٰ لوگوں کی بھی خوشامد کرنی پڑتی ہے | واقعی میں نے ان کی بڑی منت سماجت کی لیکن کرتا بھی کس طرح نہ ان کے قابو میں آ گیا تھا۔دبی بلی چوہوں سے کان کٹواتی ہے۔ |
| دریا کوزہ میں بند کرنا (م) | لمبے مضمون کو مختصر کر دینا | واہ! آپ نے تو یہ پیراگراف لکھ کر کمال کر دیا گویا دریا کو کوزے میں بند کر دیا۔ |
| دریا میں رہنا اور مگرمچھ سے بیر (مثل) | اپنے افسر کے ساتھ بگاڑ کرنا | تمہیں اپنے افسر کی نافرمانی کر کے انہیں مخالف نہیں بنانا چاہیے۔ بھلا دریا میں رہنا اور مگرمچھ سے بیر۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| دس کی لاٹھی ایک جنے کا بوجھ (مثل) | جس کام کو ایک آدمی نہیں کر سکتا بہت سے مل کر اس کو لیتے ہیں۔ اتفاق میں برکت ہے | تم سارے مل کر اگر اس غریب کی تھوڑی تھوڑی بھی مدد کر دو تو اس کے لیے گھر پہنچنا آسان ہو جائے گا۔ دس کی لاٹھی ایک جنے کا بوجھ مشہور مثل ہے۔ |
| دل آ جانا (م) | محبت ہونا | میرا دل کئی دنوں سے اس تصویر پر آیا ہوا ہے لیکن قیمت ادا کرنے سے قاصر ہوں۔ |
| دل باغ باغ ہونا (م) | دل خوش ہونا | جب بچہ مسکراتا ہے تو ماں کا دل باغ باغ ہو جاتا ہے۔ |
| دل بھر کر دیکھنا (م) | خوب سیر ہو کر دیدار کرنا | آج میں نے اس کو دل بھر کر دیکھا ہے اور اب نگاہوں میں اسی کی تصویر لیے پھر رہا ہوں۔ |
| دل بجھنا | دل کا مردہ ہونا' ناامید ہونا' امنگ جاتی رہنا | کیا لطف انجمن کا جب دل ہی بجھ گیا ہو۔ |
| دل جلانا (م) | تکلیف اور رنج پہنچانا | کسی کا دل نہ جلاؤ' خدا اس سے ناراض ہوتا ہے۔ |
| دل چرانا (م) | کسی کا دل موہ لینا | وہ دل چرا کر اب آنکھ چرانے لگے ہیں لیکن ہمارا شوق اور بڑھ گیا ہے۔ |
| دل چرانا (م) | کام سے ٹلنا | اس کام چور کو تو دیکھو' دل عبادت سے چراتا ہے اور طلب جنت کی کرتا ہے۔ |
| دل چار چار ہاتھ اچھلنا (م) | بہت خوش ہونا' نہایت بے قرار ہونا | میرے سینہ پر ہاتھ رکھ کر تو دیکھو' میرا دل چار چار ہاتھ اچھل رہا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| دل خون ہونا (م) | بہت رنج وغم میں ہونا | اس نے ہم پر اتنے ظلم وستم کیے ہیں کہ ہمارا دل خون ہو گیا ہے۔ |
| دل کھٹا ہونا (م) | دل کا متنفر ہونا | اب ملازمت سے میرا دل کھٹا ہو گیا ہے۔ |
| دل میں گھر کرنا (م) | دل میں جگہ پانا' ذہن نشین ہونا' کسی شخص کے نزدیک عزت پانا | ہم تو محبت کے پیکر ہیں ہر دل میں اپنا گھر کریں گے۔ |
| دل میں گرہ پڑنا (م) | رنج آنا' فرق آنا | ہم نے ہر تدبیر کی لیکن اس کے دل میں پڑی گرہ دور نہ ہوئی۔ |
| دل میں چٹکیاں لینا | پوشیدہ طور پر بے قرار کرنا | اس کی یاد اب بھی ہمارے دل میں چٹکیاں لیتی ہے۔ |
| دم بخود ہونا (م) | چپ ہونا' حیران ہونا | میں اس کی بدکلامی سن کر دم بخود ہو گیا۔ |
| دم بھرنا (م) | محبت کا دعویٰ کرنا' خیر خواہی کرنا | ایسا لگتا ہے جیسے کسی نے اس پر جادو کر دیا کیونکہ وہ ہر پل اسی کا دم بھرتا ہے۔ |
| دم دبا کر بھاگنا (م) | چپکے سے نکل جانا | بس اب آپ دم دبا کر بھاگ جایئے اور ادھر ادھر کی ہوا کھایئے۔ |
| دم لبوں پہ ہونا (م) | جاں بلب ہونا' قریب المرگ ہونا | اب اس کا دم لبوں پہ آ چکا ہے۔ |
| دم نہ مارنا (م) | چپ رہنا | سعادت مند بچے باپ کی ڈانٹ کے آگے دم نہیں مارتے۔ |
| دم میں دم رہنا (م) | زندہ رہنا | جب تک کہ دم میں دم ہے یہ آنسو میرے لیے ہیں اور میں آنسوؤں کے لیے ہوں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| دم ہوا ہونا (م) | دم نکلنا' جان پر مصیبت آنا | ایک ساتھ اتنے مہمانوں کو دیکھ کر میرا تو دم ہوا ہو گیا۔ |
| دم ناک میں ہونا (م) | تنگ آنا | اس کی روز روز کی شرارتوں سے میرا تو دم ناک میں آ گیا ہے۔ |
| دمڑی کی بڑھیا ٹکا سر منڈائی۔ (مثل) | تھوڑے کام کی زیادہ مزدوری دینا | نائی حجامت بنانے آیا تھا۔ حجامت بناتے ہی اس نے مجھ سے رضائی مانگ لی۔ اس وقت مجھ کو یہ مثل یاد آئی کہ دمڑی کی بڑھیا ٹکا سر منڈائی۔ |
| دمڑی کی ہانڈی گئی کتے کی ذات پہچانی گئی (مثل) | تھوڑا نقصان تو ہوا مگر تجربہ ہو گیا۔ | معمولی نقصان برداشت کر کے ہی آدمی کی آزمائش ہو گئی |
| دن پھرنا (م) | اچھے نصیب کا آنا | اب ضرور ہمارے دن پھر جائیں گے۔ میرے بیٹے کو بڑی شاندار ملازمت مل گئی ہے۔ |
| دنیا سے اٹھنا (م) | مر جانا | ماں روتی روتی اس دنیا سے اٹھ گئی مگر بیٹا پھر بھی اپنی بری حرکتوں سے باز نہیں آیا۔ |
| دن کاٹنا (م) | وقت گزارنا | اب تو آ جاؤ کہ رو رو کے بھی یہ دن کاٹے نہیں جاتے۔ |
| دو بول پڑھانا (م) | شادی کرنا | غریب بے چارہ لڑکی کے دو بول پڑھا کر فارغ ہوا چار پیسے چڑھ گئے ہیں' اتر جائیں گے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| دوچار ہونا (م) | ملنا | جونہی ان سے میری نظریں دوچار ہوئیں وہ شرما گئے۔ |
| دوٹوک جواب دینا (م) | صاف جواب دینا' بغیر لحاظ و شرم کے جواب دینا | وہ ہر کسی کو دوٹوک جواب دیتا ہے۔ |
| دودھ کا جلا چھاچھ کو پھونک پھونک کر پیتا ہے (مثل) | صدمہ اٹھایا ہوا ذرا ذرا خیال رکھتا ہے | میں بغیر زیور گروی رکھنے کے آپ کو قرض نہ دوں گا کیونکہ کئی آدمیوں نے مجھ سے قرضہ لیا اور ایک پیسہ تک واپس نہ کیا۔ آپ جانتے ہیں کہ دودھ کا جلا چھاچھ کو پھونک پھونک کر پیتا ہے۔ |
| دودھ کا دودھ پانی کا پانی (مثل) | پورا پورا انصاف کرنا' رو رعایت نہ ہونا | جب اس فاضل مجسٹریٹ کے سامنے یہ معاملہ رکھا گیا تو اس نے دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی کر دیا۔ |
| دودھ کی بو منہ سے آنا' دودھ پیتا بچہ ہونا' دودھ کے دانت ہونا (مثل) | ناتجربہ کار ہونا' احمق | تم کوئی دودھ پیتے بچے نہیں ہو۔ جاؤ دنیا میں اپنی معاش کی فکر کرو' بھائی ابھی تمہارے دودھ کے دانت ہیں' کچھ سوچ و بچار کر کے بات کیا کرو۔ |
| دور کے ڈھول سہانے (مثل) | کسی چیز کو دیکھنے پر ایسا اچھا نہ لگنا جیسی ان کی تعریف ہو | میں تو ان کو بڑا نیک خیال کرتا تھا لیکن جب ان کے ساتھ دو مہینے مجھے کاٹنے پڑے تو میرا ناک دم میں آ گیا سچ ہے دور کے ڈھول سہانے ہوتے ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| دونوں ہاتھ تالی بجتی ہے (مثل) | دونوں گروہ کسی امر کا باعث ہوتے ہیں | صرف اس کی نہیں ضرور تمہاری بھی کچھ غلطی ہوگی کیونکہ دونوں ہاتھ تالی بجتی ہے۔ |
| دھن کا پکا ہونا (م) | اپنے خیال کا پکا ہوا۔ | اس نے جو کہا ہے وہ کر دکھائے گا کیونکہ وہ اپنی دھن کا پورا ہے۔ |
| دھوپ میں ڈاڑھی سفید ہونا (م) | بوڑھا ہو کر نا تجربہ کار ہونا | کیا تم نے دھوپ میں ڈاڑھی سفید کی ہے جو اس معمولی سی بات کو نہیں سمجھ سکتے۔ |
| دھوبی کا کتا نہ گھر کا نہ گھاٹ کا (مثل) | نکما اور بے مصرف آدمی | یہ بھی کوئی زندگی ہے کہ چار دن ادھر کاٹ لیے۔ جب دھتکارے گئے تو دوسری جگہ چلے گئے۔ وہاں سے پھر کہیں اور۔ سچ ہے دھوبی کا کتا گھر کا نہ گھاٹ کا۔ |
| دیدہ دکھانا (م) | غصہ ہونا' گھورنا | تم مجھے کیوں دیدے دکھاتے ہو میں نے کچھ نہیں کیا یہ بات تو تمہارے بھائی نے کی ہے۔ |
| دیوار بھی کان رکھتی ہے (مثل) | بھید کو پوشیدہ رکھنے میں سخت کوشش کرنی چاہیے تاکہ دیوار بھی نہ سنے | بھائی آہستہ بات کرو۔ دیوار بھی کان رکھتی ہے ایسا نہ ہو کہ لینے کے دینے پڑ جائیں۔ |
| داتا پن کرے کنجوس جھر جھر مرے (مثل) | سخی خیرات کرتا ہے اور بخیل حسد سے مرا جاتا ہے | نعیم غریبوں اور بیواؤں کا بہت خیال رکھتا ہے اور ان کی بہت مدد کرتا ہے۔ اکرم کو یہ سب کچھ دیکھ کر بہت تکلیف ہوتی ہے۔ سچ ہے داتا پن کرے کنجوس جھر جھر مرے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| داتا کی ناؤ پہاڑ چڑھے (مثل) | سخی کبھی نامراد نہیں رہتا' اس کی سب مشکلیں آسان ہو جاتی ہیں | تم نے تو ہمیشہ دوسروں کی مدد کی ہے۔ اب تم پر یہ مشکل آن پڑی ہے تو کیوں گھبراتے ہو یقیناً اللہ تعالیٰ تمہاری یہ مشکل دور کرے گا۔ کیا تم نے نہیں سنا داتا کی ناؤ پہاڑ چڑھے۔ |
| دال روٹی کھائے ٹوٹا پڑے تو بھاڑ میں جائے (مثل) | کفایت شعاری اور احتیاط سے زندگی بسر کرنے میں بھی نقصان ہو تو ہوا کرے | میں نے تو بھائی نہایت احتیاط سے گزر بسر کی ہے اور دال روٹی کھائی ہے اب بھی اگر ٹوٹا پڑے تو بھاڑ میں جائے میں کیا کر سکتا ہوں۔ |
| دانت پر میل نہ ہونا (م) | مفلس اور قلاش ہونا' کنگال ہونا | پہلے تو اس نے خوب گلچھرے اڑائے اب اس کی دانت پر میل بھی نہیں ہے۔ |
| دانت تلے انگلی دبانا (م) | افسوس کرنا' تعجب کرنا | اتنے بڑے نقصان کا سنکر تو اس نے دانت تلے انگلی دبالی۔ |
| دانت تھے تو چنے نہ پائے چنے ملے تو دانت گنوائے (کہاوت) | بے اختیاری کے وقت مراد بر آنے کے موقع پر بولتے ہیں | جب تمہاری ضرورت تھی تو تم نظر نہ آئے اب ضرورت نہیں ہے تو تم آ گئے ہو اسی کو کہتے ہیں دانت تھے تو چنے نہ پائے چنے ملے تو دانت گنوائے۔ |
| دانہ نہ گھاس گھوڑے تیری آس (مثل) | دنیا دلانا کچھ نہیں' مفت میں کام لینا | میں تو اس روز روز کی بیگار سے تنگ آ گیا ہوں۔ یہاں تو بس ایسا ہی ہے کہ دانہ نہ گھاس' گھوڑے تیری آس۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| آج اگر اس کام میں تھوڑا سا نقصان ہو گیا ہے تو تم کیوں پروا کرتے ہو۔ ہمیشہ تو فائدہ ہی رہا ہے کیا تم نے نہیں سنا دودھیل گائے کی دولاتیں بھی بھلی۔ | بہت سے فائدے کی موجودگی میں تھوڑے نقصان کی کوئی پرواہ نہیں ہوا کرتی | دودھیل گائے کی دو لاتیں بھی بھلی (مثل) |
| وہ منزل پر پہنچ کر بھی مراد نہ پا سکا۔ اسی کو کہتے ہیں دریا پر جانا اور پیاسے آنا۔ | پرے درجے کی بدقسمتی اور بدنصیبی مراد ہے | دریا پر جانا اور پیاسے آنا (م) |
| میں تو تمہاری یہ روز روز کی فضول خرچیوں سے بہت تنگ آ گیا ہوں۔ تمہاری تو وہی مثل ہے دکھ بھریں بی فاختہ' کوے انڈے کھائیں۔ | مصیبت کوئی کرے فائدہ کوئی اٹھائے | دکھ بھریں بی فاختہ' کوے انڈے کھائیں (مثل) |
| میرے دل میں ہر وقت ایک کانٹا سا کھٹکتا رہتا ہے کہ نہ جانے وہ پردیس میں اس وقت کس حال میں ہوگا۔ | ناگوار طبع ہونا' گراں خاطر ہونا' دل میں کسی طرف سے دھڑکا لگا رہنا | دل میں کانٹا سا کھٹکنا (م) |
| اچھے اور نیک لوگ دوسروں کے دلوں میں فوراً گھر کر لیتے ہیں۔ | کسی کی خدمت کر کے اس کے دل کو لبھانا' دوست بنانا | دل میں گھر کرنا (م) |
| تمہارے جیسا کنجوس شخص میں نے آج تک نہیں دیکھا۔ تمہاری تو وہی مثل ہے دمڑی نہ جائے چاہے چمڑی جائے۔ | مال خرچ نہ کرنا پڑے اور کام ہو جائے چاہے اس میں جان ہی کیوں نہ چلی جائے | دمڑی نہ جائے چاہے چمڑی جائے (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| دن عید' رات شب برات (مثل) | دن رات عیش ونشاط | اس کا باپ جب سے امریکہ گیا ہے۔ اس کے تو خوب مزے ہیں۔ اس کا ہر دن عید کا دن اور ہر رات شب برات ہوتی ہے۔ |
| دن کی پوچھی رات کی کہی۔ (مثل) | بے تکی بات جواب میں کہنا | میں تم سے کچھ پوچھ رہا ہوں تم جواب کچھ دے رہے ہو۔ یہ بھی خوب رہی۔ دن کی پوچھی رات کی کہی۔ |
| دن کو سوئے روزی کھوئے (مثل) | جو دن کو کام نہ کرے اس کی روزی تنگ | دن کو سوتے رہنا بہت بری بات ہے۔ مشہور مثل ہے کہ دن کو سوئے روزی کھوئے۔ |
| دندان شکن جواب دینا (صفت) | سخت جواب دینا' منہ توڑ جواب دینا | بھارت نے جب پاکستان پر حملہ کیا تو پاک فوج نے ان کو دندان شکن جواب دیا۔ |
| دو حرف بھیجنا (م) | لعنت بھیجنا' نفرین کرنا | کمال ہے یار تم اس بے وفا کی یاد میں پاگل ہوئے جا رہے ہو جس نے تم کو کبھی یاد نہیں کیا۔ میں ہوتا تو کب کے دو حرف بھیج چکا ہوتا۔ |
| دودھ کی مکھی کس نے چکھی (مثل) | خراب چیز کوئی بھی استعمال نہیں کرتا | یعنی پڑے پڑے یہ خراب ہوگئی ہے اور کسی نے استعمال نہ کی اب بھلا کون استعمال کرے گا۔ بھلا دودھ کی مکھی کس نے چکھی۔ |
| دولت لٹے کوئلوں پر مہر (مثل) | جائز خرچ میں کفایت شعاری اور بے جا خرچ پر بے دریغ روپیہ خرچ کرنا | اس نے تو ہمیشہ ہی الٹ کام کیا ہے جہاں ضرورت ہوئی وہاں کنجوس دکھائی اور بے مقصد خرچ کر دیا اسی کو کہتے ہیں دولت لٹے کوئلوں پر مہر۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| دھاو دھاؤ کرم کا لکھا سو پاؤ (مثل) | کوشش کیے جاؤ اور مراد حاصل کرلو۔ | کامیابی اسی کے قدم چومتی ہے جو مسلسل کوشش کرتا رہتا ہے۔ سچ ہے دھاو دھاؤ کرم کا لکھا سو پاؤ۔ |
| دھنیئے کی کھوپڑی میں پانی پلانا (م) | پیاسا مارنا' تنگ کرنا' ترسانا' نہایت مشکل کام کا حکم دینا | وہ میرے ساتھ ہمیشہ ہی زیادتی کرتا ہے جب دیکھو دھنیئے کی کھوپڑی میں پانی پلانے کو کہتا ہے۔ اب تو مجھے یہ نوکری چھوڑنی ہی پڑے گی۔ |
| دھوبی پر بس نہ چلا گدھیا کے کان مروڑے (مثل) | غصہ ہمیشہ کمزور پر اترتا ہے۔ زبردست پر کسی کا زور نہیں چلتا | مالک کی جھڑکیاں کھا کر جب اسلم گھر آیا تو آتے ہی بیوی پر برس پڑا اور اسے خوب مارا۔ اسی کو کہتے ہیں کہ دھوبی پر بس نہ چلا گدھیا کے کان مروڑے۔ |
| دیکھتی آنکھوں مکھی نہیں نگلی جاتی (مثل) | جان بوجھ کر نقصان نہیں اٹھایا جاتا | بھائی اتنے کم بھاؤ میں بیچ کر میں اتنا نقصان کیسے اٹھا لوں۔ دیکھتی آنکھوں مکھی نہیں نگلی جاتی۔ |
| دیس چوری پردیس بھکشا (مثل) | دیس میں وضع داری رکھنے کے لیے چوری تک پر آمادہ ہو جانا اور پردیس میں بھیک مانگنے پر عار نہ ہونا | یہاں پر تو بڑے لاٹ صاحب بنے پھرتے تھے اور باہر جا کر سڑکوں پر جھاڑو دیتے ہیں' اسی کو تو کہتے ہیں دیس چوری پردیس بھکشا۔ |
| دیوانے کی بڑ | مہمل بات' بکواس | بھائی تم اس کی بات پر اتنے سنجیدہ کیوں ہو گئے ہو۔ وہ تو پاگل ہے اس کی بات کو تو دیوانے کی بڑ سمجھ کر بھول جاؤ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| داتا داتا مر گئے رہ گئے مکھی چوس (مثل) | فیاض لوگ مر گئے بخیل رہ گئے | ایک وہ وقت تھا جب فیاضی اور سخاوت کا دور دورہ تھا۔ایک یہ وقت کہ ہر طرف کنجوس نظر آتے ہیں۔ سچ ہے داتا داتا مر گئے رہ گئے مکھی چوس۔ |
| دامن جھٹکنا (م) | انکار کرنا، پیچھا چھڑانا تعلق ترک کرنا | مجھے تو تم پر بڑا بھروسہ تھا اور تم ایسے دامن جھٹک رہے ہو جیسے کبھی جانتے ہی نہ تھے۔ |
| داموں کا روٹھا باتوں سے نہیں منتا (مثل) | روپے کا کام خالی باتوں سے نہیں چلتا | بھائی صاحب! اس کام کے لیے تو پیسا چاہیے ہے پیسا۔ خالی خولی باتوں سے کام نہیں چلے گا۔ آپ کو تو معلوم ہی ہے داموں کا روٹھا باتوں سے نہیں منتا۔ |
| دانت رکھنا (م) | تاک میں رہنا، گھات میں رہنا | میں کئی دنوں سے دیکھ رہا ہوں اس نے میرے مال پر دانت رکھے ہوئے ہیں۔ |
| دبے پر چیونٹی بھی کاٹتی (مثل) | تنگ آ کر کمزور بھی حملہ کر بیٹھتا ہے | مجھے اتنا نہ تنگ کرو جو میری برداشت سے باہر ہو جائے اور پھر نتیجہ کے تم خود ذمہ دار ہو گے۔ یاد رکھو دبے پر چیونٹی بھی کاٹتی ہے۔ |
| درزی کی سوئی کبھی ٹاٹ میں کبھی کمخواب میں (مثل) | آدمی کو ادنیٰ کام سے شرم نہیں کرنی چاہیے، زندگی میں کبھی کرنا ہی پڑتا ہے، انسان کی حالت یکساں نہیں رہتی | تمہیں یہ چھوٹا سا کام کرتے ہوئے شرم نہیں محسوس نہیں ہونی چاہیے۔ بڑا کام کرنے والے ہی چھوٹا کام بھی کرتے ہیں۔ درزی کی سوئی کبھی ٹاٹ میں کبھی کمخواب میں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| دروغ کو فروغ نہیں (مثل) | جھوٹ کبھی پھلتا پھولتا نہیں | تم اپنی یہ جھوٹ بولنے کی عادت ترک کر دو۔ اس میں فائدہ ہے کیونکہ دروغ کو فروغ نہیں۔ |
| دست و گریباں ہونا (م) | گتھم گتھا ہونا' لڑائی ہونا | میرے دیکھتے ہی دیکھتے وہ دونوں دست و گریباں ہو گئے۔ بڑی مشکل سے میں نے ان کو الگ کیا اور صلح صفائی کرائی۔ |
| دسوں انگلیاں دسوں چراغ (مثل) | ہر انگلی علیحدہ ہنر کی روشنی سے چراغ کی طرح منور ہے۔ ہنر مند بیوی' سگھڑ بیوی | یار تم تو بڑے خوش قسمت انسان ہو اور تمہاری بیوی کی مثال تو ایسے ہی ہے جیسے دسواں انگلیاں دسوں چراغ وہ بڑی نیک اور ہنر مند ہے۔ |
| دو دن بہار دس دن پت جھڑ (مثل) | عیش کم تکلیف زیادہ | بھائی ہمارے حالات جان کر کیا کرو گے۔ یہاں تو وہی مثل ہے دو دن بہار دس دن پت جھڑ۔ |
| دو دل راضی تو کیا کرے گا قاضی (مثل) | فریقین کی رضامندی ہو تو حاکم کیا کر سکتا ہے | جب ان لوگوں نے آپس میں صلح صفائی کر لی ہے تو اب اس مسئلے کو یہیں پر ختم کر دو۔ بات بڑھانے کا کوئی فائدہ نہیں۔ جب دو دل راضی تو کیا کرے گا قاضی۔ |
| دھوبی کے گھر پڑے چور وہ نہ لٹا لٹے اور (مثل) | کسی کے ذریعے نقصان ہونا' پرایا مال لٹانے والے پر بولتے ہیں | اس نے تو اصغر کا مال اس طرح خرچ کیا جیسے مفت کا مال ہوتا ہے اور اب نقصان کر کے چلتا بنا۔ یہاں پر تو وہی مثل صادق آتی ہے دھوبی کے گھر پڑے چور وہ نہ لٹا لٹے اور۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| دھوئیں کے بادل اڑانا (م) | لغو اور بے بنیاد بات کرنا | میں تو اس سے بہت تنگ آ گیا ہوں۔ وہ ہمیشہ دھوئیں کے بادل اڑاتا ہے۔ |
| دینے کے ہزاروں ہاتھ (مثل) | اللہ ہزاروں حیلوں سے دیتا ہے | خدا بڑا غفور اور رحیم ہے۔ وہ مختلف حیلوں بہانوں سے اپنے بندوں کو نوازتا رہتا ہے۔ سچ ہے دینے کے ہزاروں ہاتھ۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ڈاڑھ گرم کرنا (م) | رشوت لینا | اس پانچ روپے کی مٹھائی سے تو ڈاڑھ بھی گرم نہ ہو گی کم از کم بیس روپے تو خرچ کرو۔ |
| ڈھاڑیں مار کر رونا | زار و قطار رونا' سخت گریہ وزاری کرنا | وہ اس کے پردیس جانے پر ڈھاڑیں مار کر روتا تھا۔ |
| ڈانواں ڈول پھرنا (م) | آوارہ اور بدحال پھرنا | اجنبی دوسرے شہر میں جا کر بوجہ ناواقفیت ڈانوں ڈول پھرتے ہیں۔ |
| ڈنکے کی چوٹ کہنا | اعلانیہ کہنا | میں ڈنکے کی چوٹ پر کہتا ہوں کہ جو شخص خدمت کرے گا مخدوم ہو جائے گا۔ |
| ڈوبتے کو تنکے کا سہارا (مثل) | مصیبت زدہ کو ذرا سی مدد کافی ہے | اگر آپ ذرا سا اشارہ کر دیں تو یقین کیجیے ڈوبتے کو تنکے کا سہارا مل جائے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ڈھاک کے تین پات (مثل) | مفلس ہونا' غریب ہونا' ترقی نہ کرنا' نامراد | میں نے اس کو بہت سمجھایا مگر نتیجہ وہی ڈھاک کے تین پات نکلا۔ |
| ڈھول کے اندر پول (مثل) | ظاہر انمود ہے دراصل کچھ نہیں ہے | بھیا! اس کی کیا بات کرتے ہو وہ تو نرا دکھاوا ہے دکھاوا۔ حقیقت میں کچھ نہیں۔ بالکل وہی بات ہے۔ ڈھول کے اندر پول۔ |
| ڈھنڈورا شہر میں لڑکا بغل میں (مثل) | چیز کا اپنے پاس ہونا اور تلاش کے لیے مارے مارے پھرنا | قلم تمہاری جیب میں ہے اور تلاش پورے گھر میں کر رہے ہو۔ سچ ہے ڈھنڈورا شہر میں لڑکا بغل میں۔ |
| ڈینگ مارنا' شیخی بگھارنا (م) | غرور کرنا | یونہی ڈینگیں مارنے سے کیا فائدہ تمہیں اس شہر میں کون جانتا ہے جو جلدی سے تمہارا کام کر دے گا۔ |
| ڈیڑھ اینٹ کی مسجد چننا (م) | متفق الرائے نہ ہونا' الگ رہنا | دوسروں کا ساتھ دو' ڈیڑھ اینٹ کی مسجد چننے کا کیا فائدہ۔ |
| ڈھلتی پھرتی چھاؤں (م) | زمانہ ایک حال پر نہیں رہتا' بے وفا ہے | دنیا کی دولت ڈھلتی پھرتی چھاؤں ہے کبھی ادھر کبھی ادھر۔ |
| ڈریں لومڑی سے نام دلیر خان (مثل) | شہرت کے برعکس' بزدلی اور خوف | اتنا بیوقوف اور بزدل شخص میں نے کہیں نہیں دیکھا لیکن باتیں بڑی بڑی کرتا ہے۔ اسی کے لیے تو کسی نے کہا ہے کہ ڈریں لومڑی سے نام دلیر خان۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| خوف یا بیماری کی وجہ سے دبلا ہو جانا چہرے کا اتر جانا۔ | کمزور ہونا | ذرا سا منہ نکل آنا (م) |
| میں نے اس کو ذرا سا دھمکایا تو اس کا ذرا سا منہ نکل آیا۔ | ڈر کر کمزور پڑ جانا | اتنا سا منہ نکل آنا |
| عمارت کے مکمل ہونے میں صرف برآمدوں کی کسر ہے۔ ہاں ہاتھی نکل گیا ہے۔ صرف ذرا دم باقی ہے۔ | تھوڑا کام باقی ہے | ذرا دم باقی ہے |
| یہ وہی ذات شریف ہیں جن کی سارے شہر میں دھوم مچی ہوئی ہے اور ہر کوئی ان کی شکل سے دور بھاگتا ہے۔ | بڑے جناب اور مذاقاً شریر اور فتنہ پرواز کو کہتے ہیں' چالاک اور ابن الوقت | ذات شریف (صفت) |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| راجا اندر کا اکھاڑہ | عیش وعشرت کا مقام، خوبصورت عورتوں کا ہجوم | آج بوجہ شادی کے یہ گھر راجہ اندر کا اکھاڑہ معلوم ہوتا ہے۔ |
| راجا کے گھر موتیوں کا کال (مثل) | جہاں جس چیز کی کثرت ہو، وہاں وہ چیز نہ ہو تو یہ مثل بولتے ہیں | واہ بھئی واہ، کام تو تم بڑھئی کا کرتے ہو اور آری تمہارے پاس ہے۔ نہیں ہے یہ تو وہی مثل ہوئی راجا کے گھر موتیوں کا کال۔ |
| راجہ کے گھر آئی رانی کہلائی (مثل) | امیر سے نسبت ہو کر ادنیٰ بھی امیر بن جاتا ہے | یہ تو اپنی اپنی قسمت ہے بٹی گنگو تیلی کی تھی جب بیاہ کے راجہ کے گھر آئی تو رانی کہلائی۔ |
| رات تھوڑی سوانگ بہت (مثل) | کاروبار زیادہ اور فرصت کم ہے | معذرت چاہتا ہوں میں آپ کی پارٹی میں شرکت نہیں کر سکتا کیونکہ رات تھوڑی سوانگ بہت۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| بیٹا چوری کے جھوٹے الزام میں پکڑا گیا۔ ماں نے رات آنکھوں میں کاٹی۔ | مصیبت میں تمام رات جاگنا | رات آنکھوں میں کاٹنا (م) |
| میں بازار سے گزر رہا تھا گرم گرم جلیبیاں دیکھ کر میری رال ٹپک پڑی۔ | کسی چیز کو دیکھ کر منہ میں پانی بھر آنا' لالچ ہونا | رال ٹپکنا (م) |
| اس نے اپنی زندگی کی رام کہانی سنائی جو نہایت دلچسپ تھی۔ | لمبی چوڑی داستان | رام کہانی (روزمرہ) |
| ہر وقت ہاتھ میں تسبیح لیے پھرتا ہے حقیقت میں کچھ اور ہے۔ کسی نے سچ ہی کہا ہے رام رام جپنا پرایا مال اپنا۔ | ظاہر میں پرہیز مگر باطن میں بدکار | رام رام جپنا پرایا مال اپنا (مثل) |
| ماں برسوں سے بیٹے کی راہ دیکھ رہی ہے اور بیٹا پردیس میں عیش کر رہا ہے۔ | انتظار کرنا | راہ دیکھنا (م) |
| لوگ اپنے گریباں میں منہ ڈال کر نہیں دیکھتے لیکن دوسروں کے قصور رائی کا پہاڑ بنا کر ظاہر کرتے ہیں۔ | چھوٹی سی بات کا بتنگڑ بنانا | رائی کا پہاڑ بنانا' رسی کا سانپ بنانا (م) |
| مرتے مر گیا چونچلے نہ گئے اس نے اپنی متکبرانہ عادت کی وجہ سے بہت نقصان اٹھایا مگر پھر بھی اپنی عادت نہ بدلی سچ ہے رسی جل گئی پر بل نہیں گیا۔ | بہت زک اٹھائی مگر ٹر نہ چھوڑی | رسی جل گئی پر بل نہیں گیا (مثل) |
| نہیں معلوم وہ مکار اشرف کہاں رفو چکر ہو گیا۔ | بھاگ جانا' روپوش ہو جانا | رفو چکر ہونا (م) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| رکاب میں پاؤں رہنا | ہر وقت تیار رہنا | اس کے تو پاؤں ہر وقت رکاب میں رہتے ہیں۔وہ کسی وقت بھی کہیں جا سکتا ہے۔ |
| رنگ فق ہونا' رنگ اڑ جانا (م) | رنگ سفید ہونا' ڈرنا | پولیس کو دیکھتے ہی چور کا رنگ فق ہو گیا۔ |
| رنگ رلیاں منانا (م) | عیش و عشرت کرنا | وہ باپ دادا کی کمائی سے رنگ رلیاں مناتا ہے۔ |
| روتے کیوں ہو صورت ہی ایسی ہے (مثل) | رونی صورت ہے | تم ہر وقت خوش رہا کرو' یہ اداس اداس رہنا اچھی بات نہیں ہے تمہاری تو مثال ایسی ہے روتے کیوں ہو صورت ہی ایسی ہے۔ |
| رونگٹے کھڑے ہونا' روئیں کھڑے ہونا (م) | حیران رہ جانا' سکتہ طاری ہونا | اس المناک حادثے کی خبر سنتے ہی میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ |
| ریت کی دیواری کھڑی کرنا (م) | ناممکن کام کرنا' بے فائدہ کام کرنا | ریت کی دیوار کھڑی کرنے کا کیا فائدہ' ایسا کام کرنا چاہیے جس کا کوئی فائدہ ہو۔ |
| ریوڑی کے پھیر میں آنا (مثل) | لالچ یا دھوکے کی وجہ سے مصیبت میں مبتلا ہونا | وہ ایسا ریوڑی کے پھیر میں آیا کہ گھربار اور زیورات سب کچھ گنوا بیٹھا۔ |
| راہ پڑے جانیے یا باہ پڑے جانیے (مثل) | آدمی کی اصلیت ہم سفر ہونے پر یا واسطہ پڑنے پر معلوم ہوتی ہے | مجھے کیا معلوم تھا کہ وہ اتنا کمینہ شخص ہے۔ سچ ہے راہ پڑ جانیے یا باہ پڑے جانیے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| رجا کیا جانے بھوک کی سار (مثل) | امیر کو غریب کی تکلیف کا احساس نہیں | تم اس کمینے اور خودغرض سرمایہ دار سے مدد کی توقع کرتے ہو وہ تو بے حس شخص ہے رجا کیا جانے بھوک کی سار۔ |
| رستم کی گور پر لات مارنا (م) | بہادری کا جھوٹا دعویٰ کرنا | بڑی رستم کی گور پر لات مارتے پھرتے تھے۔ آج ان کی بہادری کا پول کھل گیا جب ایک بکری سے ڈر کر بھاگ کھڑے ہوئے۔ |
| رسی کا سانپ بنانا (م) | مبالغہ کرنا' غلط بات کو فروغ دینا | رسی کا سانپ بنانا تو اس کی گھٹی میں پڑا ہے وہ کہاں باز آ سکتا ہے۔ |
| روٹھے کو منایئے چھٹے کو سلایئے (مثل) | صلح اور اتحاد رکھنا بہرحال بہتر ہے | اب یہ نااتفاقی اور روز روز کے جھگڑے والی بات ختم کریں اور آپس میں صلح کر لیں کیونکہ پیار محبت سے رہنے کا یہی ایک بہترین راستہ ہے۔ اب آپ روٹھے کو منایئے چھٹے کو سلایئے۔ |
| روزے بخشوانے گئے تھے نماز گلے پڑی (مثل) | ایک آفت سے بچنے کی کوشش کی تھی دوسری میں پھنس گئے | ہم یہاں کے لڑائی جھگڑے سے بچنے کی خاطر وہاں گئے تھے مگر وہاں ایک اور مصیبت ہمارے سامنے کھڑی تھی۔ خوب ہے روزے بخشوانے گئے تھے نماز گلے پڑی۔ |
| روگ کا گھر کھانسی اور لڑائی کا گھر ہانسی (مثل) | بیماری کی جڑ کھانسی اور لڑائی کی جڑ ہنسی اور دل لگی ہے | زیادہ ہنسی مذاق بھی اچھا نہیں ہوتا ہے۔ اس سے کسی وقت بھی لڑائی جھگڑا پیدا ہو سکتا ہے۔ مثل مشہور ہے روگ کا گھر کھانسی اور لڑائی کا گھر ہانسی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| رہے مسعود کے' انڈے دے محمود کے (مثل) | کھائیے پیئے کہیں اور فائدہ پہنچائے کسی کو' احسان فراموش آدمی کی نسبت کہتےہیں | یہ تو آج معلوم ہوا کہ وہ کتنا کمینہ اور احسان فراموش شخص تھا۔ کھاتا پیتا یہاں رہا اور فائدہ کسی اور کو پہنچاتا رہا۔ اس کی تو وہی مثال ہے رہے مسعود کے' انڈے دے محمود کے۔ |
| رہیں جھونپڑوں میں خواب دیکھیں محلوں کے (مثل) | مفلسی میں امیروں کا سا جوش اور ولولہ رکھنے والے کو کہتے ہیں | تم تو ایسی بڑی بڑی باتیں کر رہے ہو جیسے کوئی رئیس زادے ہو۔ انسان کو اپنی اوقات میں رہنا چاہیے۔ تمہاری تو وہی مثال ہے۔ رہیں جھونپڑوں میں خواب دیکھیں محلوں کے۔ |
| رات تھوڑی کہانی بہت (مثل) | کام زیادہ ہو اور فرصت نہ ہو | بھائی آپ بات کو مختصر کریں میرے پاس بالکل وقت نہیں ہے' رات تھوڑی اور کہانی بہت ہے۔ |
| رات گئی بات گئی (مثل) | موقع نکلنے کے بعد کچھ نہیں ہوسکتا | تم نے تو سوچ بچار میں ہی موقع گنوا دیا۔ اب کچھ نہیں ہوسکتا بہت دیر ہوگئی ہے۔ رات گئی بات گئی۔ |
| رام کی مایا کہیں دھوپ کہیں چھایا (مثل) | خدا اپنی مرضی سے کسی کو خوش اور کسی کو غم دیتا ہے | یہ سب تقدیر کے کھیل ہیں۔ خدا جب چاہے کسی کا مقدر بدل دے۔ سچ ہے رام کی مایا کہیں دھوپ کہیں چھایا۔ |
| رام ملائی جوڑی ایک اندھا ایک کوڑی (مثل) | دونوں ایک جیسے بدمعاش | ان کی فطرت ہی گندی ہے۔ جب ہی تو خوب نبھ رہی ہے۔ سچ ہے رام ملائی جوڑی ایک اندھا ایک کوڑی |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| تم مجھے اس کے بارے میں کیا بتاؤ گے میں تو اس کے ایک ایک رگ پٹھے سے واقف ہوں۔ | خاندان اور جد سے باخبر ہونا' مزاج اور عادت کو جاننا | رگ پٹھے سے واقف ہونا (م) |
| ان کے بارے میں کیا پوچھتے ہو وہ تو رمضان کے نمازی ہیں محرم کے سپاہی ہیں۔ دکھاوا ہی دکھاوا ہے اور بس۔ | ظاہردار | رمضان کے نمازی محرم کے سپاہی (مثل) |
| اس کی بدتمیزی نے رنگ میں بھنگ ڈال دیا اور دعوت کا مزا کرکرا ہو گیا۔ | خوشی میں غمی ہونا' لطف اور مزا نہ رہنا' خوشی میں خرابی آنا | رنگ میں بھنگ ہونا (م) |
| ہمیشہ وہی انسان کامیاب ہوتا ہے جو وقت اور موقع سے پورا پورا فائدہ اٹھاتا ہے اور اسے ہاتھ سے نہیں جانے دیتا۔ سچ ہے روزگار اور دشمن بار بار نہیں ملتا۔ | وقت اور موقع کبھی کبھی ملا کرتا ہے۔ ہاتھ سے جانے نہ دینا چاہیے۔ شاید دوبارہ ملے یا نہ ملے | روزگار اور دشمن بار بار نہیں ملتا (مثل) |
| وہ انتہائی سمجھدار شخص ہے۔ ہمیشہ ریخ میں میخ لگاتا ہے۔ مجھے اس پر بہت بھروسہ ہے۔ | نہایت معقول بات کرنا' باون تولے پاؤ رتی بات کہنا' ٹھیک ٹھیک کام کرنا | ریخ میں میخ لگانا (م) |
| تم نے آج تک کوئی کام بھی ہنسی خوشی کیا ہے۔ جب بھی جاتے ہو بری خبریں ہی لاتے ہو تمہاری تو وہی مثل ہے روتے گئے موئے کی خبر لائے۔ | جس بدشگونی سے گئے تھے ویسی بدخبر لائے' بادل ناخواستہ کام کرنے والے کی نسبت حقارتاً بولا کرتے ہیں | روتے گئے موئے کی خبر لائے (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| آج کل اسے بڑی روٹیاں لگی ہوئی ہیں۔لگتا ہے کہیں سے چار پیسے اس کے ہاتھ آ گئے ہیں۔ | تنگی کے زمانہ کو بھول کر غرور کرنا' پیٹ بھرنا | روٹیاں لگنا(م) |
| جب اسے ایک بار آزما لیا ہے اور وہ کام کا آدمی نہیں نکلا تو اب دوبارہ کیوں آزما رہے ہو۔کیا تم نے وہ مثل نہیں سنی روپیا پرکھن بار بار آدمی پرکھن ایک بار۔ | روپے کو بار بار اور آدمی کو ایک ہی بار آزمانا کافی ہوتا ہے | روپیہ پرکھن بار بار' آدمی پرکھن ایک بار (مثل) |
| کسی طرح کا رنج یا صدمہ نہ پہنچنا اتنا بڑا حادثہ ہو گیا اور اس کا رواں بھی میلا نہ ہوا۔ اس کو کہتے ہیں کہ جس کو خدا رکھے اس کو کون چکھے۔ | بال بھی بیکا نہ ہونا' ذرا تکلیف نہ ہونا | رواں میلا نہ ہونا (م) |
| وہ بڑا کمینہ شخص ہے جہاں اس کی مرضی کے خلاف بات ہوئی اس نے فوراً ہی روئی کی طرح توم ڈالا۔ | خوب خبر لینا' بہت مارنا پیٹنا' دھجیاں اڑانا' سارے عیوب کھول کے دھر دینا' بڑوں کو پن ڈالنا | روئی کی طرح توم ڈالنا(م) |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| زار زار رونا' زارو قطار رونا(م) | بہت رونا | وہ اپنے بیٹے کی موت کی خبر سن کر زار زار روئی۔ |
| زبان پر چڑھنا(م) | تکیہ کلام ہونا' حفظ ہو جانا' ازبر ہونا | آج کے سبق کو میں نے بہت یاد کیا لیکن ابھی تک زبان پر نہیں چڑھا۔ |
| زبان پکڑنا(م) | بات کاٹنا | تم جو کچھ کہنا چاہتے ہو بے شک کہہ دو تمہاری زبان کو تو کوئی نہیں پکڑ سکتا۔ |
| زبان درازی کرنا(م) | جلدی جلدی بولنا' بکواس کرنا' گالیاں دینا' بدزبانی کرنا | اس ذات شریف نے بازار میں کھڑے ہو کر ایسی زبان درازی کی کہ لوگوں نے اپنے کانوں میں انگلیاں دے لیں۔ |
| زبان دینا(م) | اقرار کرنا | زبان دے کر مکر جانا بری بات ہے۔ اچھا انسان وہ ہے جو اپنی زبان کا پاس کرے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| زبان کے نیچے زبان ہونا (م) | کہہ کر جلد مکر جانا | تمہاری بات میں کوئی خوبی نہیں ہے کیونکہ تمہاری زبان کے نیچے زبان ہے۔ |
| زبان خلق نقارہ خدا (مثل) | جو بات خلقت میں مشہور ہو جائے سچ ہو جاتی ہے | آج کل تو ہر شخص یہ کہہ رہا ہے کہ وہ سمگلنگ کا دھندا کرتا ہے جو سچ ہی لگتا ہے کیونکہ زبان خلق نقارہ خدا۔ |
| زبردست کا ٹھینگا سر پر (مثل) | طاقتور کمزوروں سے سب کچھ کرا لیتا ہے | مرتا کیا نہ کرتا' مجبوراً مجھے یہ کام کرنا ہی پڑا تم تو جانتے ہی ہو کہ زبردست کا ٹھینگا سر پر۔ |
| زخم پر نمک چھڑکنا (م) | گھاؤ بڑھانا' تکلیف زیادہ کرنا | میں تو پہلے ہی بڑی تکلیف میں ہوں۔ براہ مہربانی میرے زخموں پر تم نمک نہ چھڑکو۔ |
| زردار کے سب ہیں بے زر کا خدا حافظ (مثل) | مالدار کے سب دوست ہیں' مفلس کا ذریعہ بجز' خداتعالیٰ کوئی نہیں ہے | بھائی آج کا دور بڑا خودغرضی کا دور ہے۔ زردار کے سب ہیں بے زر کا خدا حافظ۔ |
| زمین آسمان کے قلابے ملانا (م) | مبالغہ کرنا' ڈینگیں مارنا' چالاکی کرنا | صرف زمین آسمان کے قلابے ملانے سے بات نہ بنے گی۔ مجھے تو ان سے ملاقات کی کوئی صورت بتاؤ۔ |
| زمین پر پاؤں نہ رکھنا (م) | غرور کرنا | اس کے ہاتھ اچانک اتنی دولت لگ گئی ہے۔اب وہ زمین پر پاؤں ہی نہیں رکھتا۔ |
| زمین میں گڑ جانا (م) | شرمندگی کے سبب چپ ہو جانا | غلطی میری تھی لیکن جب اس نے مجھ سے معافی مانگی تو میں زمین میں گڑ گیا۔ |
| زمین کی پوچھو آسمان کی کہتا ہے (م) | سوال دیگر جواب دیگر' پوچھو کچھ بتائے کچھ | مجھے تو اس کے دماغ میں کچھ خلل لگتا ہے اس سے زمین کی پوچھو تو آسمان کی کہتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| زندہ درگور ہونا (م) | بہت دکھی ہونا | جوان بیٹے کی موت سے وہ زندہ درگور ہو گیا۔ |
| زہر کے گھونٹ پینا (م) | غصہ پی جانا' صبر کرنا | وہ اپنے بیٹے کے کرتوت سن کر زہر کے گھونٹ پی کر رہ گیا۔ |
| زہرہ آب ہونا (م) | پتا پانی پانی ہونا' ڈر جانا | اس کی شکل ایسی ہیبتناک اور ڈراؤنی تھی کہ دیکھتے ہی میرا زہرہ آب ہو گیا۔ |
| زیروزبر ہونا (م) | تباہ ہونا | اس نے بددعا دی کہ جلد ہی زبردست طوفان آئے گا اور تمہاری دنیا زیروزبر ہو جائے گی۔ |
| زیرنگیں ہونا (م) | ماتحت ہونا' قبضہ میں ہونا | اس کے ساتھ مورو ملخ کا لشکر تھا اور یہ سب کائنات زیرنگیں تھی۔ |
| زبان آب کوثر سے دھوئی ہونا (م) | زبان اور کلام فصیح ہونا (کنایتہً) نہایت پاکیزہ | وہ بہت اچھا نعت گو شاعر ہے جب نعت پڑھتا ہے تو یوں لگتا ہے جیسے اس کی زبان آب کوثر سے دھلی ہوئی ہے۔ |
| زبان تالو سے لگانا (م) | چپ ہو جانا | لو اب تم سب اپنی اپنی سنا لو۔ میں نے تو اپنی زبان تالو سے لگا لی ہے۔ |
| زبان تڑ تڑ چلنا (م) | زبان جلدی جلدی چلنا' باتوں کا تار باندھ دینا | وہ بہت باتونی ہے جب بولتا ہے تو بولتا ہی چلا جاتا ہے۔ اس کی زبان تڑ تڑ چلتی ہے۔ |
| زبان دس گز کی ہونا (م) | گستاخ ہونا' بے باک ہونا | میں تو اس سے دور دور ہی رہتا ہوں۔ اس کی تو زبان دس گز کی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| زبان سے پھول جھڑنا (م) | نہایت اعلیٰ درجے کی گفتگو کرنا | اس کی شخصیت نہایت اعلیٰ ہے جب بات کرتا ہے تو ایسا لگتا ہے جیسے اس کی زبان سے پھول جھڑ رہے ہوں۔ |
| زبان شیریں ملک گیری، زبان ٹیڑھی ملک بانکا (مثل) | میٹھی زبان اور اچھی باتوں سے سب اپنے ہو جاتے ہیں اور بدزبانی سے اپنے بھی پرائے ہو جاتے ہیں | میٹھی زبان سے انسان کسی کو بھی اپنا بنا سکتا ہے اور بدزبانی جھگڑے اور ناراضگیاں پیدا کرتی ہے۔ اس کو کہتے ہیں زبان شیریں ملک گیری زبان ٹیڑھی ملک بانکا۔ |
| زبان ہی ہاتھی چڑھاوے زبان ہی سر کٹوا دے (م) | زبان ہی سے آدمی کی عزت ہوتی ہے اور زبان ہی سے ذلت | یہ زبان ہی تو ہے جو انسان کو عزت دلواتی ہے اور بے عزت بھی کرواتی ہے۔ سچ ہے زبان ہی ہاتھی چڑھا دے زبان ہی سر کٹوا دے۔ |
| زبانی جمع خرچ کرنا (م) | صرف حساب ہی حساب کرنا، خیالی پلاؤ پکانا | اس کے پاس سوائے زبانی جمع خرچ کے اور کچھ نہیں۔ |
| زر گیا زردی چھائی، زر آیا سرخی آئی (مثل) | نقصان ہونے سے چہرہ زرد پڑ جاتا ہے، روپیہ ہو تو منہ پر سرخی آ جاتی ہے | یہ روپیہ پیسہ بھی کتنی عجیب چیز ہے۔ پاس ہو تو خوش رہتا ہے نہ ہو تو اس پر مردنی چھا جاتی ہے۔ سچ ہے زر گیا زردی چھائی زر آیا سرخی آئی۔ |
| زرنیست عشق ٹیں ٹیں (مثل) | مفلسی میں عشق نہیں ہو سکتا، مفلسی میں محنت کا مزہ نہیں آتا | اب تو عشق و محبت بھی تب ہی اچھا لگتا ہے۔ جب پاس دولت ہو۔ مفلس کیا خاک عشق کرے گا۔ سچ ہے زرنیست عشق ٹیں ٹیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| زر ہے تو گھر ہے نہیں تو کھنڈر ہے (مثل) | روپیا پیسا ہو تو گھر اچھی حالت میں نظر آتا ہے نہیں تو کھنڈر لگتا ہے | دیکھا گیا ہے کہ بعض لوگوں کے پاس اگر پیسا ہو تو ان کا گھر اچھی حالت میں نظر آتا ہے وگرنہ ویرانی چھائی ہوتی ہے۔ سچ ہے زر ہے تو گھر ہے نہیں تو کھنڈر ہے۔ |
| زلیخا پڑھی پر یہ نہ جانا عورت ہے یا مرد (مثل) | ان لوگوں کے متعلق کہا جاتا ہے جو بے سوچے سمجھے پڑھتے ہیں | بہت سے لوگ کتابیں تو پڑھ لیتے ہیں مگر اس کا مفہوم سمجھنے سے قاصر رہتے ہیں۔ ان کو صرف پڑھنے سے مطلب ہوتا ہے تب ہی تو کہتے ہیں زلیخا پڑھی پر یہ نہ جانا عورت ہے یا مرد۔ |
| زمانہ گرگٹ کی طرح رنگ بدلتا ہے (مثل) | وقت کبھی کچھ ہوتا ہے اور کبھی کچھ | وقت بدلتے دیر نہیں لگتی۔ اسی لیے تو کہتے ہیں کہ انسان کو ہر طرح کے وقت کے لیے تیار رہنا چاہیے۔ سچ ہے زمانہ گرگٹ کی طرح رنگ بدلتا ہے اور کامیاب وہی لوگ ہوتے ہیں جو بدلتے وقت کے تقاضوں کو جان لیتے ہیں۔ |
| زمانے کی ہوا بگڑنا (م) | دوستوں کا دشمن ہو جانا، لوگوں کے خیالات خراب ہو جانا | تمہیں اپنے آپ کو سنبھالنا پڑے گا کیونکہ زمانے کی ہوا بگڑ چکی ہے۔ |
| زمین آسمان کے قلابے ملانا (م) | جھوٹی سچی باتیں بہت بنانا، شیخی مارنا | میں تو اس سے بہت تنگ آ گیا ہوں وہ ہر وقت زمین آسمان کے قلابے ملاتا رہتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| زور نہ ظلم عقل کی کوتاہی (مثل) | بے عقل آدمی کو کسی کی سختی یا ظلم سے نقصان نہیں پہنچتا بلکہ اپنی عقل سے ہوتا ہے | تمہارے ساتھ کسی نے قطعی کوئی زیادتی نہ کی ہے۔ یہ جو نقصان ہوا ہے صرف تمہاری بے عقلی کی وجہ سے ہوا ہے۔ اسی کو کہتے ہیں زور نہ ظلم عقل کی کوتاہی۔ |
| زیادہ جی کر کیا عاقبت کے بوریے سمیٹو گے (مثل) | بہت بوڑھا ہونے کے باوجود زندہ رہنے کی خواہش کرے تو طنزاً کہتے ہیں | تم نے اتنی زندگی گزار کر کون سا تیر مار لیا ہے جواب مار لو گے۔ تمہارے لیے تو ہم یہی کہہ سکتے ہیں کہ زیادہ جی کر کیا عاقبت کے بوریے سمیٹو گے۔ |
| زیادہ مٹھائی میں کیڑے پڑے ہیں (مثل) | زیادہ بے تکلفی کا نتیجہ رنج ہوتا ہے | زیادہ بے تکلفی ٹھیک نہیں ہوتی۔ یہ کسی وقت بھی تکلیف کا باعث بن سکتی ہے۔ سچ ہے زیادہ مٹھائی میں تو کیڑے پڑتے ہیں۔ |
| زبان آلودہ ہونا (م) | زبان پر کسی بات کا آنا' بات کرنا | محفل میں تمام لوگ بڑھ چڑھ کر بول رہے تھی۔ میری بھی زبان آلودہ ہونے لگی تھی لیکن میں چلا آیا۔ |
| زبان بدلنے سے کوچہ بدلنا بہتر ہے (مثل) | وعدہ وفا نہ کرنے سے نقصان اٹھانا بہتر ہے | وعدہ ہر حالت میں پورا کرنا چاہیے۔ چاہے اس میں نقصان ہی کیوں نہ اٹھانا پڑے کہتے ہیں کہ زبان بدلنے سے کوچہ بدلنا بہتر ہے۔ |
| زبان دانتوں تلے دابنا (م) | کچھ کہہ کر پچھتانا' افسوس کرنا | غصے میں میں نے اسے نہ جانے کیا کچھ دیا۔ پھر فوراً ہی زبان دانتوں تلے داب لی لیکن کیا فائدہ؟ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| زبان زد عام ہونا | مشہور عام ہونا، ہر ایک کی زبان پر ہونا | آج کل تو اس کے قصے زبان زد عام ہو رہے ہیں۔ |
| زبان میں لگام نہیں (م) | بہت منہ پھٹ ہے، بدتمیز ہے، گستاخ ہے | میں اس سے بات نہیں کر سکتا کیونکہ اس کی تو زبان میں لگام نہیں۔ |
| زبردست کے بیس بسولے (م) | زبردست ہمیشہ غالب ہی رہتا ہے جو چاہے کرے | تم اس کی برابری کا خیال دل سے نکال دو۔ تم کمزور ہو کچھ نہیں کر سکتے۔ کیا تم نے سنا نہیں کہ زبردست کے بیس بسولے۔ |
| زر کے آگے زور نہیں چلتا (مثل) | روپے والے آدمی کے سامنے طاقت کچھ نہیں کر سکتا | دولت میں بڑی طاقت ہے۔ یہ بڑوں بڑوں کو گھٹنے ٹیکنے پر مجبور کر دیتی ہے۔ سچ ہے زر کے آگے زور نہیں چلتا۔ |
| زعفران کا کھیت دیکھ آنا (م) | بہت ہنسنا، بہت خوش ہونا. | ماشاء اللہ! آج بہت خوش نظر آ رہے ہو۔ ایسا لگتا ہے جیسے زعفران کا کھیت دیکھ آئے ہو۔ |
| زک اٹھانا (م) | شرمندگی اٹھانا، نقصان اٹھانا، ہار ماننا | اس نے اس کام کے سلسلے میں بہت زک اٹھائی اور بالآخر تھک ہار کر بیٹھ گیا۔ |
| زیارت بزرگاں کفارہ گناہ (مثل) | بزرگوں کی زیارت سے گناہ معاف ہو جاتے ہیں | وہ بزرگان دین کی زیارت خاطر دوسرے شہروں میں گیا ہے۔ کہہ رہا تھا کہ زیارت بزرگاں کفارہ گناہ۔ |
| زمین پھٹ جائے اور میں سما جاؤں (مثل) | زندگی سے نفرت اور نہایت شرمندگی کے وقت بولا جاتا ہے کہ اس جینے سے مرنا بہتر ہے | تمہاری اس حرکت نے مجھے کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہیں چھوڑا۔ جی چاہتا ہے کہ زمین پھٹ جائے اور میں اس میں سما جاؤں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| زمین سخت آسمان دور ہے (مثل) | جان بیزار مرنے کو تیار ہوں مگر دفعتاً نہ تو زمین میں دھنس سکتا ہوں نہ آسمان تک پہنچ سکتا ہے۔ دونوں طرح مصیبت ہے | میں تو سخت مصیبت میں پھنس گیا ہوں۔ کوئی حل سمجھ میں نہیں آتا مرنا چاہوں تو مر بھی نہیں سکتا زمین بھی سخت ہے اور آسمان بھی دور ہے۔ |
| زن زمین زر تینوں لڑائی کا گھر (مثل) | دولت' زمین اور عورت۔ تینوں سے دنیا میں جھگڑے پیدا ہوتے ہیں | تم تو احمق ہو جھگڑے صرف دولت ہی کی وجہ سے نہیں ہوتے اور بھی چیزیں ہیں جو جھگڑوں کا سبب بنتی ہیں۔ تم نے شاید وہ مثل نہیں سنی۔ زن زمین زر اور تینوں لڑائی کا گھر۔ |
| زندہ درگور ہونا (م) | جیتے جی مر جانا' نہایت تکلیف میں ہونا | اس کی بے رخی نے تو مجھے زندہ درگور کر دیا ہے۔ اسے منانے کی ہر کوشش ناکام ہو چکی ہے۔ |
| زنگی کی سیاہی کسی صورت نہیں جاتی (مثل) | پیدائشی عیب کسی طرح سے نہیں دور ہوتا | پیدائشی نقص ایسے ہوتے ہیں جو کبھی دور نہیں ہوتی۔ تم خواہ مخواہ اسے ختم کرنے کے لیے کوششوں میں لگے ہو۔ سچ ہے زنگی کی سیاہی کسی صورت میں نہیں جاتی۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com





| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| سابقہ پڑنا (م) | واسطہ پڑنا، لین دین ہونا | اگر امجد سے پہلے سابقہ پڑتا تو میں کبھی اس سے لین دین نہ کرتا۔ |
| سات پردوں میں رکھنا (م) | نہایت حفاظت سے رکھنا | جب وہ دشمن کے خوف سے میرے پاس بھاگا آیا تو میں نے اس کو سات پردوں میں رکھا۔ |
| ساکھ جاتی رہنا (م) | عزت یا اعتبار میں فرق آنا | مقروض کی ساکھ جاتی رہتی ہے۔ |
| سانپ مرے نہ لاٹھی ٹوٹے (مثل) | کام بھی ہو جائے اور کوئی نقصان بھی نہ اٹھانا پڑے۔ حکمت سے بغیر کسی تکلیف کے مطلب براری ہونا | میں چاہتا ہوں کہ مقدمہ نہ کروں اور روپیہ وصول ہو جائے تا کہ سانپ مر جائے اور نہ لاٹھی ٹوٹے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| سانپ چھاتی پر لوٹنا | حسد اور عداوت سے مضطرب ہونا | میں نے جب اپنے محبوب کو رقیب کے ساتھ ہنس ہنس کر باتیں کرتے دیکھا تو میری چھاتی پر سانپ لوٹنے لگا۔ |
| سانپ کا کاٹا رسی سے ڈرتا ہے (مثل) | جس آدمی کو کسی سے تکلیف ہو اگر وہ اسی طرح کی کسی اور چیز کو دیکھے تو اس سے ڈرتا ہے' دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے | سخت مصیبت زدہ ادنیٰ مصیبت سے بھی ڈرتا ہے سچ ہے سانپ کا کاٹا رسی سے ڈرتا ہے۔ |
| سانپ کا بچہ سپولیا (مثل) | برے آدمیوں کی اولاد بھی بری ہوتی ہے | باپ تو شرابی تھا بیٹا جوئے باز نکلا۔ سچ ہے سانپ کا بچہ سپولیا ہی ہوتا ہے۔ |
| سانچ کو آنچ نہیں (مثل) | سچا کبھی نقصان نہیں اٹھاتا' سچ کی قدر نہیں گھٹتی | دشمنوں نے اسے جھوٹے مقدمہ میں پھنسا دیا تھا مگر وہ بری ہو گیا۔ سچ ہے سانچ کو آنچ نہیں۔ |
| ساون کے اندھے کو ہرا ہی سوجھتا ہے' ساون ہرے نہ بھادوں سوکھے (مثل) | ہمیشہ یکساں حالت رہنا | ہمارا حال کیا پوچھتے ہو دوستو۔ یہاں تو بس وہی حال ہے ساون ہرے نہ بھادوں سوکھے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| سانس اکھڑنا (م) | مرنے کے قریب ہونا | اس کا سانس اکھڑ گیا ہے۔ کوئی دم کا مہمان ہے۔ |
| سب بات کھوٹی پہلے دال روٹی (مثل) | پیٹ کا فکر سب کاموں سے اول ہے | پہلے کھانا کھالیں پھر کام شروع کریں گے۔ سب بات کھوٹی پہلے دال روٹی۔ جب تک روٹی نہ ملے کام کس طرح ہو۔ |
| سبز قدم (صفت) | منحوس' نامبارک | وہ ایسا سبز قدم ہے کہ جہاں جاتا ہے کوئی نہ کوئی حادثہ ہو ہی جاتا ہے۔ |
| سبز باغ دکھانا (م) | دھوکا دینا | اس نے ایسے سبز باغ دکھائے وہ پری چہرہ شیشے میں اتر آئی۔ |
| سبکدوش ہونا (م) | آزاد ہونا' بری الذمہ ہونا' فارغ ہونا | وہ ملازمت سے سبکدوش ہو گیا ہے۔ اب اپنا ذاتی کاروبار کرے گا۔ |
| ستارہ گردش میں ہونا (م) | برے دن آنا | اس کا ستارہ گردش میں آ گیا ہے جس کام میں ہاتھ ڈالتا ہے۔ نقصان اٹھاتا ہے۔ |
| ستارہ چمکنا (م) | نصیبہ جاگنا | آج کل اس کا ستارہ چمک رہا ہے۔ تبھی تو اسے اتنی بڑی فرم کا منیجر بنا دیا گیا ہے۔ |
| ستم ڈھانا (م) | غضب کرنا' کوئی بڑا عجب کام کرنا | بس کرو مجھ پر اور ستم نہ ڈھاؤ۔ میری حالت بہت خراب ہو چکی ہے۔ |
| سٹھیا جانا (م) | بیوقوف ہونا' بدحواس ہونا | یار تم کوئی بات بھی کام کی نہیں کرتے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ سٹھیا گئے ہو۔ |
| سٹ پٹائے پھرنا (م) | آوارہ اور سرگرداں پھرنا | جو بچے مدرسے نہیں جاتے وہ گلیوں میں سٹ پٹائے پھرتے ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| سٹی گم ہونا(م) | برا بھلا کہنا' جھڑکنا' طعن و تشنیع کرنا | استاد نے طلبہ کو کام نہ کرنے پر سزا دینے کا کہا۔تو سب کی سٹی گم ہوئی۔ |
| سر آنکھوں پر(م) | بسروچشم منظور ہے' برضا ورغبت منظور ہے | آپ کا آنا سر آنکھوں پر لیکن آپ کا ہر مطالبہ منظور نہیں ہے۔ |
| سر بھاری ہونا(م) | سر میں درد ہونا' سر چکرانا | ساری رات میں جاگتا رہا اس لیے سر بھاری ہو رہا ہے۔ |
| سر پر اٹھانا(م) | شور مچانا' دھوم مچانا | لڑکوں نے شور مچا کر کمرہ سر پر اٹھالیا ہے۔ |
| سر پر پڑنا(م) | بوجھ پڑنا' مصیبت آنا | اس کا باپ مر گیا ہے۔اب اس کے سر پر پڑے گی برداشت کرے گا۔ |
| سر پر پاؤں رکھ کر بھاگنا(م) | بے تحاشا بھاگنا | بچہ دیوانے کتے کو دیکھ کر ایسا سر پہ پاؤں رکھ کر بھاگا کہ باپ کے پس آ کر دم لیا۔ |
| سر پر چڑھانا(م) | منہ لگانا' مغرور بنا دینا | تم نے اس کو ایسا سر پر چڑھا دیا ہے کہ وہ کسی کی پرواہ نہیں کرتا۔ |
| سر پر جن سوار ہونا(م) | اپنی ضد پر قائم رہنا | اس وقت تمہارے سر پر جن سوار ہے تم کب کسی کی سنو گے؟۔ |
| سر پر بٹھانا (رکھنا)(م) | تعظیم کرنا | اگر آپ کبھی غریب خانہ پر تشریف لائیں تو ہم آپ کو سر پر بٹھائیں گے۔ |
| سر پر چڑھ کر بولنا (م) | خود بخود ظاہر ہونا | کیا مزاج جو ہم خود تعریف کریں جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے۔آپ خود ہی دیکھ لیں۔ |
| سر پر خون سوار ہونا(م) | قتل کرنے پر تیار ہونا | آج کل اس کے سر پر خون سوار ہے وہ امجد کی تلاش میں مارا مارا پھر رہا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| سر پر لینا (م) | ذمہ اٹھانا | میں آپ کی بات سر پر لیتا ہوں۔ میں نے اس کا قرضہ اپنے سر پر لیا ہے۔ |
| سر پر خاک ڈالنا (م) | کچھ پروا نہ کرنا' رونا پیٹنا | اس نے ماں کے مرنے پر اپنے سر میں خاک ڈالی۔ |
| سر پر ہاتھ دھر کر رونا (م) | بہت رونا | اب بھی موقع ہے کچھ کر لو ورنہ سر پر ہاتھ دھر کر روؤ گے۔ |
| سر پر ہاتھ رکھنا (م) | کسی کی دلجوئی کرنا' مربی بننا | اس کا بھائی مر گیا تو اس نے اپنے کم سن بھتیجوں کے سر پر ہاتھ رکھا۔ |
| سر جوڑنا (م) | اتفاق کرنا | ملکی فوائد کے لیے تمام لیڈروں کو سر جوڑ لینا ضروری ہے۔ |
| سرخاب کا پر لگنا (م) | کوئی بڑھ کر ہنر ہونا | اس میں کون سا سرخاب کا پر لگا ہے جو تم اس کے آگے پیچھے پھرتے ہو۔ |
| سر بکف ہونا (م) | ہتھیلی پر سر رکھنا' مرنے کو تیار ہونا | مجاہدین اسلام ہر وقت سر بکف رہتے تھے۔ |
| سر دھننا (م) | نہایت افسوس کرنا' غصہ یا افسوس میں سر ہلانا' بوجہ تکلیف رونا | سنانے والے کی لوگ تعریفیں کرتے ہیں اور لکھنے والے بے چارے بیٹھ سر دھنتے ہیں۔ |
| سر کے بل چلنا (م) | عزت کرنا' بہت تعظیم و تکریم کرنا' بڑے شوق سے جانا۔ | اگر آج ان کی محفل میں جگہ نہ ملی تو کل جاؤں گا اور کوچہ یار میں سر کے بل ہی جاؤں گا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| سر منڈاتے ہی اولے پڑنا (مثل) | شروع ہی میں تکلیف ہونا | ابھی کاروبار نیا نیا شروع کیا تھا کہ اتنا بڑا نقصان ہو گا اسے کہتے ہیں کہ سر منڈاتے ہی اولے پڑے۔ |
| سر ہتھیلی پر رکھنا (م) | مرنے کے لیے تیار رہنا | میں موت سے کب ڈرتا ہوں۔ سر اپنا ہتھیلی پہ لیے پھرتا ہوں۔ |
| سکہ بٹھانا (م) | حکومت جمانا' رعب جمانا | اس نے اپنی قابلیت کا کچھ ایسا سکہ بٹھایا کہ دفتر کے تمام لوگ اس کی تعریف کرتے ہیں۔ |
| سکتے کا عالم ہو جانا (م) | بے حس وحرکت جانا | تمہاری اس بری حالت کو دیکھ کر اس پر سکتے کا عالم طاری ہو گیا۔ |
| سمجھ پر پتھر پڑنا (م) | بے عقل ہونا' کچھ سمجھ میں نہ آنا | کیا تمہاری سمجھ پر پتھر پڑ گئے ہیں کہ حساب کا یہ معمولی سوال بھی حل نہیں کر سکتے۔ |
| سماں باندھنا (م) | تصور کھینچنا' پوری پوری کیفیت ظاہر کرنا | اس نے قوالی کرتے ہوئے ایسا سماں باندھا کہ پوری محفل جھوم جھوم اٹھی۔ |
| سناٹے کا عالم (صفت) | ہو کا عالم' خاموشی کی حالت | یہاں تو جنگل ہے اور سناٹے کا عالم ہے۔ دور یا نزدیک کوئی نظر نہیں آتا۔ بالکل خاموشی چھائی ہے۔ |
| سو دن چور کے ایک دن سادھ کا (مثل) | چور ایک نہ ایک دن پکڑا جاتا ہے | تم ہر روز کوئی نہ کوئی چیز اٹھا لے جاتے تھے آج پکڑے گئے۔ سو دن چور کے ایک دن ساد کا ہوتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| کمزور آدمی کی کوشش طاقتور کے آگے بے فائدہ ہے وہ مجھ پر بار بار حملے کرنے سے باز نہ آیا لیکن میرا کچھ نہ بگاڑ سکا لیکن جب میں نے ایک حملہ کیا تو قدموں میں آ پڑا۔ اسے کہتے ہیں سوسنار کی ایک لوہار کی۔ | | سو سنار کی ایک لوہار کی (مثل) |
| وہ بڑا مفسد ہے خوامخواہ سوتی بھڑوں کو جگاتا ہے۔ | پرانے فتنے کو تازہ کرنا' شوروغوغا برپا کرنا | سوتی بھڑ جگانا (م) |
| اظہر بڑا سیانا ہے اس کو کچھ بتانا سورج کو چراغ دکھانا ہے۔ | سیانے کو مت دینا' لقمان کو حکمت سکھانا | سورج کو چراغ دکھانا (م) |
| یہ لڑکا جب تک میرے پاس رہا میں نے اس کو سونے کے نوالے کھلائے مگر اس نے پڑھنے کا نام نہ لیا۔ | عمدہ اور قیمتی غذا کھلانا | سونے کا نوالا کھلانا (مثل) |
| جمشید کا دسویں پاس کر لینا ایسا ہی ہے جیسا سوئی کی ناک میں سے اونٹ کا نکل جانا۔ | ناممکن بات کا ظہور میں آنا | سوئی کی ناک سے اونٹ کا نکال جانا |
| بغیر عدالت میں جائے روپیا کی وصولی ناممکن ہے۔ یہاں سیدھی انگلیوں گھی نہ نکلے گا۔ | آسانی سے کام نہیں بنتا | سیدھی انگلیوں گھی نہیں نکلتا (مثل) |
| جب میں تھانیدار کو ملنے گیا تو اس نے سیدھے منہ بات نہ کی۔ | غرور سے منہ پھیر لینا' بے توجہی سے گفتگو کرنا | سیدھے منہ بات نہ کرنا (م) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| سینگ کٹا کر بچھڑوں میں شامل ہونا (م) | بچوں کی طرح باتیں کرنا' لہو لگا کر شہیدوں میں شامل ہونا | میاں تم بڈھے ہو کر بچوں میں کھیلنے بیٹھے ہو۔ وہی مثل ہوئی سینگ کٹا کر بچھڑوں میں مل گئے۔ |
| سینگ سمانا (م) | پناہ ملنا' گنجائش اور موقع ہونا' گزارہ ہونا | پولیس کا چھاپہ پڑتے ہی چوروں کا ٹولا بھاگ نکلا اور جس کے جدھر سینگ سمائے چلا گیا۔ |
| سینہ سپر ہونا (م) | مصیبت برداشت کرنا' ڈٹ جانا' مقابلہ کرنا | مسلمان کافروں کے مقابلے میں سینہ سپر ہو گئے۔ |
| سینہ زوری کرنا (م) | زبردستی کرنا' ظلم کرنا | مہربانی کر کے آپ سینہ زوری نہ کریں۔ اس معاملے کو کونسلر کے روبرو پیش کر دیں گے جو فیصلہ ہوگا ہم منظور کر لیں گے۔ |
| ساتھ تو ہاتھ کا دیا ہی چلتا ہے (مثل) | عاقبت میں خیرات ہی کام آئے گی | انسان کو خدا کی راہ میں خرچ کرتے رہنا کیونکہ اس کا یہ عمل آخرت میں اس کے کام آئے گا سچ ہے ساتھ تو ہاتھ کا دیا ہی چلتا ہے۔ |
| ساٹھ گاؤں بکری چر گئی (مثل) | بہت نقصان ہونا' بہت خسارہ ہونا | م کو تو اب مجھ سے کسی بات کی توقع رکھنی ہی نہیں چاہیے۔ میرے تو پہلے ہی ساٹھ گاؤں بکری چر گئی ہے۔ |
| ساجھا بھلا نہ باپ کا تاؤ بھلا نہ تاپ کا (مثل) | شراکت کسی کی بھی اچھی نہیں لگتی' گرمی بخار کی بھی برداشت نہیں ہوتی | تمہیں اگر کوئی کام ہی کرنا ہے تو اپنا چھوٹا سا کوئی کاروبار کر لو ساجھے میں کام کبھی نہ کرنا۔ ہمیشہ یاد رکھنا کہ ساجھا بھلا نہ باپ کا تاؤ بھلا نہ تاپ کا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| اب تو میں نے کانوں کو ہاتھ لگا لیا ہے۔ ان کے جھگڑے میں کبھی نہ پڑوں گا۔ وہ پھر ایک ہو گئے اور ہمیں شرمندگی اٹھانا پڑی ساجھی ساجھی مل گئے جھوٹے پڑے بسیٹھ۔ | فریقین آپس میں مل گئے اور درمیان میں آنے والوں کو خفت اٹھانی پڑی | ساجھی ساجھی مل گئے جھوٹے پڑے بسیٹھ (مثل) |
| اب مجھے سکون ملا ہے سب کا لین دین کر دیا ہے۔ اب سادھو کا دین نہ مادھو کا لین نہ کسی سے لینا ہے اور نہ کسی کا دینا ہے۔ | ہر شخص سے معاملہ صاف ہے کسی کا کچھ لینا دینا نہیں | سادھو کا دین نہ مادھو کا لین (مثل) |
| وہ انتہائی شریف خاندان کا فرد ہے۔ میں نے اسے ہر طرح سے پرکھ لیا ہے۔ اب مزید معلومات کی ضرورت نہیں کیونکہ ساری دیگ میں ایک ہی چاول دیکھتے ہیں۔ | تھوڑے سے بہت کا حال معلوم ہو جاتا ہے | ساری دیگ میں ایک ہی چاول دیکھتے ہیں (مثل) |
| تمہارا یہ بے وقت کا راگ مجھے بالکل اچھا نہیں لگتا۔ تمہاری تو وہی مثال ہے۔ سارے دن اونی اونی رات کو چرخا پونی۔ | کام کا وقت گنوا کر بے وقت کام کرنا | سارے دن اونی اونی رات کو چرخہ پونی (مثل) |
| میں نے دیکھا ہے کہ عموماً کسی دوسرے کے پھڈے میں ٹانگ اڑانے سے اپنا ہی نقصان ہوتا ہے۔ ساس بہو کی لڑائی سر کو پھوڑ میری ہمسائی والی مثل صادق آتی ہے۔ | دوسروں کے لڑائی جھگڑے میں پڑنے سے اپنا ہی نقصان ہوتا ہے | ساس بہو کی لڑائی سر کو پھوڑ میری ہمسائی (مثل) |
| وہ اکیلا گھر میں دندناتا پھر رہا ہے۔ کبھی کچھ کرتا ہے کبھی کچھ۔ اس پر تو وہی مثل صادق آتی ہے ساس گئی گاؤں بہو کہے میں کیا کیا کھاؤں۔ | جب کوئی پوچھنے والا نہ ہو تو جو جی میں آئے وہ کرو | ساس گئی گاؤں بہو کہے میں کیا کیا کھاؤں (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ساگ میں شروا پھوہڑ جروا (مثل) | ایسی عورت جسے معمولی کھانا پکانا بھی نہ آئے | وہ ایسی بہو بیاہ کر لائی ہے جسے کسی بات کا سلیقہ نہیں۔ کھانا پکانا تو وہ بالکل جانتی ہی نہیں۔ وہی مثل ہے ساگ میں شروا پھوہڑ جروا۔ |
| سانچ کہے سو مارا جائے جھوٹ کہے سو لڈو کھائے (مثل) | سچ بولنے والے کو مصیبت اٹھانی پڑتی ہے اور جھوٹ بولنے والے کی مزے سے گزرتی ہے | بھائی اب تو الٹ زمانہ آ گیا ہے۔ سچ کہنے والا شرمندہ ہوتا ہے اور جھوٹ کو عزت ملتی ہے۔ سچ ہے سانچ کہے سو مارا جائے جھوٹ کہے لڈو کھائے۔ |
| سب سے بھلی چپ (مثل) | خاموشی سب سے بہتر ہے | ایک چپ سے کئی مصیبتیں دور ہوتی ہیں۔ سچ ہے سب سے بھلی چپ۔ |
| سب کو ایک ہی لاٹھی سے ہانکنا (مثل) | بلالحاظ ہر ایک سے ایک سا برتاؤ کرنا | اس کی یہی عادت تو بری ہے وہ سب کو ایک ہی لاٹھی سے ہانکتا ہے۔ |
| سر بڑا سردار کا پیر بڑا گنوار کا (مثل) | عقلمند کا سر اور بیوقوف کے پیر بڑے ہوتے ہیں | تم اس مسئلے کا حل نہیں ڈھونڈ سکتے تمہارے تو پیر بڑے ہیں اس کے حل کے لیے بڑا سر ہونا ضروری ہے۔ سچ ہے سر بڑا سردار کا پیر بڑا گنوار کا۔ |
| سر سجدے میں من بدیوں میں (مثل) | ظاہر نیک، باطن خراب | میں تو سمجھتا ہوں کہ وہ جو کچھ بھی کرتا ہے سب دکھاوا ہے۔ اندر ہی اندر وہ دوسروں کو نقصان پہنچانے کے بارے میں سوچتا رہتا ہے۔ اس پر تو وہ مثل صادق آتی ہے۔ سر سجدے میں من بدیوں میں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| مجھے تو اس سے دوستی کر کے اب تک نقصان ہی پہنچا ہے۔ اس کی مثال تو ایسے ہی ہے سر سہلائے اور بھیجا کھائے۔ | پیار کرتا جائے اور تکلیف دیتا جائے' دوست نما دشمن کے لیے بولتے ہیں | سر سہلائے بھیجا کھائے (مثل) |
| تم کسی اور کے پاس جا کر گپیں ہانکو۔ میری پاس بہت کام ہے۔ مجھے تو سر کھجانے کی فرصت نہیں۔ تمہاری باتیں کیا سنوں گا۔ | بہت مصروف ہونا | سر کھجانے کی فرصت نہ ہونا (م) |
| انسان اچھے وقت میں اگر خدا کو یاد رکھے یعنی اللہ اللہ کرے تو دکھ محسوس نہیں ہوتا۔ سچ ہے سکھ میں رب کو یاد کرے تو دکھ کا ہے کو ہو۔ | راحت کے زمانے میں خدا کو یاد کرو تو تکلیف نہیں ہوتی | سکھ میں رب کو یاد کرے تو دکھ کا ہے کو ہو (مثل) |
| انسان دوسروں کے کہنے پر تب ہی کچھ کر سکتا ہے جب خود میں کچھ کرنے کی اہلیت ہو۔ سچ ہے سکھائے پوت وابار نہیں جاتے۔ | اپنی عقل نہ ہو تو دوسروں کو عقل سے کام نہیں چلتا | سکھائے پوت وابار نہیں جاتے (مثل) |
| باہر تو آگ برس رہی ہے لگتا ہے سورج سوا نیزے پر آ گیا ہے۔ | نہایت گرمی پڑنا' آگ برسنا' قیامت آنا | سوا نیزے پر سورج آنا (مثل) |
| تمہارے آنے سے میرا تمام کام سوت کے بنولے ہو گیا۔ | بنا ہوا کام خراب ہو جانا | سوت کے بنولے ہو جانا (م) |
| تم دونوں تو انتہائی احمق ثابت ہوئے ہو۔ ابھی کسی بات کا نہ سر ہے نہ پیر اور تم نے لڑائی جھگڑا شروع کر دیا۔ یہ بھی خوب رہی' سوت نہ کپاس کولی سے ٹھم لٹھا۔ | آغاز کے بغیر ہی نتیجہ پر لڑنا' جھگڑنا خواہ مخواہ کا جھگڑا | سوت نہ کپاس کولی سے ٹھم لٹھا (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| اس علاقے میں تو اپنا ہی تھانیدار لگ گیا ہے اب بے فکر ہو جاؤ اور جو جی چاہے کرو۔ سیاں بھئے کوتوال اب ڈر کا ہے کا۔ | جان پہچان کے بااختیار ہونے سے ڈر جاتا رہتا ہے | سیاں بھیے کوتوال اب ڈر کا ہے کا (مثل) |
| یہ تمہارا قصور نہیں قصور اس پیسے کا ہے جو تمہارے پاس آ گیا ہے۔ تم نے کمینگی کی حد کر دی ہے۔ سچ ہے سیر کی ہانڈی میں سوا سیر پڑا اور ابل پڑا۔ | اوچھا اور کمینہ آدمی امیر ہو کر اپنے آپ سے باہر ہو جاتا ہے | سیر کی ہانڈی میں سوا سیر پڑا اور ابل پڑا (مثل) |
| ایسے لوگوں پر نصیحت کا کوئی اثر نہیں ہوتا جو اس کان سنتے ہیں اور اس کان اڑا دیتے ہیں۔ سچ ہے سیکھ اسی کو دیجیے جا کر سیکھ سہائے۔ نصیحت اسی کو کرنی چاہیے جس پر اس کا کچھ اثر ہو۔ | نصیحت اسی کو دیجیے جس کو نصیحت اچھی طرح معلوم ہو اور ٹھیک ٹھیک سمجھ سکے۔ | سیکھ اسی کو دیجیے جس کو سیکھ سہائے سیکھ نہ دیجیے باندرا جو بئے کا گھر جائے (مثل) |
| وہ چوری کرتے پکڑا گیا تو اس کا منہ سات توؤں سے کالا کر دیا اور نہایت ذلیل و رسوا کیا۔ | (اظہار کمال نفرت ہے) سات توؤں کی سیاہی لے کر منہ پر مل دینا' بات نہ پوچھنا' نکال دینا | سات توؤں سے منہ کالا کرنا (م) |
| تمہیں اپنی حیثیت دیکھ کر بات کرنی چاہیے۔ باتیں تو بڑی بڑی کرتے ہو اور تنخواہ کیا لیتے ہو۔ سات روپیہ اور یہ نمود۔ | تھوڑی تنخواہ اور شیخی اسقدر | سات روپیا اور یہ نمود (م) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ساتویں آسمان پر مزاج ہونا (م) | بہت مغرور ہونا | میں نے تو اس سے ملنا جلنا چھوڑ دیا ہے اس کے تو ساتویں آسمان پر مزاج ہوتے ہیں۔ |
| ساجھے کی ہانڈی چوراہے میں پھوٹتی ہے (مثل) | حصہ داری کے کاموں میں جھگڑا ضرور ہوتا ہے | شراکت داری میں ہمیشہ جھگڑا ہوتا ہے۔ سچ ہے ساجھے کی ہانڈی چوراہے میں پھوٹتی ہے۔ |
| ساھو کو کیا سواد سے گڑ نہیں بتاشا ہی سہی (مثل) | ان لوگوں پر طنز ہے جن کو ایک چیز نہ ملے تو اس سے بہتر مانگتے ہیں | اس کی تو عادت ہے کہ اگر ایک چیز نہ ملے تو وہ دوسری مانگ لیتا ہے سادھو کو کیا سواد سے گڑ نہیں بتاشا ہی سہی۔ |
| سارا دھن جاتا دیکھیے تو آدھا دیجیے بانٹ (مثل) | اگر سب کچھ ضائع ہو رہا ہو تو آدھا بھی بچا لینا چاہیے | اسی لیے کہتے ہیں کہ سارا دھن جاتا دیکھیے تو آدھا دیجیے بانٹ۔ |
| سارا کھیل تقدیر کا ہے (مثل) | تقدیر کا لکھا ہوا پورا ہو کر رہتا ہے | یہ دنیا تو ایک کھیل تماشا ہے اور یہ سارا کھیل تقدیر کا ہے۔ |
| ساری خدائی ایک طرف جورو کا بھائی ایک طرف (مثل) | زن مرید کو کہتے ہیں | اس نے آج تک اپنی بیوی کی ایک بھی بات نہیں ٹالی۔ وہ جو کہتی ہے وہ کرتا ہے اسی کو کہتے ہیں ساری خدائی ایک طرف جورو کا بھائی ایک طرف۔ |
| ساکھ سونا پریت پیتل (مثل) | اعتبار سے جو کام ہو جاتا ہے وہ محبت سے نہیں ہوتا | کسی بھی کاروبار میں اعتبار سے کام ہوتا ہے۔ پیار و محبت کا نہیں آتا سچ ہے ساکھ سونا پریت پیتل۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| سانپ کے پاؤں پیٹ میں ہوتے ہیں (مثل) | بدذات کی بدی ظاہر نہیں ہوتی | اس کمینے کی بذاتی آج ظاہر ہوگئی اور مجھے یقین آ گیا کہ سان کے پاؤں پیٹ میں ہوتے ہیں۔ |
| سانٹے کی سگائی سیدھے تیل کی مٹھائی سیدھے (مثل) | تبادلے کی شادی اور تیل کی مٹھائی ایک برابر ہیں' دونوں رشتے بے لطف ہیں | وٹے سٹے کی شادی نہیں کرنی چاہیے کیونکہ اس میں ہمیشہ جھگڑے کا خطرہ رہتا ہے۔ سچ ہے سانٹے کی سگائی سیدھے تیل کی مٹھائی سیدھے۔ |
| سانس کے ساتھ آس ہے (مثل) | جب تک دم میں دم ہے اس وقت تک امید باقی ہے | امید کا دامن کبھی ہاتھ سے نہیں چھوڑنا چاہیے کیونکہ سانس کے ساتھ آس ہے۔ |
| سانسا بھلا نہ سانس کا بان بھلا نہ کانس کا (مثل) | فکر دم بھر کی بھی بڑی ہوتی ہے اور تیز گھاس کی بان بھی خطرناک ہوتی ہے | فکر انسان کو بیمار کر دیتی ہے اور اس پر جلد بڑھاپا آ جاتا ہے۔ اس لیے انسان کو کسی بھی چیز کی زیادہ فکر نہیں کرنا چاہیے۔ سب کو کچھ خدا پر چھوڑ دے۔ سچ ہے سانسا بھلا نہ سانس کا بان بھلا نہ کانس کا۔ |
| سب ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں (مثل) | سب کی حالت اور صفات یکساں ہیں | کس کو کہوں اور کس کو نہ کہوں۔ یہاں تو سب ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔ |
| سب کاموں میں پوری کوئی نہ کہے لنڈوری (مثل) | ظاہری برائیوں پر ہنر کی خوبی غالب آ جاتی ہے | ہنرمند انسان میں اگر کوئی عیب بھی ہو تو وہ اس کے ہنر کی صفت میں چھپ جاتا ہے۔ سچ ہے سب کاموں میں پوری کوئی نہ کہے لنڈوری۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| سچے مر گئے جھوٹوں کو تپ بھی نہ آئی (مثل) | دنیا میں سچوں کو نقصان پہنچتا ہے اور جھوٹ بولنے والوں کا کچھ نہیں بگڑتا | یہ نیا دور ہے آج کل جھوٹے کو عزت اور سچے کو ذلت ملتی ہے تب ہی تو کہتے ہیں سچے مر گئے جھوٹوں کو تپ بھی نہ آئی۔ |
| سخی دے اور شرمائے بادل برسے اور گرمائے (مثل) | داتا اور سخی احسان کر کے جتاتی نہیں ہیں' بادل برستا ہے اور گرجتا ہے | کسی کے ساتھ بھلائی کر کے جتانا نہیں چاہیے۔ سچ ہے سخی دے اور شرمائے' بادل برسے اور گرمائے۔ |
| سخی سخاوت سے پھلتا ہے اور عدو عداوت سے جلتا ہے (مثل) | سخی ہمیشہ خوش رہتا ہے اور دشمن ہمیشہ جلتا رہتا ہے | اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم ایک نیکی کرو میں تمہیں دس نیکیوں کا ثواب دوں گا تب ہی تو سخی سخاوت سے پھلتا ہے اور عدو عداوت سے جلتا ہے۔ |
| سخی کا بیڑا پار اور شوم کی مٹی خراب (مثل) | سخی کامیاب رہتا ہے اور بخیل لوگوں کی نظروں میں گر جاتا ہے | سخی اور فیاض آدمی کی ہمیشہ عزت ہوتی ہے اور بخیل رسوا ہوتا ہے۔ سچ ہے سخی کا بیڑا پار اور شوم کی مٹی خراب۔ |
| سخی کا سر بلند موذی کی گور تنگ (مقولہ) | فیاض آدمی کی ہمیشہ عزت ہوتی ہے اور موذی کو ہمیشہ تکلیف ہوتی ہے | فیاضی اور سخاوت انسان کو باعزت بناتی ہے۔ سچ ہے سخی کا سر بلند موذی کی گور تنگ اور نقصان پہنچانے والا ہمیشہ خوار ہوتا ہے۔ |
| سر پر بھوت سوار ہونا' پاگل ہونا (م) | بدحواس ہونا | آج کل اس کے سر پر اداکار بننے کا بھوت سوار ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| سر پر جوتی، ہاتھ میں روٹی (م) | چاہے بے عزتی ہو کھانے کو مل جائے | میں تو کہوں گا کہ وہ انتہائی بے غیرت شخص ہے وہ جہاں رہتا اور کھاتا پیتا ہے وہاں اس کے سر پر جوتی اور ہاتھ میں روٹی ہوتی ہے۔ |
| سر سے کنواں کھودنا (م) | ناممکن کام کرنا، سخت مشکل کام انجام دینا | مجھے تو یقین نہیں آ رہا کہ واقعی یہ کام تم نے کیا ہے۔ یہ تو ایسا ہی ہے جیسے سر سے کنواں کھودنا۔ |
| سردی کا مارا پنپتا ہے اور ان کا مارا نہیں پنپتا (م) | سردی کا مارا بچ جاتا ہے مگر فاقوں کا مارا نہیں بچتا | بھوک بہت بری چیز ہے۔ فاقے انسان کو مار دیتے ہیں۔ سچ ہے سردی کا مارا پنپتا ہے اوران کا مارا نہیں پنپتا۔ |
| سن رے ڈھول بہو کے بول (مثل) | جس سے وعدے کر کے پورے نہ کیے جائیں وہ طنزاً یہ مثل کہتا ہے | تم نے آج تک مجھ سے جو بھی وعدہ کیا کبھی پورا نہ کیا۔ اب تو میرا جی چاہتا ہے کہ چیخ چیخ کر کہوں سن رے ڈھول بہو کے بول۔ |
| سو سو گھڑے پانی پڑنا (م) | نہایت شرمندہ ہونا، پانی پانی ہونا | اس کی کرتوتیں جب میں نے سنیں تو مجھ پر سوسو گھڑے پانی کے پڑ گئے۔ |
| سو سو من کے پاؤں ہونا (م) | گھبراہٹ کی وجہ سے چل نہ سکنا | جب مجھے معلوم ہوا کہ ارشد کا ایکسیڈنٹ ہو گیا ہے اور وہ ہسپتال میں ہے تو میں ہسپتال چل دیا مگر مجھ سے چلنا مشکل تھا میرے پاؤں سوسو من کے ہو رہے تھے۔ |
| سو نکٹوں میں ایک ناک والا نکو (مثل) | سو بروں میں ایک نیک بھی برا ہی کہلاتا ہے | وہ اچھا آدمی ہے لیکن بری صحبت میں بیٹھنے سے وہ بھی برا ہی کہلاتا ہے۔ سچ ہے سونکٹوں میں ایک ناک والا نکو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| وہ اپنی حیثیت دیکھے بغیر دوسروں کی دعوت کرتا پھرتا ہے خوب ہے سوکھے ٹکڑوں پر کوؤں کی مہمانی۔ | غریبی میں شیخی | سوکھے ٹکڑوں پر کوؤں کی مہمانی (مثل) |
| جونہی اس نے اپنے بیٹے کی صحت یابی کی خبر سنی۔ اس کی خوشی کی انتہا نہ رہی۔ ایسا لگتا تھا جیسے سوکھے دھانوں پر پانی پڑ گیا ہے۔ | جان پڑنا' مراد بر آنا | سوکھے دھانوں پر پانی پڑنا (م) |
| جس ملک کے لیڈر ہی نکمے ہوں تو وہاں بدامنی تو پھیلنی ہی پھیلنی ہے۔ سچ ہے سونا گھر بھڑوں کا راج | جب کوئی لائق نہ ہو تو بروں کا زور ہو جاتا ہے | سونا گھر بھڑوں کا راج |
| میں نے اس سے اپنے ایک کام کے بارے میں بات کی تھی کہ یہ کرا دو لیکن اس نے تو ایسی سونٹھ کی ناس لی کہ میں خود شرمندہ ہو گیا اور دوبارہ کبھی ذکر بھی نہیں کیا۔ | چپ سادھنا' خاموش ہونا' برداشت کرنا' تحمل کرنا | سونٹھ کی ناس لینا' سونٹھ کے لڈو کھانا (م) |
| وہ تو ساری زندگی سوئیاں اناج پروتا رہا ہے اور آج سخی بن رہا ہے بھلا یہ کیسے ممکن ہے۔ | سخت بخل کرنا' نہایت کنجوسی کرنا | سوئیوں اناج پرونا (م) |
| ہر کام کو سوچ سمجھ کے آرام اور اطمینان سے سرانجام دینا چاہیے کہتے ہیں سہج پکے سو میٹھا ہو۔ | آہستہ اور اطمینان کا کام بہتر ہوتا ہے | سہج پکے سو میٹھا ہو (م) |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| شاخ زعفران (صفت) | نایاب چیز | لوگوں کی بے جا خوشامد نے میرا دماغ اس قدر خراب کر دیا تھا کہ میں اپنے آپ کو پرسرخاب یا شاخ زعفران سمجھتا تھا۔ |
| شادی مرگ (صفت) | خوشی کے مارے مر جانا، بہت خوشی کرنا | بچھڑے بیٹے کی خبر سن کر بوڑھے پر شادی مرگ کی سی کیفیت طاری ہوگئی۔ |
| شتر بے مہار (صفت) | آوارہ گرد، آزاد نڈر بے خوف | کیا تمہیں کوئی ڈر نہیں رہا کہ شتر بے مہار کی طرح پھر رہے ہو۔ |
| شد بد | لکھنے پڑھنے کا تھوڑا سا ملکہ | وہ اردو زبان خوب جانتا ہے اور انگریزی کی شد بد بھی رکھتا ہے۔ |
| شرع میں شرم کیا (مثل) | لین دین میں لحاظ کی کیا ضرورت | میں اس دکان کا کرایہ ایک ہزار روپے ماہوار لوں گا اور شرع میں شرم کیا۔ لونگا بھی پیشگی۔ اگر آپ چاہیں تو لے سکتے ہیں۔ تحریر کردیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| شرم سے پانی پانی ہونا(م) | نہایت شرمندہ ہونا | میں نے جب اس کو چوری کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑا تو وہ شرم سے پانی پانی ہو گیا۔ |
| شش وپنج میں پڑنا (م) | حیرت میں پڑنا' اندیشہ پیدا ہونا | وہ میری باتیں سن کر ایسے شش و پنج میں پڑے کہ بول نہ سکے۔ |
| ششدر رہ جانا (م) | سخت حیران ہونا | وکیل نے جب اس پر جرح کی تو وہ ششدر رہ گیا۔ |
| شعلہ بھبوکا ہونا (م) | لال پیلا ہونا' سخت غصہ ہونا | وہ گالیاں سنکر ایسا شعلہ بھبوکا ہو گیا کہ سنبھالا نہ جا سکا۔ مرنے مارنے کو تیار ہو گیا۔ |
| شکار کرنا(م) | جال میں پھنسانا' قابو میں لانا | میں نے آج ایک اندھے اور گانٹھ کے پورے کا شکار کیا ہے۔ خوب گلچھرے اڑائیں گے۔ |
| شکل سے بیزار ہونا(م) | دیکھنے کو جی نہ چاہنا | میرے سامنے نہ آؤ میں تو تمہاری شکل دیکھنے سے بیزار ہوں۔ |
| شوشہ چھوڑنا(م) | کوئی شرارت کی بات کرنا | اس شریر نے دو بھائیوں میں ایسا شوشہ چھوڑا ہے کہ دونوں ایک دوسرے کے جانی دشمن بن گئے۔ |
| شیخی بگھارنا (مارنا) (صفت) | غرور کی باتیں کرنا گپ مارنا | شیخی نہ بگھارو میں جانتا ہوں تم کتنے پانی میں ہو۔ |
| شیخی کرکری ہونا(م) | غرور ٹوٹ جانا | جب اصل حقیقت ظاہر ہوئی تو اس کی ساری شیخی کرکری ہو گئی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| شیرازہ بکھرنا(م) | ترتیب بگڑنا' انتظام میں خلل آنا | اورنگ زیب کی وفات کے بعد مغلیہ سلطنت کا شیرازہ بکھر گیا۔ |
| شیر و شکر ہونا(م) | مل کر ایک جان ہو جانا' اتفاق کرنا | اگرچہ ان کے خیالات پہلے ایک دوسرے سے نہیں ملتے تھے مگر اب تو وہ شیر و شکر ہو گئے ہیں۔ |
| شیر بکری کا ایک گھاٹ پانی پینا (مثل) | انصاف وعدل کا دور ہونا | ہارون رشید کے دور میں شیر بکری ایک گھاٹ پر پانی پیتے تھے۔ |
| شیشہ میں اتارنا (م) | تسخیر کرنا' فریفتہ کرنا' موہ لینا | تم اپنے آپ کو بڑا خیال کرتے ہو لیکن اس نے تم کو ایسا شیشے میں اتارا ہے کہ بول بھی نہیں سکتے۔ |
| شیطان کی آنت(م) | لمبی چیز' رام کہانی | یہ آپ کی داستان ہے یا شیطان کی آنت ہے جو ختم ہونے میں نہیں آتی۔ |
| شیطان کی خالہ (صفت) | نہایت شریر عورت | تم اس کی بات کرتی ہو توبہ توبہ وہ تو پوری شیطان کی خالہ ہے۔ اس سے تو بچ کر رہنا چاہیے۔ |
| شاکر کو شکر موذی کو ٹکڑ (مثل) | شکر گزار آدمی کو اللہ تعالیٰ ہمیشہ خوشحال رکھتا ہے اور موذی کو تکلیف کے بدلے تکلیف پہنچ جاتی ہے | انسان کو ہر حال میں اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا چاہیے۔ شکر گزار آدمی کبھی تکلیف میں نہیں رہتا۔ سچ ہے شاکر کو شکر موذی کو ٹکڑ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| شرم والے کے پھوٹے کرم (مثل) | شرم کرنے والا محروم رہتا ہے | کسی بھی کام میں شرم نہیں کرنی چاہیے کیونکہ کام سے شرمانے والا ہمیشہ محروم رہتا ہے۔ سچ ہے شرم والے کے پھوٹے کرم۔ |
| شلیتے میں میخ نہ رکھیے، لشکر میں شیخ نہ رکھیے (مثل) | میخ تھیلے کو پھاڑ دیتی ہے اور شیخ جنگ کے موقع پر بزدلی دکھاتا ہے | کیلوں کو تھیلے میں نہیں رکھنا چاہیے کیونکہ یہ تھیلے کو پھاڑ دیتی ہے۔ کیا خوب مثل ہے شلیتے میں میخ نہ رکھیے۔ لشکر میں شیخ نہ رکھیے۔ |
| شوقین بڑھیا چٹائی کا لہنگا (مثل) | خلاف عمر وضع لباس پہننے کو طنزاً کہتے ہیں بے موقع بناؤ سنگھار | میں تو کل اسے دیکھ کر حیران ہی رہ گیا۔ شوخ اور بھڑکیلے کپڑے اوپر سے سولہ سنگھار پوتے کی انگلی پکڑے چلی جا رہی تھی اور مجھے وہ مثل یاد آ رہی تھی شوقین بڑھیا چٹائی کا لہنگا۔ |
| شہر میں اونٹ بدنام (مثل) | وہ شخص جو کسی عیب کے باعث مشہور ہو۔ اس کی نسبت بولتے ہیں نامی چور مارا جاتا ہے۔ مشہور عیبی کی شامت آتی ہے | کبھی وہ ایک مشہور چور تھا لیکن آج وہ نیک بن گیا ہے لیکن شہر میں جب بھی کوئی چوری کی بڑی واردات ہوتی ہے پولیس اس کے گھر آ موجود ہوتی ہے۔ سچ ہے شہر میں اونٹ بدنام۔ |
| شیخی کی شیخی پٹھانوں کی ٹر (مثل) | شیخوں کی ڈینگ اور پٹھانوں کی حجت مشہور ہے | تم مجھ سے اتنی حجت کر رہے ہو۔ لگتا ہے کہ تم پٹھان ہو کیونکہ شیخوں کی شیخی اور پٹھانوں کی ٹر بڑی مشہور ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| شیخی سیٹھ کی دھوتی بھاڑے کی (مثل) | ناداری میں بھی شیخی مارنا' بے جا شیخی | اتنی غربت میں زندگی بسر کر رہے ہو مگر تم نے بڑیں ہانکنا نہ چھوڑا۔ تمہاری تو وہی مثل ہے شیخی سیٹھ کی دھوتی بھاڑے کی۔ |
| شاخ حنظل سے انگور ملنا ناممکن (مثل) | برے کام کا اچھا نتیجہ نہیں ہوتا | تم ان برے کاموں کو چھوڑ کیوں نہیں دیتے۔ ان کا اچھا نتیجہ کبھی برآمد نہیں ہو سکتا۔ بالکل اسی طرح جس طرح شاخ حنظل سے انگور ملنا ناممکن ہیں۔ |
| شاگرد قہر استاد غضب (مثل) | ایک سے ایک بڑھ کر ظالم | تمہارے علاقے میں آ کر میں تو حیران و پریشان ہو گیا ہوں یہاں کا تو باوا آدم ہی نرالا ہے۔ یہاں تو شاگرد قہر ہے اور استاد غضب۔ |
| شام کے مردے کو کب تک روییے (مثل) | عمر بھر کے جھگڑے کی کیا شکایت کیجیے۔ ہمیشہ کے دکھ کی شکایت ہی کیا | بھائی جان سے روز روز کا جھگڑا تو ساری زندگی کا عذاب ہے۔ میں نے تو اس بارے میں اب سوچنا بھی چھوڑ دیا ہے۔ اب آپ ہی انصاف کیجیے کہ شام کے مردے کو آخر ہم کب تک روئیں گے۔ |
| شرم کی بھونت بھوکی مرے (مثل) | جو دولہن کھانے میں شرم کرے گی وہ ہمیشہ بھوکی رہی رہے گی۔ مطلب یہ ہے کہ بہت شرمیلا آدمی بھی نقصان اٹھاتا ہے | بہت زیادہ شرمیلا پن بھی نقصان دیتا ہے۔ سچ ہے شرم کی بھونت بھوکی مرے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| تم آخر کب تک دوسروں کے ساتھ لحاظ اور مروت برتتے رہو گے۔میں دیکھ رہا ہوں کہ شرم ہی شرم میں تمہارا کام تمام ہوا ہے۔ | لحاظ یا مروت میں نقصان اٹھانا | شرم ہی شرم میں کام تمام ہوا (مثل) |
| تم تو پاگل ہو' کیا سمجھتے ہو کہ میں اس کام سے انکار کردوں گا' کبھی نہیں۔شاید تم نہیں جانتے کہ شکاری کتا شیر سے منہ نہیں پھیرتا۔ | تجربہ کار آدمی مشکل کاموں سے نہیں گھبراتا | شکاری کتا شیر سے منہ نہیں پھیرتا (مثل) |
| جناب آپ کیوں ناراض ہوتے ہیں۔میں بھی سخت مجبور ہوں بیٹے کو داخلہ نہ ملا تو اس کا ایک سال ضائع ہو جائے گا۔اس لیے میں بار بار آپ کو تنگ کر رہا ہوں۔کچھ پرانے تعلقات کا ہی خیال کر لیں میری تو وہی مثل ہے شیخ پکاریں قندوری قندوری۔ | غرض مند کو اپنے ہی مطلب کی سوجھتی ہے | شیخ پکاریں قندوری قندوری (مثل) |
| اتنا بیوقوف آدمی میں نے آج تک نہیں دیکھا۔اس کو اتنے بڑے ہونے والے نقصان کی پہلے سے خبر دے دی تھی اگر وہ چاہتا تو نقصان سے بچ سکتا تھا مگر شیخیوں کی وجہ سے نقصان کرا بیٹھا۔اس پر تو وہی مثل صادق آتی ہے شیخی خورے سے کہا تیرا گھر جلتا ہے' کہا بلا سے میری شیخی تو میرے پاس ہے۔ | اس شیخی خورے کی نسبت کہتے ہیں جو باوجود نقصان اٹھانے کے شیخی سے باز نہ آئے | شیخی خوری سے کہا تیرا گھر جاتا / جلتا ہے' کہا بلا سے میری شیخی تو میرے پاس ہے (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| شیر کھائے نہ کھائے منہ لال (مثل) | بدنام آدمی پر سب الزام لگ جاتے ہیں | وہ شخص اپنے اپنے علاقے میں اتنا بدنام ہو چکا ہے کہ اب کوئی بھی واردات ہو لوگ نام اسی کا لیتے ہیں۔ سچ ہے شیر کھائے نہ کھائے منہ لال ہوتا ہے۔ |
| شیر کے برقع میں چھچھڑے کھاتے ہیں (مثل) | باطن ظاہر کے خلاف ہے۔ امیر ہو کر بھی ذرا سے لالچ پر گر پڑتے ہیں | میں تو پہلے ہی کہتا تھا کہ اس کی امارات پر نہ جاؤ۔ وہ بہت چھوٹے ذہن کا آدمی ہے۔ چھوٹی چھوٹی چیزوں کے لیے بہت کچھ کر گزرتا ہے۔ اس کی تو وہی مثل ہے شیر کے برقع میں چھچھڑے کھاتے ہیں۔ |
| شیر کے منہ سے شکار لینا (م) | زبردست سے کوئی چیز لینا | یہ تو تم نے آج کمال کر دکھایا ایک چھوٹے بزنس مین ہو کر ایک بڑے آدمی کا پرانا گاہک توڑ لیا۔ یہ تو شیر کے منہ سے شکار چھین لینے والی بات ہے۔ |
| شیشہ دل چور کرنا (م) | رنج پہنچانا' دکھ دینا | اس نے آج مجھے صاف صاف جواب دے کر میرا شیشہ دل چور چور کر دیا۔ |
| شیطان کے گھر ولی (مثل) | بروں کے گھر نیک اولاد | میں تو خود حیران ہوں کہ اس بدمعاش کا بیٹا اتنا نیک ہو گا۔ یہ تو شیطان کے گھر ولی والی بات ہے۔ |
| شیطان کے کان کاٹنا (م) | شیطان سے بڑھ کر شریر ہونا | تم گڈو کی بات کر رہے ہو۔ اتنا شریر لڑکا میں نے آج تک نہیں دیکھا۔ توبہ توبہ وہ تو شیطان کے کان کاٹتا ہے۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| صاحب سلامت ہونا (م) | جان پہچان ہونا | آج کل تو صاحب سلامت ہی بہتر ہے وگرنہ دوست تو دوستوں کا شکار کر رہے ہیں۔ |
| صبح کے بھولے کا شام کو گھر آنا (مثل) | تکالیف اور مصائب برداشت کر کے پھر راہ راست پر آنا | صبح کا بھولا اگر شام کو گھر واپس آ جائے تو اسے بھولا نہیں کہنا چاہیے۔ |
| صبر کا پیمانہ لبریز ہونا (م) | مایوس ہو جانا | میرا صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا ہے اب مجھ سے زیادہ برداشت نہیں ہو سکتی۔ |
| صدقے جانا (ہونا) (م) | قربان ہونا' واری جانا | بیٹا! میں تم پر صدقے جاؤں۔ کیوں روتے ہو؟ بتاؤ تو سہی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| صلواتیں سنانا (م) | گالیاں دینا' کوسنا | بڑھیا نے ان کو وہ صلواتیں سنائیں کہ الامان۔ لوگوں نے اپنے کانوں میں انگلیاں دے لیں۔ |
| صورت نہ شکل بھاڑ سے نکل (مثل) | بدصورت عورت | یہ عورت کس حسن پر اتراتی ہے؟ شاید اس نے کبھی آئینہ نہیں دیکھا۔ صورت نہ شکل بھاڑ میں سے نکل۔ |
| صبح کی بونی اللہ کی آس (مثل) | صبح صبح اچھی بکری ہو جائے تو سارا دن خدا کے فضل سے اچھی امید رہتی ہے | جانے دے یارا تو صبح صبح ادھر لینے چلا آیا۔ کیا تو نہیں جانتا صبح کی بونی اللہ کی آس' جا ذرا ٹھہر کے آنا۔ |
| صاف اڑا جا (م) | بالکل ٹال دینا | میں تو سخت پریشان ہوں۔ وہ میری ہر بات صاف اڑا جاتا ہے۔ |
| صاف رہ بے باک رہ (مثل) | حساب ٹھیک رکھ پھر تجھے کسی کا ڈر نہیں ہوگا | انسان کو اگر کسی کا دینا نہ ہو یا کسی برائی کا شکار نہ ہو تو وہ ہر کام بے خوف کر سکتا ہے۔ سچ ہے صاف رہ بے باک رہ۔ |
| صبر کی سل چھاتی پر رکھنا (م) | صبر کرنا' صبر کی توفیق ہونا | وہ اتنا نقصان برداشت تو نہیں کر سکتا تھا مگر بڑی مشکل سے اس نے صبر کی سل چھاتی پر رکھ لی۔ |
| صدرہ پڑھ کر احمق رہے (مثل) | منطق پڑھ کر بھی عقل نہ آئی (صدرہ منطق کی ایک کتاب ہے | اتنا پڑھنے لکھنے کے باوجود بھی تم انتہائی بیوقوفی کی باتیں کرتے ہو۔ یہ کمال کی بات نہیں تو اور کیا ہے کہ تم صدرہ پڑھ کر بھی احمق رہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| صورت پر پھٹکار برسنا (م) | شکل بے رونق ہوں | کل جب وہ مجھے ملا تو میں اسے قطعی نہیں پہچانا نشے سے اس کی حالت غیر تھی اور صورت پر پھٹکار برس رہی تھی۔ |
| صورت خاک میں ملانا (م) | مارنا، تباہ کرنا | اگر تم نے بروقت ادائیگی نہ کی اور مجھے تنگ کیا تو میں تمہاری صورت خاک میں ملا دوں گا وہ کل جب مجھے ملا تو میں اس کی صورت ہی دیکھتا رہ گیا۔ |
| صورت دیکھتا رہ جانا (م) | حیران رہ جانا | وہ کل جب مجھے ملا تو میں اس کی صورت دیکھتا رہ گیا جب سے اس نے برے کاموں سے توبہ کی ہے اس کی شکل پر رونق آ گئی ہے اور حالات بھی بہتر ہو گئے ہیں۔ |
| صورت دیکھ کر جینا (م) | عاشق ہونا | وہ تو اس کی صورت دیکھ کر جیتا ہے۔ |



www.KitaboSunnat.com

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ضرب المثل ہونا (م) | کہاوت کی طرح مشہور ہونا' بہت زیادہ مشہور ہونا | لومڑی کی مکاری اور کوے کی ہوشیاری ضرب المثل ہے۔ |
| ضرورت کے وقت گدھے بھی باپ ہوتا ہیں (مثل) | مصیبت کے وقت ادنیٰ اور کمینے لوگوں کی خوشامد کرنی پڑتی ہے | ایسے اپنی انا کا مسئلہ نہ بناؤ اور اس سے درخواست کر کے دیکھ لو تم تو جانتے ہی ہو کہ ضرورت کے وقت گدھا بھی باپ ہوتا ہے۔ |
| ضامن نہ ہوئے باپ کا' ہے ضامنی گھر پاپ کا (مثل) | خواہ کوئی کیسا ہی کیوں نہ ہو ضمانت ہرگز نہیں دینی چاہیے کیونکہ ضمانت خرابی کی جڑ ہے | نا بھئی نا! میں اس چکر میں نہیں پڑوں گا۔ میں پہلے ہی ایک شخص کی ضمانت دے کر پچھتا رہا ہوں۔ مجھے بہت شرمندگی اٹھانا پڑی ہے۔ کہتے ہیں ضامن نہ ہوئے باپ کا۔ ضامنی گھر پاپ کا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| ضد کا پورا ہے (م) | ہٹ نہیں چھوڑنا | میں نے تم سے پہلے ہی کہا تھا کہ وہ نہیں مانے گا کیونکہ وہ اپنی ضد کا پورا ہے۔ |
| ضرب اٹھانا (م) | نقصان اٹھانا' گھاٹا کھانا' صدمہ گوارا کرنا | میں پہلے ہی سخت ضرب اٹھا چکا ہوں۔ اب میں یہ کام نہیں کروں گا۔ |
| ضرب کی تاب نہ لانا (م) | وار برداشت نہ کرنا | وہ ضربوں کی تاب نہ لا کر بے ہوش ہو گیا۔ |
| ضرورت ایجاد کی ماں ہے (مثل) | جب ضرورت ہو تو آدمی کچھ نہ کچھ انتظام کر لیتا ہے | کوے نے گھڑے میں کنکریاں ڈال کر پانی کی سطح بلند کی۔ اپنی پیاس بجھائی اور اڑ گیا۔ اسی کو کہتے ہیں ضرورت ایجاد کی ماں ہے۔ |
| ضامن نہ ہو جیئے۔ گرہ سے دیجیے (مثل) | گرہ سے دینے میں کوئی حرج نہیں لیکن ضامن بننے میں خرابی ہے | بھائی اگر آپ کو کسی بھی چیز کی ضرورت ہے تو وہ میں دے سکتا ہوں مگر ضمانت ہرگز نہ دوں گا۔ مثل مشہور ہے ضامن نہ ہو جیئے گرہ سے دیجیے۔ |
| ضد باندھنا (م) | بہت ہٹ کرنا' کسی بات پر اڑ جانا | میں تو اسے سمجھا سمجھا کر تنگ آ گیا ہوں مگر اس نے بھی ضد باندھ لی ہے کہ کراچی ضرور جائے گا۔ |
| ضیق میں آنا' ضیق میں جان ہونا (م) | عاجز آنا' مشکل میں پھنسنا' تنگ ہونا' وقت پڑنا | میں تو اس کی باتوں سے ضیق میں آ گیا ہوں وہ ہے کہ میری جان چھوڑتا ہی نہیں۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| طاق ہونا (م) | کسی کام میں یکتائے زمانہ ہونا، ماہر ہونا | وہ تو ہر فن میں طاق ہے۔ |
| طبیعت آنا (م) | عاشق ہونا، محبت کرنا، شوق ہونا | بظاہر تو اس میں کوئی ایسی بات نظر نہیں آتی لیکن نہ جانے کیوں اس پر میری طبیعت آ گئی ہے۔ |
| طبیعت الجھنا (م) | جی کا گھبرانا، دل کا پریشان ہونا | غم کی وجہ سے ان کی طبیعت الجھ رہی ہے۔ |
| طرح دینا (م) | بے پروائی کرنا، چشم پوشی کرنا | میں اس کی غلطیاں دیکھتا ہوں لیکن طرح دے دیتا ہوں۔ |
| طشت از بام کرنا (م) | راز فاش کرنا | اگر تم بھی اپنے کرتوتوں سے باز نہ آئے تو میں تمہارے سارے راز طشت از بام کر دوں گا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| طفل مکتب ہونا (م) | ناتجربہ کار ہونا | تم ابھی طفل مکتب ہو۔ تم سے یہ کام سرانجام نہ ہو سکے گا۔ |
| طوطا چشمی کرنا، طوطے کی طرح آنکھیں پھیر لینا (م) | بے وفائی کرنا، بے مروتی کرنا | مصیبت کے وقت اس کے تمام رشتہ داروں نے طوطے کی طرح آنکھیں پھیر لیں۔ کسی نے اس کی مدد نہ کی۔ |
| طوطی بولنا (م) | زور شور، عزت ہونا | آج کل اس کی سخاوت کا طوطی بول رہا ہے۔ |
| طومار باندھنا (م) | جھوٹ بولنا، مبالغہ سے کام لینا | اس نے اپنی رام کہانی میں اس قدر طومار باندھا کہ لوگوں کو اس کی صداقت پر شبہ ہو گیا۔ |
| طویلے کی بلا بندر کے سر (مثل) | بہت سے لوگوں کی بلا یا مصیبت ایک معمولی آدمی پر پڑ جانا، قصور اور لوگ کریں اور مارا جائے کوئی اور | راولپنڈی میں چند شرپسندوں نے مل کو بلوہ کرا دیا لیکن حکومت نے چند وکیلوں کو گرفتار کر لیا۔ سچ ہے طویلے کی بلا بندر کے سر پڑی۔ |
| طاق پر بیٹھا الو بھر بھر مانگے چلو (مثل) | ایسے کمینے کے متعلق کہتے ہیں جو اپنے سے بہتر آدمیوں پر حکم چلائے | چاہے کچھ ہو جائے میں اس کی ایک بات بھی نہیں مانوں گا اس کی مثال تو ایسے ہی ہے طاق پر بیٹھا الو بھر بھر مانگے چلو۔ |
| طاق نسیاں پر رکھنا (م) | بھلا دینا، یاد نہ رکھنا | اس نے میری ہر بات کو طاق نسیاں پر رکھ دیا ہے۔ اب وہ جو چاہتا ہے کرتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| طاق و جفت دونوں ہونا (م) | ہر صورت میں کامیابی ہونا | اس کی کوششیں رنگ لائیں اور طاق و جفت دونوں ہوں گئے۔ |
| طائر وہم و خیال کا نہ پہنچنا (م) | خیال تک نہ جا سکنا' پہنچنا ناممکن ہونا | وہ تو ایسی جگہ جا پہنچا جہاں طائر وہم و خیال تک نہیں پہنچ سکتا۔ |
| طرفہ گل پھولنا (م) | نئی بات ہونا' کسی انوکھی بات کا ظاہر ہونا | یہ کیسا طرفہ گل پھولا۔ وہ آج مسجد میں جا پہنچا۔ کہاں اس کو اپنی عیاشیوں سے ہی فرصت نہ تھی۔ |
| طرفہ گل کھلانا (م) | عیب و غریب کام کرنا | یہ ہمیشہ طرفہ گل کھلاتا ہے میں تو اس کی عادت سے سخت پریشان ہوں۔ |
| طاق میں ایمان رہنا (م) | بے ایمانی کی جانا' ایمان کی پرواہ نہ ہونا | اس کے ہاں تو ایمان طاق میں رہتا ہے اور دولت سے جیبیں بھرے جاتا ہے۔ |
| طالب زر خر طالب مولیٰ اولےٰ (مثل) | دولت کا طلبگار' بیوقوف گدھا جبکہ خدا کا طالب سے بہتر ہوتا ہے | وہ دولت کی ہوس میں خدا کو بھول چکا ہے شاید نہیں جانتا کہ طالب زرخر اور طالب مولیٰ اولیٰ ہوتا ہے۔ |
| طبیعت اچھل پچھل ہونا (م) | طبیعت بے قرار ہونا | اس کی یاد آتے ہی میری طبیعت اچھل پچھل ہوگئی اور جی چاہنے لگا کہ ابھی اس کے پاس چلا جاؤں۔ |
| طبیعت بحال ہونا (م) | تندرستی ہونا' بیماری سے تندرستی ہونا | کئی دن کے بخار کے بعد آج طبیعت کچھ بحال ہوئی ہے |
| طبیعت باغ و بہار ہونا (م) | خوش ہونا | تمہیں دیکھ کر طبیعت باغ و بہار ہو جاتی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| طبیعت جوان ہونا (م) | دل میں امنگ پیدا ہونا | مجھ پر تو بڑھاپا طاری تھا۔ تمہیں دیکھا تو طبیعت جوان ہوگئی۔ |
| طبیعت لاابالی ہونا (م) | مزاج میں بے پروائی ہونا | شروع سے ہی اس کی طبیعت لاابالی ہے۔ |
| طبیعت مائل ہونا (م) | فریفتہ ہونا' کسی بات کی طرف رجوع ہونا | نہ چاہتے ہوئے بھی میری طبیعت اس کی طرف مائل ہوگئی۔ |
| طور بے طور ہونا (م) | حالت غیر ہونا' قریب المرگ ہونا | اب تو وہ طور سے بے طور ہو چکا ہے۔ ہم تو اس کے لیے صرف دعا ہی کر سکتے ہیں۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ظالم کی رسی دراز ہے (مثل) | ظالم کا زور ہے | وہ اپنے ظلم وستم سے باز نہیں آتا۔ خدا نے ظالم کی رسی کتنی دراز کر رکھی ہے۔ |
| ظاہر رحمان کا باطن شیطان کا (مثل) | وہ شخص جس کا ظاہر اچھا اور باطن خراب ہو | وہ ہر وقت ہاتھ میں تسبیح لیے پھرتا ہے اور ناجائز کاروبار کرتا ہے۔ سچ ہے ظاہر رحمان کا اور باطن شیطان کا۔ |
| ظالم کی داد خدا کے گھر (مثل) | زبردست کا انصاف خدا ہی کرے گا | ہمارے ساتھ جو ظلم اور ناانصافی ہوئی ہے اس کا بدلہ تو خدا ہی لے گا کہتے ہیں کہ ظالم کی داد خدا کے گھر۔ |
| ظلم ٹوٹنا | آفت آنا | اس بے گناہ پر قید خانے میں وہ ظلم ٹوٹا ہے کہ الامان والحفیظ۔ |
| ظلم ڈھانا (م) | ظلم وستم کرنا' زیادتی کرنا | وہ ہم پر جتنے بھی ظلم ڈھائے لیکن ہم راہ عشق میں لڑکھڑانے والے نہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ظالم ظلم کرے نیک بخت برگ بھرے (مثل) | ظالم ظلم کرتا ہے اور نیک بخت نیکی کا کام کرتا ہے | ان دونوں بھائیوں میں کتنا تضاد ہے۔ایک تو ہر ایک سے زیادتیاں کرتا ہے اور دوسرا کسی سوالی کو اپنے در سے خالی نہیں جانے دیتا۔اس کو کہتے ہیں ظالم ظلم کرے اور نیک بخت برگ بھرے۔ |
| ظلمت کا دامن پھیلانا | سب طرف اندھیرا پھیلنا | میں اس وقت نہیں جاؤں گا۔ اب تو رات نے بھی ظلمت کا دامن ہر طرف پھیلا دیا ہے۔ |
| ظاہر کی آنکھیں اور ہیں باطن کی آنکھیں اور (مثل) | دل کی سوجھ بوجھ ان آنکھوں سے جدا ہے | آنکھ جو کچھ دیکھتی ہے ضروری نہیں کہ دل بھی اسے قبول کرلے کیونکہ ظاہر کی آنکھیں اور ہیں باطن کی آنکھیں اور |
| ظاہر کا نرم باطن کا سخت (مثل) | دیکھنے میں دل موم ہے مگر سنگ دل ہے | اس کی باتوں سے نرمی ضرور چھلکتی ہے مگر وہ سخت پتھر دل انسان ہے۔اسی کو کہتے ہیں ظاہر کا نرم باطن کا سخت۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com





| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| عاقبت کے بوریے سمیٹنا (م) | لالچ کے مارے بڈھا ہو کر مرنا' بہت مدت جینا' لمبی عمر پانا | زندگی اور موت تو خدا کے ہاتھ میں ہے۔ کوئی جوانی میں ہی دغ مفارقت دے جاتا ہے کوئی عاقبت کے بوریے سمیٹتا ہے۔ |
| عذاب مول لینا (م) | خواہ مخواہ تکلیف میں پڑنا | وہ اپنی حرکتوں سے باز نہیں آتا۔ ہم نے اس کو اپنے پاس رکھ کر خواہ مخواہ کا عذاب مول لے لیا ہے۔ |
| عرش پر اڑانا (م) | بڑی قدر کرنا' بڑی تعریف کرنا | جو لوگ آج کل آپ کو عرش پر اڑاتے ہیں وہی کل زمین پر اتاریں گے۔ |
| عرش پر دماغ ہونا (م) | مغرور ہونا | دولت کی وجہ سے اس کا دماغ عرش پر ہے اور وہ نہیں سمجھتا کہ زندگی چندروزہ ہے اور دولت ڈھلتی پھرتی چھاؤں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| عرش کے تارے توڑنا (م) | عجیب کام کرنا' ناممکن کام کرنا | وہ بڑا چالاک ہے عرش کے تارے توڑتا ہے۔ |
| عرق عرق ہونا (م) | پسینہ پسینہ ہونا' شرمندہ ہونا | اس کی بات سن کر میں عرق عرق ہو گیا اور آئیں بائیں شائیں ہانکنے لگا۔ |
| عرق ریزی کرنا (م) | سخت محنت مشقت کرنا | دولت کی قدر وہی جانتے ہیں جو عرق ریزی کر کے اسے حاصل کرتے ہیں۔ |
| عزت اتارنا (م) | بے عزتی کرنا' رسوا و ذلیل بنا دینا | جن لوگوں کو اپنی عزت کا پاس نہیں وہ دوسروں کی عزت اتار دیتے ہیں۔ |
| اش اش کرنا | بہت تعریف کرنا' نہایت خوش ہونا | اس کا خطاب ایسا موثر اور پر از معانی تھا کہ سامعین اش اش کر اٹھے۔ |
| عقل بڑی کہ بھینس (مثل) | خوش تدبیری اچھی ہے | یہ کام تم نے بے سوچے سمجھے کیا ہے۔ اگر اس کام کو تم اس طرح کر لیتے تو کتنا بہتر ہوتا۔ سچ ہے کہ عقل بڑی کہ بھینس۔ |
| عقدہ وا ہونا' عقدہ حل ہونا (م) | حال ظاہر ہونا' کیفیت معلوم ہونا | آپ ہی کی کوششوں سے یہ عقدہ وا ہوا ورنہ میں تو مایوس ہو چکا تھا۔ |
| عقل پر پردہ پڑ جانا' عقل پر پتھر پڑنا (م) | بے سمجھ بن جانا' غافل ہونا' بیوقوف بننا | اس کی عقل پر ایسے پتھر پڑے ہوئے ہیں کہ حساب کا ایک سوال بھی نہیں سمجھا سکتا۔ |
| عقل کے ناخن لینا (م) | ہوش میں آنا' سمجھ کر بات کرنا | پہلے عقل کے ناخن لو پھر میرے ساتھ آ کر بحث کرو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| عمر کا پیانہ لبریز ہونا (م) | مرنے کا وقت قریب آ جانا' زندگی کی میعاد ختم ہو جانا | اس کی عمر کا پیانہ لبریز ہو چکا ہے۔ |
| عید کا چاند ہونا (م) | غائب ہونا' کبھی کبھی نظر آنا | آپ تو بالکل عید کا چاند ہو گئے ہیں۔کبھی درشن ہی نہیں ہوتے۔ |
| عید کے پیچھے چاند مبارک (مثل) | تہوار گزر جانے پر مبارک دینا' موقع گنوا کر کسی کام کا کرنا | بھائی اب وقت گزر چکا ہے لہٰذا اس کام کو کرنے کا کوئی فائدہ نہیں آپ کی تو وہی مثال ہے عید کے پیچھے چاند مبارک۔ |
| عیش کا بندہ ہونا (م) | نفس پرست بننا | اپنے دور حکومت کے آخر میں ایسا عیش کا بندہ ہو گیا کہ اس نے سلطنت کا تمام کاروبار اپنی ملکہ کے سپرد کر دیا۔ |
| عاقبت خراب کرنا (م) | برے کام کرنا' بدیاں کمانا | بھائی تم اپنی عاقبت کیوں خراب کرتے ہو۔ تمہیں چاہیے کہ اس بیوہ کا سارا مال واپس کر دو۔ |
| عرصہ سے نہ ہڑ ہڑ نہ کھڑ کھڑ (مثل) | مدت سے امن ہے | جب سے یہ موجودہ حکمران آیا ہے ملک میں سکون ہو گیا ہے۔ اب تو عرصہ سے نہ ہڑ ہڑ ہے نہ کھڑ کھڑ۔ |
| عشق کے کوچے میں شاہ گدا برابر ہیں (مثل) | عشق میں امیر و غریب کا کوئی فرق نہیں رہتا | لوگ کہتے ہیں کہ عشق و محبت امیروں کا کام ہے لیکن ایسا نہیں ہے۔ عشق کے کوچے میں شاہ و گدا برابر ہیں۔ |
| عقل بڑھے سوچ سے روٹی بڑھے لوچ سے (مثل) | فکر اور ترقی بہت اچھی چیزیں ہیں | ہر مسئلے میں سوچ کر قدم اٹھانا کامیابی کی نشان ہے۔ کسی نے سچ ہی کہا ہے۔ عقل بڑھے سوچ سے روٹی بڑھے لوچ سے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| عقل کا اندھا گانٹھ کا پورا (صفت) | بیوقوف مالدار | وہ انتہائی احمق شخص ہے لیکن اس کے پاس دولت بیشمار ہے۔ اسی کو کہتے ہیں عقل کا اندھا گانٹھ کا پورا۔ |
| عقل کے پیچھے لٹھ لیے پھرتا ہے (مثل) | بہت ہی بیوقوف ہے مسلسل احمقانہ کام کرتا ہے | تم اس کی خواہ مخواہ ہی تعریفیں کرتے رہتے ہو۔ میں کہتا ہوں کہ وہ انتہائی بیوقوف شخص ہے اور عقل کے پیچھے لٹھ لیے پھرتا ہے۔ |
| عقل کے طوطے اڑ گئے (م) | عقل جاتی رہی، چھکے چھوٹ گئے، گھبرا گئے | اپنی ناکامی کا سن کر اس کی تو عقل کے طوطے اڑ گئے۔ |
| عقلمند کی دور بلا (مثل) | دانش مند آفت سے بچ جاتا ہے، عقلمند سے بلا دور ہی رہا کرتی ہے، عقلمند بڑے بڑے کام کر جاتے ہیں اور آفت سے بچ جاتے ہیں | وہ بے عقل تھا تب ہی اس مصیبت میں پھنس گیا۔ اگر اس میں ذرا بھی عقل ہوتی تو اس مصیبت سے بچ سکتا تھا۔ سچ ہی کہتے ہیں کہ عقلمند کی دور بلا۔ |
| عمر بھر کی روٹیاں سیدھی کر لینا (م) | تمام عمر کے خرچ کے قابل روپیہ بنالینا | اس نے اپنے دوست کے کاروبار میں اپنا حصہ رکھ کر عمر بھر کی روٹیاں سیدھی کر لیں۔ |
| عیش و آرام حرام کرنا | آرام و آسائش کی پرواہ نہ کرنا | اس نے اپنے بیٹے کی پرورش کی خاطر اپنا عیش و آرام حرام کر لیا۔ |
| عافیت تنگ کرنا (م) | آرام سے نہ بیٹھنے دینا، چین نہ لینے دینا | میں تمہارے روز بروز کے لڑائی جھگڑے سے تنگ آ گیا ہوں۔ تم نے تو میری عافیت تنگ کر دی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| عاقبت بگاڑنا (م) | آخرت خراب کرنا' دین خراب کر لینا | ماں باپ کی نافرمانی کر کے تم کیوں اپنی عاقبت بگاڑ رہے ہو۔ عقل کے ناخن لو اور ان کی باتوں پر عمل کرو۔ |
| عالم وجد طاری ہونا (م) | بے خودی کی حالت ہونا | محفل قوالی میں اس پر عالم وجد طاری ہو گیا۔ |
| عالی ہمت سدا مفلس (مثل) | حوصلہ مند ہمیشہ تنگدست رہتا ہے | اس کے پاس سوائے حوصلہ کے اور کیا ہے۔ تم نے تو سنا ہی ہوگا عالی ہمت سدا مفلس۔ |
| عذر گناہ بدتر از گناہ (مثل) | بیہودہ عذر کے متعلق کہتے ہیں | تمہیں اپنی اس حرکت کی سزا بھگتنا ہو گی۔ میں اب تمہارا کوئی بہانہ نہیں سنوں گا کیونکہ عذر گناہ بدتر از گناہ۔ |
| عزت دو کوڑی کی نہ رہنا (م) | سخت بے عزتی ہونا' ذلیل ہونا | تمہاری بری حرکتوں کی وجہ سے میری عزت دو کوڑی کی نہ رہی۔ |
| عقل الٹی ہونا (م) | بیوقوف ہونا | کیا تمہاری عقل الٹی ہو گئی ہے جو ایسی لغو اور پاگل پن کی باتیں کر رہے ہو۔ |
| عقل کا چراغ گل ہونا (م) | عقل زائل ہونا' سمجھ نہ رہنا | میری تو عقل کا چراغ گل ہو چکا ہے۔ کچھ سمجھ نہیں آتا کیا کروں۔ اب تم ہی مجھے مشورہ دو۔ |
| عمریں عیش میں تیر کر دیں (م) | زندگی آرام اور عیش میں بسر کر دی | اس نے تو عمریں عیش میں تیر کر دیں اور اب اولاد در بدر کی ٹھوکریں کھا رہی ہے۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com





| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| غبار نکالنا (م) | بدلہ نکالنا' دل کی آگ بجھانا | تم تو ابھی سے گھبرا گئے ہو ابھی تو میں نے دل کی بات کی ہے' غبار تو نکالا ہی نہیں۔ |
| غریب کی جورو سب کی بھابی (مثل) | غریب کو ہر کوئی برا بھلا کہہ دیتا ہے' غریب کا زور کسی پر نہیں ہوتا | میں کیا اور میری بساط کیا' جس کا جو جی چاہتا ہے کہہ دیتا ہے میری تو وہی مثل ہے غریب کی جورو سب کی بھابی۔ |
| غریبوں نے روزے رکھے دن بڑے آئے (مثل) | جو ذرا مصیبت نہ اٹھا سکتے تھے ان پر اور مصیبت آئی' غریب کا عمدہ کام بھی برا ہوتا ہے | ہم نے یہ چھوٹا سا کام کیا شروع کیا ہر طرف سے مشکلات ہی میں گھر گئے۔ سچ ہے غریبوں نے روزے رکھے دن بڑے آئے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| غصہ پی جانا' غصہ مارنا' غصہ تھوک دینا (م) | دل کے طیش کو ضبط کرنا' خفگی کو روکنا | دوست! ابھی غصہ تھوک دو' جو ہونا تھا وہ تو ہو چکا۔ |
| غصہ سے آگ بگولا ہونا' غصہ کے مارے بھوت ہونا (م) | سخت غضبناک ہونا | اس نے جب سنا کہ انہوں نے کام سے انکار کر دیا ہے تو وہ غصہ سے آگ بگولا ہو گیا۔ |
| غضب ڈھانا' غضب توڑنا (م) | سخت غصے ہونا' فساد کھڑا ہونا | تم نے اس کی حق تلفی کر کے غضب ڈھایا ہے۔ خدا تمہیں معاف نہیں کرے گا۔ |
| غفلت کا پردہ پڑنا (م) | بے خبر و بیہوش ہونا' غافل ہو جانا | اس کی آنکھوں پر اس قدر غفلت کا پردہ پڑ گیا ہے کہ دولت ضائع کرنے سے باز ہی نہیں آتا۔ |
| غم خواری کرنا (م) | ہمدردی کرنا' دکھ میں شریک ہونا | آپ یوں میری غم خواری نہ فرمائیں اس سے میرے دل کی آگ اور بھڑکتی ہے۔ |
| غم کھانا (م) | افسوس کرنا' ہمدردی ظاہر کرنا' دکھ اٹھانا | رحمدل و دردمند لوگ غریبوں کا غم کھاتے ہیں۔ |
| غم غلط کرنا (م) | دل غمگین کو بہلانا | ہم جیل میں اپنے دوستوں کے ساتھ شطرنج وغیرہ کھیل کر غم غلط کر لیا کرتے تھے۔ |
| غنیمت جاننا (م) | اچھا سمجھنا' قدر جاننا' کافی سمجھنا | بھائی! یہ دو دن کی زندگی کو غنیمت جانو اور کوئی نیک کام کر لو۔ |
| غوطہ میں آنا (م) | بیہوش ہو جانا | وہ نشہ کر کے ایسا غوطے میں آیا کہ دو گھنٹے تک اس نے کوئی بات نہ کی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| غوطہ لگانا (م) | گہری سوچ بچار میں پڑنا، کہیں غائب ہو جانا | چور نے ایسا غوطہ لگایا کہ پولیس اس کا کھوج نہ لگا سکی۔ |
| غچّا دینا (م) | دھوکہ دینا، فریب دینا | وہ تو مجھ جیسے شخص کو غچّا دے گیا جس نے کبھی دھوکا نہ کھایا تھا۔ |
| غرض کا باوُلا اپنی گا دے (مثل) | غرض مند اپنی بات کی دھن رکھتا ہے | تمہاری اس سے ناراضگی نامناسب ہے۔ اس کے بیٹے کی نوکری کا مسئلہ ہے۔ وہ بار بار اگر تم سے کہتا ہے تو کیا غلط ہے تم اس کا یہ کام کر سکتے ہو۔ تمہیں تو معلوم ہی ہوگا۔ غرض غرض کا باوُلا اپنی ہی گا دے۔ |
| غرض نکلی آنکھ بدلی (مثل) | مطلب نکل جانے کے بعد پرواہ نہ کرنا | میں تمہارے جیسے مطلبی دوستوں کو بہت اچھی طرح جانتا ہوں۔ جب مطلب پورا ہو جاتا ہے تو نظر بھی نہی آتے۔ تمہاری تو وہی مثال ہے غرض نکلی آنکھ بدلی۔ |
| غنچہ خاطر کھلنا (م) | دل کی کلی کھلنا، دل خوش ہونا | جب غنچہ خاطر کھلتا ہے تو ویرانوں میں بھی گیت سنائی دیتے ہیں۔ |
| غم نہ داری بز بخر (مثل) | فکر نہیں تو بکری پال لے | ایسے موقع پر بولتے ہیں جہاں خواہ مخواہ کوئی مصیبت اپنے سر لے لے۔ |
| غیر کی بدشگونی کے واسطے اپنی ناک کٹائی (مثل) | کسی کو برا کہنے کے واسطے اپنا نقصان کرنا | مجھے کیا معلوم تھا کہ تم غصے میں اتنے پاگل ہو جاؤ گے اور اس کی برائی کی خاطر اتنا نقصان کر لو گے۔ تمہاری تو وہی مثال ہے غیر کی بدشگونی کے واسطے اپنی ناک کٹائی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| غصہ ناک پر ہونا (م) | بہت جلدی غصہ آنا' ذراسی بات پر غصہ آنا' نہایت زودرنج ہونا | مجھے تو اس کے پاس جاتے ہوئے بہت ڈر لگا ہے۔ غصہ تو اس کی ناک پر ہوتا ہے۔ فضول قسم کی باتیں کرنے لگ جاتا ہے۔ |
| غبارے سے ہوا نکلنا (م) | شیخی کرکری ہونا' غرور توڑنا | تم نے الیکشن میں شکست دے کر آج اس کے غبارے کی تمام ہوا نکال دی۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| فاختہ اڑانا (م) | مزے لوٹنا' عیش و عشرت کرنا | وہ زمانہ گیا جب خلیل خاں فاختہ اڑایا کرتے تھے۔ |
| فاتحہ پڑھنا (م) | مردوں کی روح کے لیے نیک دعا مانگنا' بخشش کی دعا مانگنا' کسی شے سے ناامید ہونا | میں اپنے باپ کی قبر پر فاتحہ پڑھنے کے لیے گیا۔ |
| فراٹے لینا (بھرنا) (م) | تیز دوڑنا' جلدی پڑھنا | ہرن شکاری کے ہاتھ نہیں آئے گا کیونکہ وہ فراٹے بھر رہا ہے۔ آہستہ آہستہ پڑھو' فراٹے بھرنے سے مطلب سمجھ میں نہیں آتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| ہم ایسی چالاکی سے کام کریں گے کہ ان کے فرشتوں کو بھی خبر نہ ہوگی۔ | کانوں کان خبر نہ ہونا | فرشتوں کو خبر نہ ہونا (م) |
| میں نے تو اسے ایسی جگہ چھپا کر رکھ دیا ہے جہاں جاتے ہوئے فرشتوں کے پر جلتے ہیں۔ | ہوا نہ جا سکنا، کسی کی پہنچ نہ ہو سکنا | فرشتے کے پر جلنا (م) |
| پولیس کو دیکھتے ہی چور کا رنگ فق ہو گیا۔ | چہرے کا رنگ جاتے رہنا، حیران و سرگرداں ہونا | فق ہونا (م) |
| غریب اور مفلس کے نزدیک کم قیمت چیز ہی قیمتی چیز ہے۔ | | فقیر کو کمبل ہی دوشالہ ہے (مثل) |
| مسلسل مصیبتیں اور تکلیفیں دیکھ کر یوں محسوس ہوتا ہے کہ میرے سر پر فلک ٹوٹ پڑا ہے۔ | سخت مصیبت نازل ہونا | فلک ٹوٹ پڑنا (م) |
| تم کوئی کام وغیرہ کیوں نہیں کرتے جب دیکھو ہاتھ پھیلائے کھڑے ہوتے ہو۔ تمہاری بھی خوب رہی۔ فاتحہ نہ درود کھانے کو موجود۔ | بغیر محنت مشقت کچھ مانگنا | فاتحہ نہ درود کھانے کو موجود (مثل) |
| کسی سے کیا ہمدردی کی جائے میں نے اس کے ذمہ اتنا آسان کام لگایا ہے مگر وہ اسے کرتے ہوئے بھی گھبرا رہا ہے اب اور میں کچھ نہیں کر سکتا صرف یہی کر سکتا ہوں کہ فالودہ کھاتے دانت ٹوٹے تو بلا سے۔ | اگر آسان کام کرتے ہوئے بھی جی گھبرائے تو بلا سے، اگر بھلائی میں بھی برائی ہو تو ہوا کرے | فالودہ کھاتے دانت ٹوٹے تو بلا سے (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| فتح تو خدا کے ہاتھ ہے پر مار مار تو کیے جاؤ (مثل) | کوشش کیے جاؤ' خدا کامیابی دے گا | انسان کو کسی بھی کام کے لیے مسلسل کوشش کرتے رہنا چاہیے۔ انشاء اللہ ایک نہ ایک دن ضرور وہ کامیاب ہو گا۔ سچ ہے فتح تو خدا کے ہاتھ ہے پر مار مار تو کیے جاؤ۔ |
| فتور ڈالنا (م) | رخنہ ڈالنا' بنتے کام کو بگاڑ دینا | تم میرے کام میں فتور ڈالنے آ گئے ہو۔ جاؤ بھائی تم اپنا کام کرو اور مجھے اپنا کام کرنے دو۔ |
| فتیلہ ناک میں دینا (م) | تعویذ کی بتی کی دھونی دینا (مجازاً) دق کرنا' تنگ کرنا | میں تو اس سے تنگ آ گیا ہوں وہ ہر وقت فتیلہ میری ناک میں دیئے رہتا ہے۔ |
| فرمائشی پڑنا (م) | جوتیاں پڑنا' سزا پانا' جوتیاں لگنا' ذلیل ہونا | میرے منع کرنے کے باوجود تم باز نہ آئے اور اب فرمائشی پڑیں تو تمھیں سکون مل گیا ہو گا۔ |
| فاتحہ نہ درود مر گئے مردود (مثل) | کسی موذی اور ظالم شخص کے لاولد مرنے پر کہا کرتے ہیں | وہ انتہائی ظالم شخص تھا۔ اس نے اپنی زندگی میں بے انتہا ظلم اور زیادتیاں کیں اور جب مرا تو جنازے کے ساتھ چار آدمی تھے۔ اس کو کہتے ہیں فاتحہ نہ درود مر گئے مردود۔ |
| فرشتوں کے پر کترنا (م) | فرشتوں سے سبقت لے جانا | اب تو وہ بڑا متقی اور پرہیز گار بن گیا ہے اور عبادت میں فرشتوں کے بھی پر کترنے لگا ہے۔ |
| فقیر اپنی کملی ہی میں مست ہے (مثل) | غریب آدمی اپنے تھوڑے ہی سامان میں خوش ہے | بھائی صاحب! ہم نے کسی سے کیا لینا اور کسی کو کیا دینا' فقیر تو بس اپنی کمل ہی میں مست ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| فقیرنی کا پوت' چلن امیروں کا (مثل) | جو آدمی غریبی میں امیروں کی سی نمود رکھے' اس کی نسبت بولا کرتے ہیں | گھر میں بعض اوقات کھانے کو بھی نہیں ہوتا اور وہ دوسروں کی دعوتیں ہوٹلوں میں کرتا ہے۔ اس کو کہتے ہیں فقیرنی کا پوت' چلن امیروں کا۔ |
| فلک پر ستارہ ہونا (م) | خوش نصیب اور اقبال مند ہونا | اس کا شروع ہی سے فلک پر ستارہ ہے اس نے جو چاہا سو پایا۔ |
| فاتحہ نہ درود کھا گئے مردود | کسی چیز کے مفت ضائع اور اکارت جانے پر بولتے ہیں | میں نے پہلے ہی کہا تھا یہ ساری چیزیں کسی کو دے دو مگر تم نہ مانے۔ اب خراب ہوگئی ہیں تو افسوس کر رہے ہو۔ ہم تو اب یہی کہہ سکتے ہیں فاتحہ نہ درود کھا گئے مردود۔ |
| فکر برا فاقہ بھلا (مثل) | بھوکا رہنا فکر کرنے سے بہتر ہے' فکر فقیر کو بھی مار دیتا ہے | تم فکر کیوں کرتے ہو۔ اللہ جو کرے گا بہتر کرے گا۔ تم اس کی فکر میں مت گھلو کیا تم نے نہیں سنا فکر برا فاقہ بھلا۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| قابو پر چڑھنا (م) | کسی کے بس میں پڑنا | اگر تم کبھی میرے قابو پر چڑھو گے تو تمہارے دانت خوب کھٹے کروں گا۔ |
| قابو میں آنا (م) | کسی کے اختیار آنا، قبضہ میں آنا | اب تو تم میرے قابو میں آئے ہو۔ آج بھلا میں تم کو کیسے چھوڑ دوں گا۔ |
| قابو سے باہر ہونا (م) | اختیار میں نہ رہنا | میرا گھوڑا ایسا چمکا کہ وہ قابو سے باہر ہو گیا ہے۔ |
| قاضی جی دبلے کیوں شہر کے اندیشہ سے (مثل) | بے موقعہ اور ناحق فکرمند رہنے والے کی نسبت بولتے ہیں | آپ اس کے بارے میں کیوں فکر کرتے ہیں اپنے کام کی طرف توجہ دیں آپ کی تو وہ مثال ہے قاضی جی دبلے کیوں شہر کے اندیشہ ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| قاضی کے گھر کے چوہے بھی سیانے (مثل) | دانا یا پڑھے لکھے آدمیوں کے چھوٹے چھوٹے یا نوکر چاکر بھی سیانے ہوتے ہیں | تم اسلم کی بات کرتے ہو۔ وہ بہت ہوشیار شخص ہے کیا تم نہیں جانتے کہ قاضی کے گھر چوہے بھی سیانے ہوتے ہیں۔ وہ اتنے بڑے آدمی کا ملازم ہے۔ سیانا تو اس نے ہونا ہی ہے۔ |
| قاضی انصاف نہ کرے گا تو کیا گھر بھی نہ آنے دے گا (مثل) | اس کام میں اگر فائدہ نہ ہوگا تو نقصان بھی تو کچھ نہ ہوگا | بھئی مجھے ایک بار کوشش تو کر لینے دو' قاضی انصاف نہ کرے گا تو کیا گھر بھی نہ آنے دے گا۔ |
| قارورہ ملنا (م) | گہری محبت ہونا | ان دونوں کے قارورے ایسے ملے ہیں کہ ایک گھڑی بھی جدا نہیں ہو سکتے۔ |
| قافیہ تنگ کرنا (ہونا) (م) | تنگ کرنا (ہونا)' دق کرنا (ہونا) | اس نے قرض مانگ مانگ کر میرا قافیہ تنگ کر دیا ہے۔ |
| قبر کے مردے اکھیڑنا (م) | پرانے جھگڑوں کو تازہ کرنا' مردوں کی عیب جوئی کرنا | جو ہونا تھا سو ہو گیا۔ اب جانے دو' قبر کے مردے کیوں اکھیڑتے ہو۔ |
| قبر میں پاؤں لٹکانا (م) | قریب المرگ ہونا | وہ تو قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھے ہیں۔ دیکھیے کب کوچ ہو۔ |
| قدم رنجہ فرمانا (م) | تشریف لانا | آپ کی بڑی مہربانی آپ نے قدم رنجہ فرمایا۔ |
| قدم لینا (م) | پاؤں پڑنا' تعظیم کرنا | میرے استاد صاحب جہاں کہیں مل جاتے ہیں۔ ان کے قدم لیتا ہوں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| قسمت الٹ جانا' قسمت پھوٹ جانا (م) | بدنصیبی آنا' نحوست آنا | اس بے چارے کی ایسی قسمت پھوٹی ہے کہ اب پیسے پیسے کو محتاج ہو گیا ہے۔ |
| قسمت کا دھنی (صفت) | بانصیب' اچھی قسمت والا طنزاً بدنصیب | وہ بڑا قسمت کا دھنی ہے جس چیز میں ہاتھ ڈالتا ہے فائدہ اٹھاتا ہے۔ |
| قسمت کا ہٹیا (صفت) | بدنصیب | وہ بڑا قسمت کا ہٹیا ہے جس کام میں ہاتھ ڈالتا ہے نقصان اٹھاتا ہے۔ |
| قصہ تمام (پاک) ہونا (م) | مرنا' فیصلہ ہو جانا | لو آج اس کا قصہ پاک ہو گیا جو دن رات غریبوں پر ظلم کرتا تھا۔ |
| قصہ کوتاہ کرنا (م) | جھگڑا طے کرنا | ایک لمبی بحث کے بعد قصہ کوتاہ کر دیا۔ |
| قلعی کھلنا (م) | راز افشا ہونا | اس کی جلد ہی قلعی کھل گئی ورنہ نہ جانے اور کیا کیا نقصان پہنچاتا۔ |
| قلم کرنا (م) | کاٹ ڈالنا | گزشتہ زمانے میں چوروں کے ہاتھ قلم کر دیئے جاتے تھے۔ |
| قلم بند کرنا (م) | لکھنا' درج کرنا | میں نے اس جلسے کا تمام حال قلمبند کر کے اخبارات میں بھیج دیا ہے۔ |
| قل ھو اللہ پڑھنا (م) | بے قرار ہونا' برا حال ہونا' پیٹ میں بھوک کے مارے گڑگڑاہٹ ہونا | بھوک کے مارے ہماری آنتیں قل ھو اللہ پڑھ رہی ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| قہر درویش بر جان درویش (مثل) | غریب کا غصہ اپنی جان پر | مجھے یہ گفتگو نہایت ناگوار گزری مگر قہر درویش بر جان درویش۔ خون جگر پی کر خاموش ہوگیا۔ |
| قیامت ڈھانا' قیامت توڑنا (م) | مصیبت برپا کرنا' بہت ظلم کرنا' از حد غصے ہونا | بھارت نے نہتے کشمیریوں پر قیامت ڈھائی ہوئی ہے۔ |
| قینچی کی سی زبان چلنا (م) | لگاتار بولتے جانا' بک بک کرنا | وہ بڑا باتونی ہے اس کی زبان قینچی کی طرح چلتی ہے۔ |
| قدر الو کی الو ہی جانتا ہے ہما کو کب چغد پہچانتا ہے (مثل) | اہل کمال کے قدردان ناقدرشناس نہیں ہوتے ہیں | میں اس شخص کے ساتھ جو اتنا وقت گزارتا ہوں تو اس میں کوئی بات ہے نا' تم کا ی جانو کہ برے لوگوں کی قدر کس طرح کی جاتی ہے۔ سچ ہے قدر الو کی الو ہی جانتا ہے۔ ہما کو چغد کب پہچانتا ہے۔ |
| قدردان کی جوتیاں اٹھائے بے قدرے کے پاپوش نہ مارے (مثل) | جو شخص جوہر شناس ہو اس کی عزت کرنا چاہیے اور ناقدرے کے قریب بھی نہیں جانا چاہیے | جو شخص اہل ہنر کی قدر کرتا ہے خود اس کی بھی قدر کی جاتی ہے۔ سچ ہی تو کہتے ہیں قدردان کی جوتیاں اٹھائے بے قدرے کے پاپوش نہ مارے۔ |
| قدر کھو دیتا ہے ہر روز کا آنا جانا (مثل) | بہت میل ملاپ ہو تو وہ عزت نہیں رہتی جو کبھی کبھی ملنے سے ہوتی ہے | بھائی روز روز کا آنا جانا میں اچھا نہیں سمجھتا۔ کبھی کبھی آنے جانے میں عزت ہے۔ کہتے ہیں کہ قدر کھو دیتا ہے ہر روز کا آنا جانا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| قدم بیچ سے نکل جانا (م) | کسی معاملے میں دخل نہ دینا | اب تم جانو تمہارا کام میرے قدم تو بیچ سے نکل چکے ہیں۔ |
| قدموں تلے آنکھیں بچھانا (م) | آؤ بھگت کرنا | میں جب بھی اس کے گھر جاتا ہوں وہ قدموں تلے آنکھیں بچھاتا ہے۔ |
| قاضی جی کی لونڈی مری سارا شہر آیا' قاضی جی مرے کوئی نہ آیا (مثل) | لحاظ دار کے باعث اس کے غلاموں کی بھی عزت ہوتی ہے' لحاظ دار مر جائے تو کوئی نہیں پوچھا مراد یہ ہے کہ دنیا منہ دیکھنے کی یار ہے | آج کل تو ہر کام دکھاوے کے لیے کیا جاتا ہے یا بڑے لوگوں کو خوش کرنے کے لیے وگرنہ کون کسی کو پوچھتا ہے۔ سچ ہے قاضی جی کی لونڈی مری سارا شہر آیا۔ قاضی جی مرے کوئی نہ آیا۔ |
| قاضی جی کے مرنے سے کیا سارا شہر سونا ہو جائے گا (مثل) | کسی کے نہ ہونے سے کوئی کام نہیں رکتا | تمہیں کیوں اپنے کام کی پڑ گئی ہے۔ آخر فیکٹری کا مالک مرا ہے دو ایک دن تو لگیں گے پھر فیکٹری کھل جائے یہ تھوڑی ہے کہ فیکٹری بھی ہمیشہ کے لیے بند ہو گئی ہے تم نے سنا نہیں کہ قاضی جی کے مرنے سے کیا سارا شہر سونا ہو جائے گا۔ |
| قضا پھڑ پھڑاتی ہے (م) | موت قریب ہے | میں عیادت کے لیے کل اس کے گھر گیا تھا۔ اس کی تو حالت بہت نازک ہے۔ پانی تک پینا مشکل ہے۔ مجھے تو لگتا ہے کہ قضا پھڑ پھڑاتی ہے۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کاٹ کرنا (م) | زخمی کرنا' اثر کرنا' یہ کلہاڑی بہت کم کاٹ کرتی ہے | میری نصیحت نے اس پر کچھ کاٹ نہ کی۔ |
| کانٹ چھانٹ کرنا (م) | ردوبدل کرنا' تراش خراش کرنا' غبن کرنا | میری اس کتاب کے مسودے کو انہوں نے کانٹ چھانٹ کر پریس میں بھیج دیا ہے۔ |
| کاٹ کھانے کو دوڑنا (م) | ترش روئی سے پیش آنا کسی سے ڈر لگنا | میں جب اس کے ساتھ بات کرتا ہوں مجھے کاٹ کھانے کو دوڑتا ہے۔ |
| کاٹو تو بدن میں لہو نہیں (م) | خوف یا صدمہ کے سبب سے چہرے کا رنگ فق ہو جانا | اپنے بیٹے کی ناگہانی موت کی خبر سن کر وہ اس قدر ششدر ہوا کہ کاٹو تو بدن میں لہو نہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کاٹھ کی ہانڈی ایک بار چڑھتی ہے (مثل) | جھوٹ' دغا بازی اور فریب ایک دفعہ ہی چل سکتا ہے | تم نے مجھ سے بہت سارو پیہ دھوکا سے لے لیا ہے لیکن اب میں تمہارے قابو میں آنے کا نہیں۔ کاٹ کی ہنڈیا ایک بار ہی چڑھتی ہے۔ |
| کاٹے کٹے نہ مارے مرے (مثل) | سخت جان ہونا | وہ ایسا سخت جان ہے کہ کاٹے کٹے نہ مارے مرے۔ تلوار تو اس پر اثر بھی نہیں کرتی۔ |
| کاٹھ کا الو (صفت) | نہایت بیوقوف | وہ تو بالکل کاٹھ کا الو ہے۔ لاکھ سر مارو کچھ نہیں سمجھتا۔ |
| کاٹھ کا گھوڑا (صفت) | لنگڑے آدمی کی لاٹھی | نعیم بہت شرارتی ہے۔ اس نے اس لنگڑے آدمی کا گھوڑا کہیں چھپا دیا اور بہت تنگ کر کے اسے واپس کیا تب وہ اپنے گھر جانے کے قابل ہوا۔ |
| کاجل کی کوٹھڑی (صفت) | بدنامی کا گھر' کلنک کا ٹیکہ | بری صحبت میں شامل ہونا' کاجل کی کوٹھڑی میں داخل ہوتا ہے۔ |
| کاغذ کے گھوڑے دوڑانا (م) | جا بجا چٹھیاں بھیجنا' خطوط روانہ کرنا | کاغذ کے گھوڑے دوڑانا اس کا مشغلہ ہے۔ دفتر سے آ کر رات تک وہ یہی کام کرتا رہتا ہے۔ نہ جانے اس کو اس میں کیا مزا آتا ہے؟ |
| کاغذ کی ناؤ سدا نہیں بہتی (مثل) | بے ثبات اور ناپائیدار چیز قائم نہیں رہ سکتی' جھوٹ ہمیشہ نہیں چلتا' ہر وقت دھوکا کام نہیں دے سکتا | اس کے خیال میں اس کی کاغذ کی ناؤ سدا بہتی رہے گی مگر ایسا ممکن نہ ہو سکا اور لوگوں نے اس پر اعتبار کرنا ختم کر دیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کافور ہونا(م) | اڑ جانا' غائب ہونا' بھاگ جانا | ریلوے سٹیشن سے کوئی شخص میرا بیگ لے کر کافور ہو گیا۔ |
| کالی پیلی آنکھیں کرنا(م) | نہایت غصے ہونا | کس قصور کے بدلے مجھ سے کالی پیلی آنکھیں کرتے ہو؟ |
| کالے کے آگے چراغ نہ جلنا (مثل) | زبردست سے کوئی پیش نہیں چلتی | تم اس سے ٹکر مت لو۔ گھاٹے میں رہو گے بھلا کالے کے آگے کبھی چراغ جلا ہے؟ |
| کام آنا(م) | مارا جانا | دوسری جنگ عظیم میں ہزاروں فوجی کام آئے۔ (۲) مدد کرنا: جو کچھ یہاں کماؤ گے وہی آئندہ کام آئے گا۔ (۳) کاروبار کھلنا: اب خوب کام آ رہا ہے۔ (۴) استعمال میں آنا سارا کاغذ کام آ گیا ہے۔ |
| کام پیارا ہے نہ کہ چام (مثل) | انسان کی قدر و منزلت اس کے کاموں سے ہوتی ہے نہ کہ شکل و صورت سے | میں رشید صاحب کی بے حد عزت کرتا ہوں کیونکہ وہ بہت محنتی اور دیانتدار شخص ہیں آپ تو جانتے ہیں کہ ہمیں کام پیارا ہے نہ کہ چام۔ |
| کام سے کام رکھنا (م) | صرف اپنا کام کرنا' دوسروں کے کام سے غرض نہ رکھنا | مجھے اپنے کام سے کام ہے۔ دوسرے کی باتوں سے مجھے کیا غرض۔ |
| کانا پھوسی کرنا (م) | کانوں میں چپکے سے بات کرنا' سرگوشی کرنا | محفل میں کانا پھوسی کرنا آداب محفل کے خلاف ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کان بھرنا (م) | چغلی کھانا' بدگوئی کرنا | دوسروں کے کان بھرنا اس کی عادت بن گئی ہے۔ |
| کان پر جوں رینگنا (م) | اثر ہونا' خبر ہونا | میرے بار بار فریاد کرنے کے باوجود اس کے کان پر جوں تک نہ رینگی۔ |
| کان پڑی آواز سنائی نہ دینا (م) | بہت شور ہونا' کثرت انبوہ ہونا | چاند رات کو بازار میں اتنی بھیڑ تھی کہ کان پڑی آواز سنائی نہ دیتی تھی۔ |
| کانوں میں گھسیٹنا (م) | تکلیف دینا' شرمندہ کرنا' بھائی مجھے تم کانوں میں نہ گھسیٹیے' میں وہاں پر نہیں جا سکتا | میں نے کوئی تکلف نہیں کیا آپ تو خواہ مخواہ کانوں میں گھسیٹتے ہیں۔ |
| کان کا کچا ہونا (م) | ضعیف الاعتقاد ہونا' ہر کسی کی مان لینا | اس کارخانے کا منیجر کان کا کچا ہے' ہر کسی کی بات پر اعتبار کر لیتا ہے۔ |
| کان رکھنا (م) | کان لگا کر سننا' غور سے سننا | ذرا میری فریاد کی طرف کان رکھو۔ |
| کانوں کان خبر نہ ہونا (م) | کسی کو بالکل خبر نہ ہونا | تم اس طرح وہاں جانا کہ کسی کو کانوں کان خبر نہ ہو اور تمام تفصیل آ کر مجھے بتانا۔ |
| کان کاٹنا (م) | بڑھ جانا' چالاکی دکھانا | اس بدمعاش کا کیا کہنا۔ وہ تو شیطان کے بھی کان کاٹتا ہے۔ |
| کان کے پردے پھٹنا (م) | بہت شوروغل ہونا' جس کے صدمے سے کانوں کی سماعت میں فرق آئے | فیکٹری میں اتنا شور تھا کہ میرے کانوں کے پردے پھٹنے لگے۔ میں تو جلدی سے باہر نکل آیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| تم ایسے کانوں میں روئی دے کر بیٹھے ہو کہ دنیا و مافیہا کی بھی خبر نہیں ہے۔ | کسی کی بات نہ سننا' بے فکر ہونا' غافل بننا | کان میں روئی دے کر بیٹھنا (م) |
| میں تو سخت پریشان ہوں جب بھی اس سے بات کرتا ہوں وہ کانوں میں انگلیاں دے لیتا ہے۔ | توجہ نہ کرنا' نہ سننا | کانوں میں انگلیاں دینا (م) |
| تم نے جو زیادتیاں کرنی ہیں کر لو لیکن یاد رکھو کبھی کے دن بڑے اور کبھی کی راتیں۔ کل میری بھی باری آئے گی پھر شکایت مت کرنا۔ | زمانہ کا حال ہمیشہ یکساں نہیں رہتا | کبھی کے دن بڑے کبھی کی راتیں (مثل) |
| حضور ایک تو چور دوسرے کتے کو گھی ہضم نہیں ہوتا۔ ٹکے کی اوقات اور مال مل گیا اتنا اور دس تولے سونے کا زیور۔ بس بدحواس ہوگئی۔ | کمینے کو بہت سا مال یا بڑا عہدہ مل جائے تو وہ اس کو سنبھال نہیں سکتا | کتے کو گھی ہضم نہیں ہوتا (مثل) |
| وہ نہایت ظالم اور بے رحم تھا۔ آخر کتے کی موت مرا۔ | نہایت ذلیل ہو کر مرنا' حرام موت مرنا | کتے کی موت مرنا (م) |
| میں نے اسے اس کی غلطی پر ایسا کچا کیا کہ اس کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ | نادم کرنا (ہونا) شرمندہ کرنا (ہونا) | کچا کرنا (ہونا) (م) |
| اس قدر مت گھبراؤ ابھی تو آپ نے کچے گھڑے پانی بھرنا ہے۔ | مشکل اور ناممکن کام کرنا' جنوں کے کام کرنا | کچے گھڑے پانی بھرنا (م) |
| وہ کس کھیت کی مولی ہے۔ میں تو اس کو کچا ہی کھا سکتا ہوں۔ | کیا بساط اور قدر ہے۔ بے حقیقت | کس کھیت کی مولی ہے' کس گنتی میں ہے (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کس مرض کی دوا ہے (مثل) | کس کام کا ہے' یہ کیا فائدے دے گا؟ | تم اس کو بازار کیوں نہیں بھیجتے۔ آخر یہ کس مرض کی دوا ہے؟ |
| کسی کی آگ میں گرنا (م) | کسی کی مصیبت میں ہمدردی کرنا | تم اس کی آگ میں کیوں گرتے ہو۔ اس نے تمہارے ساتھ کون سی نیکی کی ہے۔ |
| کس کے گھی گھڑے کسی کے پتھر پڑے (مثل) | کسی کی قسمت اچھی اور کسی کی بری ہونا | دنیا میں ہر ایک کی قسمت ایک جیسی نہیں ہوتی۔ کوئی امیر ہے کوئی غریب۔ کسی کے گھی گھڑے کسی کے پتھر پڑے۔ |
| کشتی خدا پر چھوڑنا لنگر کو توڑنا (م) | راضی بحکم رضا ہونا | میں کسی کا احسان نہیں لوں گا۔ کشتی خدا پر چھوڑ دوں گا۔ |
| کف افسوس ملنا (م) | نہایت افسوس کرنا | وہ اپنی کارستانی پر بار بار کف افسوس ملتا ہے۔ |
| کفر ٹوٹنا (م) | ضد ہٹنا | آپ آج ہمارے گھر تشریف لائے۔ ہمیں بے حد خوشی ہوئی۔ ہم تو یہی کہیں گے کہ کفر ٹوٹا خدا خدا کرکے۔ |
| کفن سر پر باندھنا (م) | پہلے چپ چاپ بیٹھے رہنا' پھر جھٹ بول پڑنا' جھوٹ بولنا | بھئی آپ نے کمال کر دیا۔ کہاں بول ہی نہیں رہے تھے اور جب بولے تو کفن پھاڑ کر بولے۔ |
| کلمہ پڑھنا (م) | لیاقت کا قائل ہونا | آزاد نے اپنی صناعی سے وہ وہ گلکاریاں کیں کہ تمام پنجاب کلمہ پڑھنے لگا۔ |
| کلمہ بھرنا (م) | فرمانبرداری کرنا' یاد کرنا | جو کوئی ان کو ایک بار دیکھ لیتا ہے انہی کا کلمہ بھرنے لگتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کلیجہ پھٹنا (م) | سخت صدمہ محسوس کرنا' نہایت دکھی ہونا | بیٹے کی موت سے اس کا کلیجہ پھٹ گیا۔ |
| کلیجہ تھام لینا (م) | صدمہ اور مصیبت کو برداشت نہ سکنا | کلیجہ تھام لو۔ اب دل جلے فریاد کرتے ہیں۔ |
| کلیجہ دھک سے رہ جانا (م) | خوف زدہ ہونا' ڈر جانا | دیکھتے کیا ہیں سڑک کے بائیں طرف کچھ لاشیں پڑی ہیں۔ یہ دیکھ کر ابن الوقت کا کلیجہ دھک سے رہ گیا۔ |
| کلیجہ ٹھنڈا ہونا (م) | تسلی ہونا' آرام پانا | جب میں نے دشمن سے بدلہ لے لیا تو میرا کلیجہ ٹھنڈا ہو گیا۔ |
| کلیجہ چھلنی ہو جانا (م) | طعن و تشنیع سن سن کر تنگ آ جانا | اس کے طعنے والی باتیں سن سن کر میرا کلیجہ چھلنی ہو گیا ہے۔ |
| کلیجہ منہ کو آنا (م) | نہایت بے قرار ہونا' تنگ آ جانا | مدت سے بیکار ہیں کوئی نوکری نہیں ملتی۔ کلیجہ منہ کو نہ آئے تو کیا ہو۔ |
| کم خرچ بالانشیں (مثل) | کفایت شعار وہ شخص جو تھوڑے خرچ سے زیادہ فائدہ حاصل کرے | نیاز کے والد نے نیاز اور اس کی بہن کی شادی اکٹھی کر کے کم خرچ بالانشیں ہونے کا ثبوت دیا ہے۔ |
| کمر ٹوٹنا (م) | ہمت ہار دینا | جوان بیٹے کی موت سے بے چارے بوڑھے کی کمر ٹوٹ گئی۔ |
| کنارہ کرنا (م) | الگ ہو جانا' بچنا | بری صحبت سے کنارہ کرنا ہی اچھا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| کوا چلا ہنس کی چال اپنی بھی بھولا (مثل) | جو شخص کوئی کام کسی کی ریس سے کرتا ہے اپنے کام سے بھی رہ جاتا ہے | عمران نے اپنا چلتا ہوا کاروبار بند کر کے تمام رقم اکرم کے کاروبار میں زیادہ منافع کے لالچ میں لگا دی لیکن وہ کاروبار نہ چل سکا اور اس کی تمام رقم ڈوب گئی اسے کہتے ہیں کوا چلا ہنس کی چال اپنی بھی بھولا۔ |
| کوڑیوں کے مول (صفت) | سستی، ارزاں، مفت برابر | عزت تو آج کل کوڑیوں کے مول بک رہی ہے۔ |
| کوئلوں کی دلالی میں منہ کالا (مثل) | برے کام کرنے سی بدنامی حاصل ہوتی ہے | اس نے ایک ناجائز فروش کی مدد کرنے کی کوشش کی اور خود بھی بدنام ہو گیا اسے کہتے ہیں کوئلوں کی دلالی میں منہ کالا۔ |
| کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کرنا، کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھنا (م) | کوئی کسر باقی نہ رکھنا | باپ نے ہونہار بچے کی تعلیم میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کیا۔ |
| کھٹائی میں پڑنا (م) | توقف میں پڑنا، التوا ہونا، معاملہ خراب ہو جانا | تمہارے معطل ہونے کا معاملہ اب کھٹائی میں پڑ گیا ہے۔ دیکھیے کب فیصلہ ہوتا ہے۔ |
| کھچڑی پکنا (م) | پوشیدہ سازش ہونا | جلسہ گاہ کے ایک طرف چند مشکوک لوگ کھڑے کھچڑی پکا رہے ہیں۔ خدا خیر کرے کہیں کوئی غلطیاں رونما نہ ہوں۔ |
| کھوے سے کھوا چھلنا (م) | بہت بھیڑ بھاڑ ہونا | میلے میں اس قدر بھیڑ تھی کہ کھوے سے کھوا چھلتا تھا۔ |

www.KitaboSunnat.com

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کہنے سے بات پرائی (مثل) | بات کہنے سے جہاں میں مشہور ہو جاتی ہے' اپنے بس کی نہیں رہتی | کہتے ہیں کہ کہنے سے بات پرائی ہو جاتی ہے مگر ہم بھی منہ پر آئی ہوئی بات کہے بغیر نہیں رہ سکتے۔ |
| کینچلی بدلنا (م) | لباس تبدیل کرنا' حالت بدلنا | آپ نے آج کینچلی بدل لی ہے۔ کیا کہیں جانے کی تیاری ہے۔ |
| کیا پدی کیا پدی کا شوربا (مثل) | بے حقیقت چیز کی قدر نہیں ہوتی | ارے تو مجھے کیا ڈرائے گا تیری حقیقت ہی کیا ہے کیا پدی کیا پدی کا شوربا۔ |
| کاتا اور لے دوڑی (مثل) | کام کیا اور مزدوری مانگ لی' جلد باز اور پیٹ کے ہلکے کی نسبت بولا کرتے ہیں | تمہاری تو وہی مثل ہے کاتا اور لے دوڑی۔ ادھر کام ختم ہوتا ہے اور تم سر پر سوار ہو جاتے ہو کہ پیسے دو۔ اتنی جلدی بازی اچھی نہیں ہوتی۔ |
| کاتن بیٹھی دیا بالے دن کھویا آئے بالے (مثل) | مناسب وقت ضائع کر کے بے وقت کام شروع کرنے والے کے متعلق کہتے ہیں | یہ تو کوئی بات نہیں ہے تمہارا کام کرنے کا۔ سارا دن تم آوارہ گردوں میں گنوا دیتے ہو اور اب رات کو کام کرنا شروع کر رہے ہو۔ تمہاری تو وہی مثل ہے کاتنے بیٹھی دیا بالے دن کھویا آلے بالے۔ |
| کاسہ دیجیے باسہ نہ دیجیے (مثل) | کھلانا کھلا کر رخصت کر دیا' پاس نہ رہنے دو بعد میں ضرور کبھی نہ کبھی خرابی کا باعث ہوگا | وہ اپنے کردار کا شخص نہیں ہے اس کو زیادہ منہ نہ لگاؤ اور کھلا پلا کر رخصت کرو۔ اس کو روکنا مناسب نہیں ہے کہتے ہیں کاسہ دیجیے باسا نہ دیجیے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| موت برحق ہے سب کو ایک نہ ایک دن اس جہان فانی سے کوچ کرنا ہے اس لیے موت سے کیا ڈرنا۔ سچ ہی کہتے ہیں کال نہ چھوڑے راجہ نہ چھوڑے ملنگ۔ | موت کسی کو نہیں چھوڑتی چاہے وہ بادشاہ ہو یا ملنگ | کال نہ چھوڑے راجہ نہ چھوڑے ملنگ (مثل) |
| میں نے تو اس کے بارے میں کچھ اور ہی سنا تھا مگر جب دیکھا تو حیران رہ گیا اس پر تو وہ مثل صادق آتی ہے کالا منہ کریل کے دانت۔ | سب باتیں بگڑی ہوئی ہیں | کالا منہ کریل کے دانت (مثل) |
| میں نے تو اس سے بچنے کی بہت کوشش کی مگر وہ مجھے ہاتھ دکھا ہی گیا۔ سچ ہے کالے کے کاٹے کا منتر نہ جنتر۔ | زبردست فریبی سے بچنا مشکل ہے | کالے کے کاٹے کا منتر نہ جنتر (مثل) |
| میں نے تمہارے جیسا نکما اور کاہل آدمی آج تک نہیں دیکھا۔ کام وام کچھ کرتے نہیں۔ دسترخوان پر پہلے سے موجود ہوتے ہو۔ سچ ہے کام چور نوالا حاضر۔ | کاہل اور سست آدمی جو کام تو نہ کرے اور کھانے کو موجود رہے | کام چور نوالا حاضر (مثل) |
| واہ بھئی واہ! تمہارا بھی جواب نہیں اب تو مفت کی روٹیاں توڑنا تمہاری عادت بن گئی ہے۔ کھاتے بھی خوب ہو اور سوتے بھی خوب ہو۔ سچ ہے کام کا نہ کاج کا دشمن اناج کا۔ | کاہل اور سست آدمی جو کھانے اور اناج بگاڑنے کے سوا اور کام کا نہ ہو | کام کا نہ کاج کا دشمن اناج کا (مثل) |
| وہ جب آتا ہے تو میرے دل میں ایک کانٹا سا کھٹکتا ہے۔ | نہایت ناگوار محسوس ہونا | کانٹا سا کھٹکنا (م) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کانٹے بوئے ببول کے تو آم کہاں سے کھائے (مثل) | بدی کر کے نیکی امید رکھنا فضول ہے | پہلے تم نے اسے خوب بدنام کیا۔ اب تم اس سے اچھائی کی توقع رکھتے ہیں۔ یہ کیسے ممکن ہے۔ سچ ہے کانٹے بوئے ببول کے تو آم کہاں سے کھائے۔ |
| کبھی تولہ کبھی ماشہ (مثل) | غیر مستقل اور متلون مزاج شخص کو کہتے ہیں | تم تو عجیب شخص ہو کبھی تولہ کبھی ماشہ۔ میں تمہاری کون سی بات مانوں۔ |
| کچھ سونا کھوٹا کچھ سنار کھوٹا' کچھ گیہوں سیلے کچھ جندرے ڈھیلے (مثل) | طرف کا بگاڑ ہے | تم میرا حال جان کر کیا کرو گے۔ بس اس وقت شدید مشکلات کا شکار ہوں۔ ہر کام میں نقصان ہو رہا ہے۔ شراکت داروں سے لڑائی ہو رہی ہے۔ میری تو اس وقت وہی مثال ہے کچھ سونا کھوٹا کچھ سنار جھوٹا۔ کچھ گیہوں سیلے کچھ جندرے ڈھیلے۔ |
| کر سیوا کھا میوا (مثل) | خدمت کر اور عزت پا | جو اپنے بزرگوں اور دوسرے لوگوں کی خدمت کرتا ہے وہ ہمیشہ عزت پاتا ہے اور سکھ میں رہتا ہے۔ سچ ہے کر سیوا کھا میوا۔ |
| ککڑی کے چور کی گردن نہیں مارتے (مثل) | تھوڑی خطا پر بہت سزا نہیں چاہیے' ذرا سی غلطی پر بہت سزا دینا انسانیت نہیں | اس کے چند منٹ دیر سے آنے پر تم نے اسے فیکٹری سے نکال دیا۔ یہ تو سراسر زیادتی ہے تمہیں اتنی معمولی غلطی کی اتنی بڑی سزا نہیں دینی چاہیے۔ کہتے ہیں کہ ککڑی کے چور کی گردن نہیں مارتے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کم بخت کی کھچڑی کچھ بختاور کا آٹا گیلا (مثل) | نہایت بدبختی کے اظہار کے وقت بولتے ہیں یعنی بدنصیب | آج کل تک میں جس کام میں بھی ہاتھ ڈالتا ہوں نقصان ہی نقصان ہوتا ہے۔ اس وقت تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ کم بخت کی کھچڑی کچی بختاور کا آٹا گیلا۔ |
| کمان سے نکلا تیر منہ سے کی بات پھر نہیں آئی (مثل) | بات سوچ سمجھ کر کرنا چاہیے ورنہ بعد میں پچھتانا پڑتا ہے | اب کچھ نہیں ہو سکتا۔ تمہیں کم از کم ایسی بات تو سوچ سمجھ کر کرنی چاہیے تھی۔ میرے خیال میں اب وہ یہاں کبھی نہیں آئے گا۔ سچ ہے کمان سے نکلا تیر منہ سے نکلی بات پھر نہیں آتی اب افسوس کرنا فضول ہے۔ |
| کمائی نہ پہیا گاڑی جوت میرے بھیا (مثل) | غربت میں شیخی | گھر میں اپنے کھانے کو تو ہوتا نہیں دوسروں کو دعوتیں دیتے پھرتے ہیں۔ ان کی بھی خوب رہی کمائی نہ پہیا گاڑی جوت میرے بھیا۔ |
| کمانے کو بھیڑ کھانے کو شیر (مثل) | مجہول اور نکمے آدمی کے متعلق کہتے ہیں | وہ کھاتا بھی خوب ہے اور سوتا بھی خوب ہے۔ کام کرنے سے بھاگتا ہے۔ وہی مثل ہے کمانے کو بھیڑ کھانے کو شیر۔ |
| کمر میں توشہ تو منزل کا بھروسہ (مثل) | گرہ میں پیسا ہو تو سفر میں بھی اطمینان رہتا ہے مال دار کو سفر میں تسلی ہوتی ہے | بھائی ہم غریبوں کا سفر کیسا کٹا ہو گا۔ یہ تم بخوبی جان سکتے ہو سفر تو کٹتا ہے امیروں کا جن کو کوئی فکر نہیں ہوتا۔ سچ ہے کمر میں توشہ تو منزل کا بھروسہ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کمہار پر بس نہ چلا گدھی کے کان اینٹھے (مثل) | زبردست پر بس نہ چلا تو کمزور کو سزا دے دی اور اسی پر غصہ نکالا | اس کی تو فطرت میں ہی کمینگی ہے۔ جب اس کا کمہار پر بس نہ چلا تو گدھی کے کان اینٹھے۔ غریب مزدور بے چارہ مفت میں اس کے غصے کا شکار ہوا۔ |
| کند چھری سے حلال کرنا (مثل) | بہت تکلیف دینا | وہ انتہائی خودغرض اور سنگدل انسان ہے وہ تو کند چھری سے حلال کرتا ہے اور اف بھی نہیں کرنے دیتا۔ |
| کوٹ کوٹ کر موتی بھرنا (م) | دنیا بھر کی خوبیاں ایک جگہ جمع کرنا' آنکھوں کو روشن کرنا | وہ بے پناہ صلاحیتوں اور خوبیوں کا مالک ہے۔ لگتا ہے کہ قدرت نے اس میں کوٹ کوٹ کر موتی بھر دیئے ہیں۔ |
| کوئی جلے کوئی مرے ان کو اپنے کام سے کام (مثل) | خودغرض آدمی کی نسبت بولتے ہیں | وہ انتہائی خودغرض اور کمینہ شخص ہے' کسی کی بات پر کان نہیں دھرتا۔ کوئی جلے کوئی مرے اس کو اپنے کام سے کام ہے اور بس۔ |
| کھائے بکری کی طرح سوکھے لکڑی کی طرح (مثل) | جو بہت کھائے اور کھا کر بھی دبلا رہے اسے کہتے ہیں | یار میں تو تمہیں دیکھ دیکھ کر حیران ہوتا ہوں۔ اتنا کھاتے ہو پھر بھی یوں لگتا ہے جیسے فاقوں کا شکار ہو۔ تمہارا جسم بھی عجیب ہے۔ شاید اسے خوراک لگتی ہی نہیں تمہاری تو وہی مثال ہے کھائے بکری کی طرح سوکھے لکڑی کی طرح۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| کھائیے من بھاتا پہنیے جگ بھاتا (مثل) | خوراک دل پسند اور لباس عمدہ ہونا چاہیے' زمانے کے رسم و رواج کے مطابق چلنا چاہیے | جناب میں تو اس مثل پر عمل کرتا ہوں کہ کھائیے من بھاتا۔ پہنیے جگ بھاتا۔ اپنی مرضی کی اچھی خوراک کھاتا ہوں اور زمانے کے رواج کے مطابق لباس پہنتا ہوں۔ ٹھیک ہے نا! |
| کھسیانی بلی کھمبا نوچے (مثل) | عدم حصول مطلب کے بعد شرم سے اور طراف راغب ہونے کے موقع پر بولتے ہیں' شکار نکل جانے کے باعث بلی شرمندہ ہو کر کھمبا نوچنے لگی ہے | میرے منع کرنے کے باوجود تم اس کو حاصل کرنے کی کوشش میں لگے رہے اور اب ناکام ہو کر کھسیانی بلی کی طرح کھمبا نوچ رہے ہو۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| گاڑھی چھننا (م) | آپس میں محبت ہونا' خوب نشہ ہونا | ان دنوں دونوں میں ایسی گاڑھی چھن رہی ہے کہ وہ پل بھر بھی جدائی گوارا نہیں کر سکتے۔ |
| گانٹھ کا پورا (مثل) | دولت مند | چودھری صاحب گانٹھ کے پورے ہیں۔ غریبوں کی بوقت ضرورت مدد کرتے ہیں۔ |
| گت بنانا (م) | خوب مار پیٹ کرنا' سزا دینا | جب اس نے شرارت کی تو میں نے اس کی خوب گت بنائی۔ |
| گردن پر خون سوار ہونا (م) | کسی کو قتل کرنے کا جرم نہ چھپ سکنا | آخرکار پولیس کے سپاہیوں نے اس کا پتہ لگا لیا۔ اس کی گردن پر تو خون سوار تھا۔ |
| گرگٹ کی طرح رنگ بدلنا (م) | ایک حال پر نہ رہنا' خوف یا غصہ کے باعث چہرے کا رنگ بدل جانا | اس شخص پر اعتبار کرنا فضول ہے کیونکہ وہ ہمیشہ گرگٹ کی طرح رنگ بدلتا رہتا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| گرہ ڈالنا (م) | دو شخصوں کے درمیان نفرت ڈالنا، نفاق ڈالنا | اس نے دو شخصوں کے درمیان ایسی گرہ ڈالی جو کھل نہیں سکتی۔ |
| گریبان میں منہ ڈالنا (م) | اپنے عیبوں پر نظر ڈالنا، اپنے افعال کو دیکھنا | آپ مجھے تو منع کرتے ہیں لیکن کبھی آپ نے اپنے گریبان میں بھی منہ ڈالا ہے۔ |
| گلے کا ہار ہونا (م) | کسی کے لیے باعث تکلیف ہونا، ہر وقت ساتھ رہنا، ناحق لپٹنا | وہ تو آج کل نوید کے گلے کا ہار بنا ہوا ہے۔ دیکھو کیا گل کھلاتا ہے۔ |
| گلے پڑنا (م) | کسی سے لڑائی کرنا، خواہ مخواہ کوئی چیز ذمہ لگنا | (۱) تم ہر کسی کے گلے نہ پڑا کرو۔ کسی دن پیٹے جاؤ گے۔ (۲) یہ کتاب خواہ مخواہ میرے گلے پڑ گئی ہے۔ |
| گورکھ دھندا (صفت) | مشکل مسئلہ | تم کس گورکھ دھندے میں پڑے ہو کہ فرصت نہیں ملتی۔ |
| گونگے کا گڑ کھانا (م) | خاموش رہنا | آج جو تمہاری مرضی ہے۔ کہے جاؤ۔ یہ تو گونگے کا گڑ کھائے ہوئے ہیں۔ ہرگز نہ بولیں گے۔ |
| گھات میں بیٹھنا (م) | تاک میں رہنا، موقع ڈھونڈنا | خبردار احتیاط سے کام لو۔ دشمن تمہاری گھات میں بیٹھا ہوا ہے۔ |
| گھر کا بھیدی لنکا ڈھائے (مثل) | گھر کا رازدار بڑی بڑی آفتیں برپا کر دیتا ہے | اعتبار کی بے اعتنائی کا ذکر نہیں۔ گھر کے بھیدیوں نے وہ لنکا ڈھائی کہ چھکے چھڑا دیئے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| گھر پھونک تماشا دیکھنا (م) | اپنا نقصان کر کے خوش ہونا، گھر کی تباہی پر خوش ہونا | آتش بازی پر روپیہ خرچ کرنا گھر پھونک تماشا دیکھنا ہے۔ |
| گھر کی مرغی دال برابر (مثل) | گھریلو چیز کی قدر کم ہوتی ہے | موجودہ چیز کی قدر نہ کرنے کے موقعہ پر بولتے ہیں۔ |
| گھنگھنیاں منہ میں بھرنا (م) | بالکل چپ رہنا | تم کچھ بولتے کیوں نہیں کیا گھنگھنیاں منہ میں بھر کے بیٹھے ہو؟ |
| گھوڑے بیچ کر سونا (م) | نہایت بے فکری کی نیند سونا | واہ کیا گھوڑے بیچ کر سوئے ہیں کہ اٹھنے کا نام ہی نہیں لیتے۔ |
| گھر سر پر اٹھانا (م) | بہت شور و غل مچانا | اس بچے نے تو رو رو کر گھر سر پر اٹھالیا ہے۔ |
| گھڑی میں گھڑیالے (مثل) | ہر وقت مزاج کی تبدیلی ہوتے رہنا، آفت ناگہانی کا نزول ہونا | اس کی بات پر بھروسہ نہ کرو۔ وہ تو گھڑی میں گھڑیال ہو جاتا ہے۔ |
| گھڑوں پانی پڑنا (م) | شرمندہ ہونا | بہو جی پر گھڑوں پانی پڑ گیا۔ جی چاہتا تھا کہ اگر زمین پھٹ جائیں تو اس میں سما جائیں۔ |
| گدھا کیا جانے زعفران کا بھاؤ (مثل) | بیوقوف آدمی صاحب جاہ و منصب کی قدر و منزلت نہیں جان سکتا | ارے بھائی تم تو ناحق پریشان ہوتے ہو۔ وہ تو تمہارے بارے میں کچھ نہیں جانتا وہ تو نرا احمق ہے۔ تمہیں تو معلوم ہی ہے کہ گدھا کیا جانے زعفران کا بھاؤ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| گھی کے چراغ جلانا (م) | خوشی منانا | جب میرے بھائی کی شادی ہو گی تو میں گھی کے چراغ جلاؤں گا۔ |
| گھی کھچڑی ہونا (م) | گہری دوستی ہونا' اتفاق ہونا' خوب میل ملاپ ہونا | وقت بدلتے دیر نہیں لگتی کل تو وہ ایک دوسرے سے نفرت کرتے تھے اور آج گھی کھچڑی ہو رہے ہیں۔ |
| گھمسان کا رن پڑنا (م) | سخت لڑائی ہونا | 1965ء کی جنگ میں سیالکوٹ کے محاذ پر گھمسان کا رن پڑا۔ |
| گئے بچارے روزے رہ گئے ایک کم تیس (مثل) | کام کا آغاز مشکل ہوتا ہے جب ایک دفعہ شروع ہوا بس ختم ہوا سمجھو | تم بالکل مت گھبراؤ کل سے میں نے تمہارا کام شروع کر دیا ہے۔ جلد ہی مکمل کر دوں گا تم یہ سمجھو کہ گئے بچارے روزے رہ گئے ایک کم تیس۔ |
| گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں (مثل) | وقت کو غنیمت جاننے کے موقع پر بولتے ہیں | تمہیں جو کچھ کرنا ہے فوراً کر لو۔ سوچنا فضول ہے تم تو جانتے ہی ہو کہ گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں۔ |
| گیہوں کے ساتھ گھن بھی پس جاتا ہے | گنہگار کے ساتھ بے گناہ کو بھی تکلیف پہنچنی | بزرگوں نے ہمیشہ یہی سمجھایا ہے کہ بری جگہ پر کبھی نہیں جانا چاہیے کیونکہ گیہوں کے ساتھ گھن بھی پس جاتا ہے۔ |
| گاؤں میں پڑی مری' اپنی اپنی سب کو پڑی (مثل) | مصیبت کے وقت کوئی کسی کی مدد نہیں کرتا | یہاں پر تو اپنے مسائل خود ہی حل کرنے پڑتے ہیں۔ کسی کو اتنی فرصت کہاں کہ کسی دوسرے کی طرف توجہ دے۔ وہی مثل ہے گاؤں میں پڑی مری' اپنی اپنی سب کو پڑی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| گدڑی میں لعل نہیں چھپتا (مثل) | بروں میں اچھا نہیں چھپ سکتا | وہ اپنے آپ کو لاکھ برا کہے لیکن حقیقتاً بہت نیک آدمی ہے۔ بھلا گدڑی میں لعل کبھی چھپ سکتا ہے۔ |
| گدھا برسات میں بھوکا مرے (مثل) | اپنے وہم سے خود مصیبت میں پڑنے والے احمق کی نسبت بولتے ہیں | وہ تو بھلا چنگا تھا۔ اپنی بیوقوفی کی وجہ سے یہ مصیبت اس نے اپنے سر لے لی ہے۔ یہ بھی خوب رہی اب تو گدھا برسات میں بھی بھوکا مر رہا ہے۔ |
| گدھا گرے پہاڑ سے، مرغی کے ٹوٹے کان (مثل) | ناممکن بات، گدھا کبھی پہاڑ سے نہیں گرتا اور مرغی کے کان ایسے نہیں ہوتے جو ٹوٹ جائیں | تم کہتے ہو کہ وہ سدھر جائے گا۔ میں کہتا ہوں قطعی ناممکن ہے۔ بھلا کبھی گدھا پہاڑ سے گرا ہے یا کبھی مرغی کے کان ٹوٹے ہیں۔ |
| گڑ کھانا اور گلگلوں سے پرہیز کرنا (مثل) | تھوڑی سی بدنامی سے بچنا اور زیادہ کی پرواہ نہ کرنا | تمہاری ریت بھی نرالی ہے گڑ کھاتے ہو اور گلگلوں سے پرہیز کرتے ہو۔ کل معمولی سی بات سے پریشان ہو رہے تھے اور آج اتنی بدنامی ہو رہی ہے اور تمہیں پروا تک نہیں۔ |
| گڑے مردے اکھیڑنا (م) | دبی ہوئی بات کو چھیڑنا، پرانے فتنے جگانا | دیکھو بھائی! گڑے مردے نہ اکھیڑو ورنہ بات بہت بگڑ جائے گی۔ |
| گزر گئی گزران کیا جھونپڑی کیا میدان (مثل) | بڑھاپے اور پیری میں اچھا برا سب برابر ہے | بھائی اب بڑھاپے میں ہمارے کیا نخرے۔ جو کچھ لاؤ گے ہم کھالیں گے۔ کہتے ہیں گزر گئی گزران کیا جھونپڑی کیا میدان۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| لگا تو تیر نہیں تو تکا (مثل) | کام بن گیا تو بہتر ورنہ دل میں حسرت تو نہ رہے گی | آج میں اس کے پاس ضرور جاؤں گا۔ کوشش کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ لگا تو تیر نہیں تو تکا۔ |
| لگائی بجھائی کرنا (م) | چغلی کرنا' فساد ڈالونا | لگائی بجھائی کرنا تو فیروز کی عادت ہے۔ وہ اس عادت سے باز نہیں آ سکتا۔ |
| لوہے کے چنے چبانا (م) | مشکل کام کرنا' سخت تنگ کرنا | اگر تم نے کوئی خرابی کی تو لوہے کے چنے چبوا کر چھوڑوں گا۔ |
| لہو پانی کرنا (م) | سخت مصیبت اٹھانا' بہت محنت کرنا' مشقت سے جسم پسینا پسینا ہونا | وہ لہو پانی ایک کرتا ہے تو دو وقت کی روٹی نصیب ہوتی ہے۔ |
| لہو سفید ہونا (م) | محبت نہ رہنا | آج کل لوگوں کے لہو ایسے سفید ہو گئے ہیں کہ بھائی بھائی میں الفت نہیں رہی۔ |
| لہو لگا کر شہیدوں میں ملنا (مثل) | بغیر قربانی کرنے کے شہید بننا' ذرا سا کام کرکے اپنے آپ کو بڑا کام کرنے والوں میں سمجھنا | بعض نکمے لوگوں کی خواہش ہوتی ہے کہ وہ بھی لہو لگا کر شہیدوں میں مل جائیں۔ |
| لینے کے دینے پڑنا (م) | بجائے فائدی کے نقصان ہونا | جب گندم کا نرخ کم تھا تو کئی بوریاں خریدی گئیں اس خیال سے کہ جب گراں ہو جائے گی تو نفع ہوگا مگر گندم کا نرخ گر گیا اور لینے کی بجائے دینے پڑ گئے۔ |

www.KitaboSunnat.com

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| لگا تو تیر نہیں تو تکا (مثل) | کام بن گیا تو بہتر ورنہ دل میں حسرت تو نہ رہے گی | آج میں اس کے پاس ضرور جاؤں گا۔ کوشش کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ لگا تو تیر نہیں تو تکا۔ |
| لگائی بجھائی کرنا (م) | چغلی کرنا' فساد ڈالنا | لگائی بجھائی کرنا تو فیروز کی عادت ہے۔ وہ اس عادت سے باز نہیں آ سکتا۔ |
| لوہے کے چنے چبانا (م) | مشکل کام کرنا' سخت تنگ کرنا | اگر تم نے کوئی خرابی کی تو لوہے کے چنے چبوا کر چھوڑوں گا۔ |
| لہو پانی کرنا (م) | سخت مصیبت اٹھانا' بہت محنت کرنا' مشقت سے جسم پسینا پسینا ہونا | وہ لہو پانی ایک کرتا ہے تو دو وقت کی روٹی نصیب ہوتی ہے۔ |
| لہو سفید ہونا (م) | محبت نہ رہنا | آج کل لوگوں کے لہو ایسے سفید ہو گئے ہیں کہ بھائی بھائی میں الفت نہیں رہی۔ |
| لہو لگا کر شہیدوں میں ملنا (مثل) | بغیر قربانی کرنے کے شہید بننا' ذرا سا کام کر کے اپنے آپ کو بڑا کام کرنے والوں میں سمجھنا | بعض نکمے لوگوں کی خواہش ہوتی ہے کہ وہ بھی لہو لگا کر شہیدوں میں مل جائیں۔ |
| لینے کے دینے پڑنا (م) | بجائے فائدے کے نقصان ہونا | جب گندم کا نرخ کم تھا تو کئی بوریاں خریدی گئیں اس خیال سے کہ جب گراں ہو جائے گی تو نفع ہوگا مگر گندم کا نرخ گر گیا اور لینے کی بجائے دینے پڑ گئے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| لکھے موسیٰ پڑھے خدا (مثل) | خراب لکھا ہوا' پوشیدہ بات | تمہاری تحریر کی تو یہ حالت ہے کہ لکھے موسیٰ پڑھے خدا۔ صاف صاف لکھا کرو جو پڑھا بھی جائے۔ |
| لاجواب کر دینا (م) | خاموش کر دینا' ہرا دینا | اس کی باتوں نے مجھے لاجواب کر دیا اور میں اسے کچھ نہ کہہ سکا۔ |
| لاٹھی ٹوٹے نہ باسن پھوٹے (مثل) | نرمی سے کام نکالنا' جس سے کسی کا نقصان نہ ہو | ہمیشہ ایسا کام کرو کہ کسی کی دل شکنی نہ ہو اور نہ کسی کا نقصان ہو۔ کہتے ہیں لاٹھی ٹوٹے نہ باسن پھوٹے۔ |
| لٹیا ڈوبی اے ہرداس گھوڑی دانہ کھائے نہ گھاس (مقولہ) | کام بالکل بگڑ گیا ہے اب سدھرنے کی کوئی امید نہیں ہے | اس کا بیٹا تو آوارگی کی دلدل میں پوری طرح دھنس چکا ہے۔ مجھے تو اب اس کے نکلنے کی کوئی صورت نظر نہیں آتی۔ وہی مثل ہے لٹیا ڈوبی اے ہرداس گھوڑی دانہ کھائے نہ گھاس۔ |
| لمبی چوڑی ہانکنا (م) | بڑی داستان سنانا' شیخی بگھارنا | میں تو اس کی اس عادت سے چڑنے لگا ہوں۔ وہ جب بھی آتا ہے لمبی چوڑی ہانکنے لگتا ہے۔ |
| لوہار خانے میں سوئیاں بیچنا (م) | الٹا کام کرنا' کل تک ان کے پاس کچھ بھی نہ تھا' بیوقوفی کا کام کرنا | میں نے تو تمہیں جب بھی دیکھا ہے لوہار خانے میں سوئیاں بیچتے ہی دیکھا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| لینے میں نہ دینے میں (صفت) | بالکل بے تعلق' بے واسطہ | جناب! آپ مجھ سے تو اس کے بارے میں کچھ نہ پوچھیں۔ میں تو نہ لینے میں ہوں نہ دینے میں۔ |
| لڈو کہے سے منہ میٹھا نہیں ہوتا (مثل) | صرف باتوں اور چاپلوسی سے کام نہیں بنا کرتا' کچھ خرچ بھی کرنا پڑتا ہے | ہم تو آپ کی شاندار کامیابی پر آپ کو مبارکباد پیش کرنے آئے ہیں۔ خالی خولی باتوں سے کام نہیں چلے گا۔فوراً ایک زبردست پارٹی کا بندوبست کریں۔ لڈو کہے سے منہ میٹھا نہیں ہوتا۔ |
| لنگڑی کٹو آسمان پر گھونسلا (مثل) | اپنی طاقت اور استعداد سے بڑھ کر کام کرنے والے کی نسبت بولتے ہیں' لنگڑی گلہری ہمیشہ اونچی جگہ گھونسلا بناتی ہے | تمہاری جان فشانی نے مجھے حیران کر دیا ہے۔اتنا کام کر لینا کوئی معمولی بات نہیں۔ سچ ہے لنگڑی کٹو آسمان پر گھونسلا۔ |
| لوٹ کے موسل بھی بھلے (مثل) | مفت میں ادنیٰ چیز بھی مل جائے تو غنیمت ہے | اس نے اچھا برا کیا دیکھنا تھا وہ تو مال غنیمت سمجھ کر گھر لے گیا۔ سچ ہے لوٹ کے موسل بھی بھلے۔ |
| لوٹ لائے کوٹ کھائے (مثل) | مفت کا مال حاصل کیا اور مزے اڑائے | وہاں سے اس کے ہاتھ کافی مال لگ گیا۔ اس نے خوب عیش کی۔ سچ ہے لوٹ لائے کوٹ کھائے۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| مات کرنا (م) | حیران کرنا' شکست دینا' مغلوب کرنا | اس رنگ نے تو دوسرے تمام رنگوں کو مات دے دی ہے۔ |
| ماتھا ٹھنکنا (م) | آثار بد کا ظاہر ہونا' شک پڑنا | جس وقت وہ سعید کو اپنے ساتھ لیے جلدی جلدی جا رہا تھا۔ اسی وقت میرا ماتھا ٹھنکا تھا کہ یہ کچھ نہ کچھ فساد برپا کریں گے۔ |
| مارے مارے پھرنا (م) | آوارہ گردی کرنا' مفلس ہونا | آج کل بہت سے نوجوان نوکری کی تلاش میں مارے مارے پھر رہے ہیں۔ |
| ماتھا رگڑنا (م) | عاجزی کرنا' خوشامد کرنا | ملزم نے پولیس کے سپاہی کے سامنے بہت ماتھا رگڑا مگر اس نے نہ چھوڑا۔ |
| مال مفت دل بے رحم (مثل) | بیگانہ یا بغیر کوشش کے حاصل کیا ہوا مال بے دریغ اڑانا | اس کی تو مثال آج کل مال مفت دل بے رحم والی ہے۔ وہ تو دونوں ہاتھوں سے مال خوب لٹا رہا ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| مان نہ مان میں تیرا مہمان (مثل) | بلا مرضی کسی کی محفل میں شریک ہونا یا اس کی بات میں دخل دینا | وہ تو بن بلائے ہر محفل میں چلا جاتا ہے۔ اس کے ساتھ تو مان نہ مان میں تیرا مہمان والا حساب ہے۔ |
| مٹھی گرم کرنا (م) | رشوت لینا یا دینا | آج کل تو جس نے افسروں کی مٹھی گرم کی اس کا کام بن گیا۔ |
| مدعی سست گواہ چست (مثل) | صاحب معاملہ کا کوشش نہ کرنا لیکن غیروں کا اس کے حق میں ثابت کرنے کی کوشش کرنا | ہم تو اس کے حق میں بیان دینے کے لیے چھٹی کر کے عدالت میں جاتے ہیں اور وہ عدالت میں پیش ہی نہیں ہوتا یہ تو ایسا ہی ہے مدعی سست گواہ چست۔ |
| مرغی کی وہی ایک ٹانگ (مثل) | بہت ضدی آدمی کی بابت بولتے ہیں یا کسی بے جا بات کے اڑ جانے کے موقع پر بولتے ہیں | میں نے تو بہت کوشش کی کہ وہ میری بات مان لے مگر وہاں تو مرغی کی وہی ایک ٹانگ کسی صورت مانتا ہی نہیں۔ |
| مفت کی شراب قاضی کو حلال (مثل) | مفت کی چیز میں جائز ناجائز کا خیال نہیں رہتا | تم کہتے ہو تو ہم کھا لیتے ہیں ویسے مفت کی شراب تو قاضی کو بھی حلال ہوتی ہے۔ |
| بالکل مکھی پر مکھی مارنا (م) | ہو بہو نقل کرنا | بعض کاتب مکھی پر مکھی مار دیتے ہیں۔ خود کچھ نہیں سوچتے۔ |
| منہ پر ہوائیاں اڑنا (چھوٹنا) (م) | چہرے کا رنگ اڑ جانا' حیران ہونا | کیا بات ہے؟ تمہارے منہ پر ہوائیاں کیوں اڑ رہی ہیں؟ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| منہ سے پھول جھڑنا (م) | فصاحت سے کلام کرنا' شیریں کلام ہونا | وہ اس سلیقے سے بات کرتا ہے کہ منہ سے پھول جھڑتے دکھائی دیتے ہیں۔ |
| منہ سے دودھ کی بو آنا (م) | بچہ ہونا' ناتجربہ کار اور بے سمجھ ہونا | تم ان باتوں کو کیا جانو۔ ابھی تمہارے منہ سے دودھ کی بو آتی ہے۔ |
| منہ کالا کرنا (م) | برا کام کرنا | تم نے خواہ مخواہ نشہ کر کے اپنا منہ کالا کر لیا ہے۔ |
| منہ کی کھانا (م) | شکست کھانا' سزا پانا' شرمندہ ہونا | بھارتی فوج نے ہر محاذ پر منہ کی کھائی۔ |
| منہ دھو رکھنا (م) | ناامید ہونا | ہم نے جب بھی ان سے ملاقات کی بات کی انہوں نے یہی کہا کہ منہ دھو رکھو اور اب حالت یہ ہو رہی ہے کہ ہم اشکوں سے منہ دھو رہے ہیں۔ |
| منہ موڑنا (م) | مقابلہ نہ کرنا' پیچھے نہ ہٹنا' کترانا | لڑائی سے منہ موڑنا بہادروں کا کام نہیں ہے۔ |
| منہ میں پانی بھر آنا (م) | نہایت شوق سے کسی چیز کا لالچ کرنا | مٹھائی کی دکان پر طرح طرح کی مٹھائیاں دیکھ کر منہ میں پانی بھر آتا ہے۔ |
| منہ لگنا (م) | جھگڑا کرنا' بے تکلف ہونا | کمینے لوگوں کے منہ نہیں لگنا چاہیے۔ |
| مونچھوں پر تاؤ دینا | شیخی بگھارنا' غرور کرنا | وہ گھر ہی بیٹھے مونچھوں پر تاؤ دیتے ہیں۔ سامنے آئیں تو مزا چکھا دوں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| موم کی ناک (صفت) | ہر طرف پھر جانے والا آدمی، بے عزت، اپنی بات پر نہ ٹھہرنے والا | وہ موم کی ناک ہے جس طرف چاہو موڑ لو۔ |
| میٹھی چھری (صفت) | ظاہر میں محبت کرنے والا اور باطن میں نقصان دہ ہونا | وہ تو میٹھی چھری ہے اس سے بچ کر رہنا۔ |
| میٹھی نیند سونا (م) | آرام اور بے فکری سے سونا | آج میں اپنے قرض سے سبکدوش ہوا۔ اب میٹھی نیند سوؤں گا۔ |
| مینڈکی کو بھی زکام ہوا (مثل) | کسی شخص کا ایسے کام کرنے کا ارادہ کرنا جس کے وہ لائق نہیں ہے | آج تو بڑے تیز بولتے ہو۔ مینڈکی کو بھی زکام ہونے لگا ہے۔ |
| میں کی گردن پر چھری (مثل) | متکبر نقصان اٹھاتا ہے، مغرور مارا جاتا ہے، غرور کا سر نیچا | کبھی غرور و تکبر نہ کرو کیونکہ میں کے چھری گردن پر ہوتی ہے۔ |
| مانگ تانگ کر کام چلانا (م) | ادھر ادھر سے لے کر گزارہ کرنا، قرض دام لے کر اپنا کام نکالنا | آج کل میرا کاروبار تو بالکل بند ہے۔ بس مانگ تانگ کر کام چلا رہا ہوں۔ |
| مجذوب کی بڑ (صفت) | بے سر و پا کلام، بے معانی باتیں، پاگلوں کی سی بکواس | اس کی تو ہر بات مجذوب کی بڑ ہے یہی وجہ ہے کہ میں نے اس کی کبھی کسی بات پر کان نہیں دھرا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| مزاج عرش پر ہونا (م) | نہایت مغرور ہونا | میں اس سے کیا ملنے جاؤں۔ اس کے تو مزاج ہی عرش پر ہوتے ہیں۔ |
| مزاج عالی نہ تو شکل نہ نہالی (مثل) | مفلسی میں مزاج بلند کرنے والے کی نسبت کہتے ہیں یعنی مزاج تو امیرانہ رکھتے ہیں اور سامان ذرا بھی نہیں | اس کے مزاج ہی بہت ہیں حالانکہ پلے اس کے کچھ نہیں۔ اسی کو تو کہتے ہیں مزاج عالی نہ تو شکل نہ نہالی۔ |
| مفلسی میں آٹا گیلا ہونا (مثل) | نقصان پر نقصان ہونا' تکلیف میں تکلیف ہونا' ناداری میں اولاد کی کثرت ہونا | ہماری تو آج مفلسی میں آٹا گیلا ہونے والی مثال ہے۔ ایک مصیبت سے جان چھڑاتے ہیں تو دوسری سر پر آن پڑتی ہے۔ سخت عذاب کا شکار ہیں۔ |
| مکر چکر کی کہانی' آدھا تیل آدھا پانی (مثل) | فریب کی باتوں میں آدھا سچ اور آدھا جھوٹ ہوتا ہے | انسان اسی لیے تو دھوکا کھا جاتا ہے کہ دھوکے باز جھوٹ میں کچھ سچ بھی شامل کر دیتے ہیں۔ اسی لیے تو کہتے ہیں مکر چکر کی کہانی آدھا تیل آدھا پانی۔ |
| ملا کی دوڑ مسجد تک (مثل) | ہر شخص کی رسائی اپنی مقدور اور حوصلے کے مطابق ہوتی ہے جہاں تک کسی کی دسترس ہو اس سے آگے نہیں جا سکتا | بھائی میں یہ کام نہیں کرا سکتا۔ یہ میرے بس سے باہر ہے میری تو وہی مثال ہے کہ ملا کی دوڑ مسجد تک اور بس۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| بھائی صاحب! جو کچھ ہونا تھا ہو چکا۔ اب پچھتانے سے کیا فائدہ۔ اس لیے تو کہتے ہیں انسان جو بھی کام کرے سوچ سمجھ کر کرے۔ تمہاری تو وہی مثال ہے ملا کی داڑھی تبرک ہی میں گئی۔ | بے سود اور بے فائدہ خرچ ہونے کے موقع پر بولتے ہیں | ملا کی داڑھی تبرک ہی میں گئی (مثل) |
| اب تم کیوں مگرمچھ کے آنسو بہا رہے ہو۔ درحقیقت تم یہی چاہتے تھے کہ میرا کام بند ہو جائے اور یہ آرڈر تم لے لو۔ جاؤ خوشی مناؤ تمہاری مراد پوری ہوگئی۔ | جھوٹ موٹ کے آنسو ٹسوے | مگرمچھ کے آنسو (صفت) |
| میں نے اس جیسا ہنرمند اور کوئی نہیں دیکھا۔ اسے تو اپنے کام میں ملکہ حاصل ہے۔ | نہایت تجربہ ہونا' مہارت حاصل ہونا | ملکہ حاصل ہونا (م) |
| آج کل تو ظاہر کچھ ہوتا ہے اور باطن کچھ۔ پھر کون کسی کا اعتبار کرے۔ اس لیے وہی مثل ہے ملن ملے ہیرے کیسی' دل میں پھانکیں کھیرے کیسی۔ | بظاہر تو اچھی طرح ملنا لیکن دل میں کھوٹ اور بغض ہونا | ملن ملے ہیرے کیسی' دل میں پھانکیں کھیرے کیسی (مثل) |
| تم نے تو میرا تمام پروگرام ملیامیٹ کر دیا اور اب دانت نکال رہے ہو۔ | نیست و نابود کرنا' ویران کرنا | ملیامیٹ کرنا (مثل) |
| میں تو تجھے ایسا ٹھیک کروں گا کہ ساری زندگی یاد رکھے گا۔ لو بھلا میری بلی اور مجھی سے میاؤں۔ | میرا مطیع اور مجھ سے ہی مقابلہ کرے | میری بلی اور مجھی سے میاؤں (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ماں بیٹی میں پیڑا غائب (مثل) | اپنوں ہی میں کوئی چیز گم ہو جانا | میں نے کان کی بالیاں اتار کر ابھی تو الماری میں رکھی تھیں۔ نہ جانے کہاں چلی گئیں۔ باہر سے تو کوئی آیا بھی نہیں۔ یہ ضرور ماں بیٹی میں ہی پیڑا غائب ہوا ہے۔ |
| ماں بیٹیوں میں چھنالا نہیں چھپتا (مثل) | ہمسائیوں یا قریبیوں سے عیب نہیں چھپ سکتا | تم اپنے بیٹے کی کرتوتوں پر کب تک پردہ ڈالو گے۔ کیا کبھی ماں بیٹیوں میں بھی چھنالا چھپا ہے۔ |
| مغز سے کیڑے جھاڑنا (م) | مغرور کا غرور نکالنا' سر پر جوتے مارنا | آج تو میں اس کے مغز سے کیڑے جھاڑ ہی دوں گا۔ اس نے مجھے بہت تنگ کر رکھا ہے۔ ہر کام غلط کیے جاتا ہے۔ |
| مفلس سے سوال حرام ہے (مثل) | غریب کو تکلیف دینا جائز نہیں | یار تم عجب بیوقوف آدمی ہے۔ بار بار اسے پریشان کر رہے ہو۔ تم نہیں جانتے مفلس سے سوال حرام ہے۔ |
| مقدر ڈھیلوں سے پھوڑنا (م) | کنایۃً بدقسمتی | تم نے اس کا ساتھ چھوڑ کر فوراً اپنا مقدر ڈھیلوں سے پھوڑ لیا ہے۔ اب رونے دھونے سے کیا فائدہ؟ |
| مقدر کا کروٹ لینا (م) | قسمت کا پلٹنا کھانا' مقدر کا یاور ہونا | مجھے نظر آ رہا ہے اب اس کے مقدر نے کروٹ لی ہے۔ دن بدن اس کے حالات بہتر ہوتے جا رہے ہیں۔ |
| مقدر کے آگے کسی کی نہیں چلتی (مثل) | بساط سے بڑھ کر چلنا' حیثیت سے باہر کام کرنا | مقدور سے باہر پاؤں رکھنے والا ہمیشہ نقصان اٹھاتا ہے اسی لیے کہتے ہیں کہ اپنی اوقات میں نامکمل۔ |

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| مکھی چھوڑنا اور ہاتھی نگلنا (مثل) | چھوٹی باتوں میں ایمانداری جتانا اور باتوں میں بے ایمانی کرنا | اس کا اپنا ایک کاروباری انداز ہے۔ چھوٹے موٹے کام تو وہ بڑی دیانتداری سے سرانجام دیتا ہے اور بڑے کاموں میں اس طرح ہاتھ مارتا ہے کسی کو محسوس نہیں ہوتا۔ اسی کو تو کہتے ہیں مکھی چھوڑنا اور ہاتھی نگلنا۔ |
| ملا کی ماری حلال (مثل) | بڑوں کا برا کام بھی اچھا سمجھا جاتا ہے | کچھ دستور نرالے بھی ہوتے ہیں جیسے بعض اوقات بڑے لوگ غلط کام بھی کر جائیں تو انہیں ٹھیک کہتے ہیں۔ اسی کو کہتے ہیں ملا کی ماری حلال۔ |
| ملا نہ ہو گا تو کیا مسجد میں اذان نہ ہو گی (مثل) | کوئی ضروری کام کسی خاص شخص کے نہ ہونے سے رک نہیں سکتا | کسی ایک شخص کے نہ ہونے سے کبھی کوئی کام نہیں رکتا۔ کاروبار زندگی تو یونہی رواں رہتا ہے۔ سچ ہے ملا نہ ہوگا تو کیا مسجد میں اذان نہ ہوگی۔ |
| ملاح کا لنگوٹا ہی بھیگتا ہے (مثل) | غریب کا زیادہ نقصان نہیں ہوتا | ارے بھائی میرے پاس تھا ہی کیا جو میرا نقصان ہوگا تم تو جانتے ہی ہو ملاح کا لنگوٹا ہی بھیگتا ہے۔ مجھے تو خوشی ہے کہ اس ظالم کا سب کچھ جل گیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| میں نے اس کا گمشدہ بٹوا لوٹایا جو مجھے سڑک پر پڑا ملا تھا مگر اس نے چوری کا الزام میرے سر لگا دیا اور جو کچھ میرے پاس تھا وہ بھی چھین لیا۔ تھپڑ الگ لائے اسی کو تو کہتے ہیں ملاحی کی ملاحی دی بانس کے بانس کھائے۔ | چیز بھی کھوئی اور مار بھی کھائی | ملاحی کی ملاحی دی بانس کے بانس کھائے (مثل) |
| وہ اس وقت کامیاب ترین اداکار ہے اس کے نام کا تو ملکوں ملکوں شہرہ ہو رہا ہے۔ | دور دور تک شہرت ہونا | ملکوں ملکوں شہرہ ہونا (م) |
| میں کتنے مہینوں سے تمہارے عشق کی داستان تمہاری زبانی ہی سنتا چلا آ رہا ہوں لیکن میں نہیں جانتا کہ تم ایک سچے عاشق ہو۔ بھیا عشق میں تو لوگ پہچانے نہیں جاتے۔ بانس ہو جاتے ہیں تم نے سنا ہوگا من اٹکا تن جھٹکا۔ | عشق ہوا اور دبلا پن آیا' عشق کے غم میں لاغری ضروری ہے | من اٹکا تن جھٹکا (مثل) |
| میں کیا کروں چاہتا تو بہت کچھ ہوں مگر مگر نصیب کہاں سے لاؤں جو میں تمہارے کام آ سکوں یہاں تو من امراؤ کرم دلدری والی مثل ہے۔ | دل تو امیر ہے مگر قسمت ہیٹی ہے | من امراؤ کرم دلدری (مثل) |
| کچھ لوگوں کا اپنا ایک انداز ہوتا ہے اور وہ سلام کے جواب میں سر ہلاتے ہیں۔ ضروری نہیں کہ وہ مغرور بھی ہوں حالانکہ یہ طریقہ غلط ہے۔ سلام کا جواب دینا چاہیے مگر لوگ یہی کہتے ہیں کہ من بھر کا سر ہلاتے ہیں پیسا بھر کی زبان نہیں ہلائی جاتی۔ | مغرور کی نسبت بولتے ہیں جو سلام کا جواب سر ہلا کر ہی دے دے زبان سے کچھ نہ بولے | من بھر کا سر ہلاتے ہیں پیسا بھر کی زبان نہیں ہلائی جاتی (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| من چنگا تو کٹھوتی میں گنگا (مثل) | اگر دل صاف ہو تو خدا ہر جگہ مل جاتا ہے | اگر دل اچھا ہے اور عقیدہ درست ہے تو ہر جگہ خدا ہے اگر دل میں میل نہ ہو اور وہ پاک صاف ہو تو خدا کو ڈھونڈنے نہیں جانا پڑتا وہیں مل جاتا ہے۔ سچ ہے من چنگا تو کٹھوتی میں گنگا۔ |
| من سانچا تو سب سانچا (مثل) | اعتقاد ٹھیک ہو تو سب ٹھیک ہوتا ہے بات تو عقیدے کی ہے | اگر آپ کا اعتقاد ہے تو معمولی دوا بھی بہت اثر کرے گی۔ سچ ہے من سانچا تو سب سانچا۔ |
| من کچا کرنا (م) | ہمت ہارنا' دل توڑنا | یار تم کیوں اپنا من کچا کرتے ہو۔ کوشش کیے جاؤ۔ کامیابی ضرور تمہارے قدم چومے گی۔ |
| منگائی مسی اٹھالایا مٹی (مثل) | بیوقوف کی نسبت بولتے ہیں | تم جیسا بیوقوف میں نے دنیا میں نہیں دیکھا۔ منگایا نان تھا تم پان لے آئے واہ تمہاری بھی خوب رہی منگائی مسی اٹھالا کے مٹی۔ |
| منہ پر پوت پیچھے حرامی موت (مثل) | سامنے تعریف کرنا پیچھے بدگوئی | میں بہت اچھی طرح جانتا ہوں وہ جتنی میری عزت کرتا ہے۔ اس کی تو وہی مثال ہے منہ پر پوت پیچھے حرامی موت۔ |
| منہ میں سب کچھ دل میں خاک نہیں (مثل) | ظاہرداری کرنے والے کی نسبت کہتے ہیں | راہ چلتے اگر کبھی مل جاؤ تو بڑا پیار جتاتے ہو ورنہ کبھی بھول کر بھی یاد نہیں کیا ہوگا۔ میں سب جانتا ہوں۔ یہ سب کچھ دکھاوا ہے۔ سچ ہے منہ پر سب کچھ دل میں خاک نہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| میں آپ کے احسانوں تلے اتنا دبا ہوا ہوں کہ نگاہیں نہیں اٹھا سکتا۔ سچ ہے منہ کھائے آنکھ لجائے۔ | محسن کے آگے آنکھ سامنے نہیں ہو سکتی' احسان مندی عاجزی کا سبب ہوتی ہے | منہ کھائے آنکھ لجائے (م) |
| ایسی مالکن بھی کس کام کی صرف پیار بھری باتیں کرتی ہے اور کبھی دیا کچھ نہیں۔ اسے کہتے ہیں منہ کی میٹھی ہاتھ کی جھوٹی۔ | میٹھی باتیں تو کرتی ہے' دیتی دلاتی کچھ نہیں | منہ کی میٹھی ہاتھ کی جھوٹی (مثل) |
| میں نے تو اس لیے ان کی عزت اور خاطر مدارت کی تھی کہ ابو کے تعلق والے تھے مگر وہ روز آنا شروع ہو گئے اور کل تو انہوں نے انتہا کر دی۔ بال بچوں سمیت رہنے کو چلے آئے۔ سچ ہے منہ لگائی ڈومنی گائے تال بے تال۔ | جب کوئی ذرا سی مہربانی سے سر ہی چڑھ جائے تو وہاں یہ مثل بولتے ہیں | منہ لگائی ڈومنی گائے تال بے تال (مثل) |
| میں تو میاں صاحب کی حرکت پر حیران ہوں اس عمر میں جناب عشق فرما رہے۔ یہ بھی خوب رہی منہ میں دانت نہ پیٹ میں آنت اور مجنوں بن کے لیلیٰ کے گرد منڈلاتے پھر رہے ہیں۔ | نہایت بوڑھا یعنی ایسا بوڑھا کہ منہ میں دانت نہیں اور پیٹ میں ہضم کرنے کے قابل انتڑیاں نہیں | منہ میں دانت نہیں پیٹ میں آنت نہیں (مثل) |
| اس کو تو یہ عادت ہے جب بھی وہ باہر نکلتی ہے خوب موتیوں سے مانگ بھر کے نکلتی ہے۔ | نہایت آرائش وسنگھار کرنا' مانگ میں موتی بھرنا | موتیوں سے مانگ بھرنا (م) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| موتیوں سے منہ بھرنا (م) | نہال کر دینا' خوشی میں مالا مال کر دینا | اگر تم نے میرا یہ کام کر دیا تو میں تمہارا منہ موتیوں سے بھر دوں گا۔ میرا تم سے یہ پکا وعدہ ہے۔ |
| موتیوں میں تولنا (م) | موتیوں کا ہم وزن سمجھنا' نہایت آبرودار جاننا | وہ تو تمہیں موتیوں میں تولتا ہے۔ تبھی اس کی قدر نہیں کرتے۔ |
| مورکھ کی ساری رین چاتر کی ایک گھڑی (مثل) | نادان جس کام پر تمام رات صرف کر دیتا ہے عقلمند اس کو ذرا سی دیر میں عمدگی سے بولتا ہے | احمق کی صحبت سے ساری رات میں وہ لطف نہیں آتا جو کسی دانشمند کے ساتھ ایک گھڑی میں آ جاتا ہے۔ یہ ہوتی ہے ہنرمندی جس کام کو تم ایک عرصہ سے مکمل نہ کر سکے اس نے چند منٹوں میں مکمل کر دیا۔ سچ ہے موکھ کی ساری رین چتر کی ایک گھڑی ہے۔ |
| موری کی اینٹ چوبارے چڑھی (مثل) | کمینہ کو بڑا درجہ مل گیا' سفلے آدمی کو اعلیٰ رتبہ ملا | واہ بھئی واہ! اب تو وہ ایک اعلیٰ افسر بن گیا ہے۔ یہ تو سب نصیب کی بات ہے۔ دیکھ لو موری کی اینٹ چوبارے چڑھی۔ |
| مونگ موٹھ میں چھوٹا برا کون (مثل) | برادری میں سب ہی برابر ہیں | جانے دے یار! اب اس بحث کو ختم کر۔ مونگ موٹھ میں چھوٹا بڑا کون۔ بس ہمیں ایک دوسرے کی عزت کرنی چاہیے۔ |
| میاں پھریں لال گلابی بیوی کے برے احوال (مثل) | شوہر تو بنے ٹھنے پھرتے ہیں اور گھر میں بیوی کے پاس کچھ بھی نہیں | میں تو اسے انتہائی گھٹیا شخص کہوں گا جسے اپنے بیوی بچوں کا تو کوئی خیال نہ ہو اور خود خوب بن ٹھن کر رہے۔ ایسے آدمی پر تو یہی مثل صادق آتی ہے۔ میاں پھریں لال گلابی بیوی کے برے حال۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| تمہارے ہی لاڈ پیار نے اسے اس حد تک بگاڑ دیا ہے کہ آج وہ تمہیں آنکھ دکھاتی ہے۔ سچ ہے میاں کی جوتی میاں کے سر۔ | اپنے ہاتھوں کیے پر مجبور ہیں | میاں کی جوتی میاں کے سر (مثل) |
| اتنی بدسلیقہ عورت میں نے نہیں دیکھی۔ اسے آنے والے وقت کا قطعی کوئی خیال نہیں اور بے جا خرچ کرتی رہتی ہے۔ اسی کو تو کہتے ہیں میاں کماؤ بیوی اڑاؤ۔ جب وقت پڑے گا تو پھر دونوں سر پکڑ کر روئیں گے۔ | شوہر کما کر لاتا ہے اور بیوی فضول خرچی میں اڑا دیتا ہے | میاں کماؤ بیوی اڑاؤ (مثل) |
| جناب میں نے آپ کو ٹر ٹر کرنے یا آرام کے لیے نہیں بولا۔ کام کریں ورنہ یہ کہنے پر مجبور ہو جاؤں گا میاں مٹھو پڑھو تو پڑھو نہیں تو پنجرہ خالی کرو۔ | کام کرنا ہے تو کرو نہیں تو رخصت ہو | میاں مٹھو پڑھو تو پڑھو نہیں پنجرہ خالی کرو (مثل) |
| میں تمہیں پھر ہوشیار کر رہا ہوں کہ اس شخص سے بچ کر رہنا۔ وہ انتہائی مکار شخص ہے۔ کسی وقت بھی وار کر سکتا ہے۔ تم نہ جانے کس طرح اس کے جال میں پھنستے جا رہے ہو۔ وہ تو میٹھی چھری ہے لیکن زہر میں بجھی۔ | ظاہر میں نرم کلام مگر دل میں دشمنی | میٹھی چھری زہر میں بجھی (مثل) |
| یہ صرف تم تک ہی محدود نہیں ہر شخص اپنی چیز یا اپنے کام کی تعریف میں زمین و آسمان کے قلابے ملا دیتا ہے۔ وہ جو مثل ہے میرے پوت کی لمبی باہیں بالکل درست ہیں۔ | اپنی چیز کو ہر شخص سراہتا ہے | میرے پوت کی لمبی باہیں (مثل) |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ناچ نہ جانے آنگن ٹیڑھا (مثل) | اس شخص کی نسبت بولتے ہیں جو خود تو کچھ نہ جانتا ہو لیکن اسباب و آلات میں نقص نکالے | بکرا عید پر ابو نہ جانے کس کو پکڑ لائے۔ جو خود کو تو قصائی کہتا ہے لیکن اس سے بکرا حلال نہ ہو رہا تھا۔ کبھی کہتا چھریاں تیز نہیں ہیں۔ کبھی کہتا تھا کہ جگہ اونچی نیچی ہے۔ اس کی مثال تو وہ تھی ناچ نہ جانے آنگن ٹیڑھا۔ |
| ناچ نچانا (م) | حیران و پریشان کرنا، دکھ دینا | اس نے مجھ کو ایسا ناچ نچایا ہے کہ میں ساری عمر یاد رکھوں گا۔ |
| ناخن گوشت سے جدا ہونا (م) | مشکل کام کرنا | کسی اپنے قریبی عزیز یا رشتہ دار کا اپنے سے چھوٹنا۔ اس کا چھوٹا بھائی ناراض ہو کر خالہ کے گھر چلا گیا ہے۔ یہ تو ناخن گوشت سے جدا ہونے والی بات ہے۔ امید ہے جلد ہی واپس آ جائے گا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ناک بھوں چڑھانا (م) | ناراض ہونا' ماتھے پر بل ڈالنا | ذراسی بات کہنے پر وہ ناک بھوں چڑھانے لگا۔ |
| ناک پر مکھی نہ بیٹھنے دینا (م) | کسی کا معمولی احسان بھی نہ اٹھانا' اپنی عزت بچانا' اپنے آپ کو نقصان نہ پہنچنے دینا۔ احتیاط کرنا | وہ شخص ایسا ہوشیار اور دانا ہے کہ ناک پر مکھی نہیں بیٹھنے دیتا۔ |
| ناک رگڑنا (م) | منت خوشامد کرنا | گو کئی دفعہ میں نے اس کے سامنے ناک رگڑی مگر اس نے پرواہ نہ کی۔ |
| ناک کٹوانا (م) | بدنام ہونا | اس نے بری صحبت میں پڑ کر سارے خاندان کی ناک کٹوادی۔ |
| ناکوں چنے چبوانا (م) | نہایت تنگ کرنا | اس نے دشمن کو ایسے ناکوں چنے چبوائے کہ پھر لڑنے کا نام نہ لیا۔ |
| ناک کا بال' مونچھ کا بال (م) | کسی کے مزاج میں دخل رکھنے والا' نہایت مقرب | وہ اپنے ہیڈ ماسٹر کی ناک کا بال بنا ہوا ہے۔ |
| ناک میں دم کرنا (م) | دق کرنا' پریشان کرنا' عاجز کرنا (ہونا) | بچوں نے گاؤں والوں کا ناک میں دم کر رکھا ہے۔ |
| ناک کی سیدھ جانا (صفت) | راہ راست پر جانا | اگر منزل مقصود پر پہنچنا مطلوب ہے تو ناک کی سیدھ چلے جاؤ۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| نانی یاد آنا (م) | مصیبت کا سامنا ہونا | جب وہ دشمنوں کے نرغے میں گھر گیا تو اس کو نانی یاد آئی۔ |
| نظروں سے گرنا (م) | ذلیل وخوار ہونا' عزت ختم ہو جانا | جب مجھے معلوم ہوا کہ چوری نسیم نے کی ہے تو وہ میری نظروں سے گر گیا۔ |
| نقار خانے میں طوطی کی آواز کون سنتا ہے (مثل) | بہت سے آدمیوں کے سامنے ایک آدمی کی رائے کچھ حیثیت نہیں رکھتی | میں نے اسے اس کام کو کرنے سے بہت روکا مگر وہ نہ مانا اور دوستوں کے ساتھ چلا گیا۔ سچ ہے نقار خانے میں طوطی کی آواز کون سنتا ہے۔ اب پچھتا رہا ہے۔ |
| نمک مرچ لگانا (م) | کسی بات کو مزے دار بنانا' مبالغہ کرنا | ہر ایک بات کو نمک مرچ لگا کر بیان کرنا اس کی عادت بن گئی ہے۔ |
| نمک چھڑکنا (م) | تکلیف دینا | ہم تو پہلے ہی بڑی تکلیف میں ہیں۔ تم ہمارے زخموں پر نمک کیوں چھڑکتے ہو؟ |
| ننانوے کے پھیر میں پڑنا (م) | روپے کا لالچ کرنا' بخیل بننا' روپیہ جمع کرنے کی ہوس دن بدن بڑھنا | تم تو ہر وقت ننانوے کے پھیر میں ہی پڑے رہتے ہو کیونکہ تمہیں ہر وقت دولت جمع کرنے کی فکر رہتی۔ |
| ناؤ خشکی میں نہیں چلتی (مثل) | بغیر سخاوت شہرت نہیں ہو سکتی | نام کمانے کے لیے دریا کی ضرورت ہے۔ ناؤ خشکی میں نہیں چلتی۔ |
| نوک جھونک ہونا (م) | شکر رنجی ہونا' تکرار ہونا' چھیڑ چھاڑ | بھائی تم کیوں گھبراتے ہو۔ دوستوں میں تو نوک جھونک ہوتی رہتی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| سنا ہے کہ وہ آج کل غریبوں کی بہت مدد کر رہا ہے اور فلاحی کاموں میں بھی حصہ لے رہا ہے۔ یہ تو ایسے ہی ہے کہ نو سو چوہے کھا کے بلی حج کو چلی۔ | لاکھوں گناہ کر کے پاک بننے کا ارادہ کیا ہے | نو سو چوہے کھا کے بلی حج کو چلی (مثل) |
| مدت کے بعد بہت سے ملنے کی امید سے فوراً کا تھوڑا ملنا زیادہ اچھا ہے۔ ہم اپنا مال بہت کم منافع پر بیچ دیتے ہیں مگر بیچتے نقد ہیں کیونکہ نو نقد نہ تیرہ ادھار۔ | تیرہ ادھار ملنے سے نو نقد اچھے | نو نقد نہ تیرہ ادھار (مثل) |
| نئے آدمی کی چند روز زیادہ قدر ہوتی ہے یا نئے کی نسبت پرانے آدمی کا زیادہ اعتبار ہوتا ہے۔ بھائی چھوٹی موٹی غلطی ہو جانا کوئی بات نہیں ہے۔ رشید صاحب ہمارے پرانے ملازم ہیں۔ ہم کسی نئے ملازم کی بجائے ان پر زیادہ اعتبار کر سکتے ہیں۔ آپ تو جانتے ہیں کہ نیا نو دن پرانا سو دن۔ | نئی چیز کی بجائے پرانی قابل اعتماد ہوتی ہے نئی چیز کی بھڑک چند دن رہتی ہے اور پرانی چیز مدت تک رہتی ہے | نیا نو دن پرانا سو دن (مثل) |
| معمولی سی غلطی پر ظالم جاگیردار نے نیل کی سلائی اس کی آنکھوں میں پھیر دی۔ | اندھا کرنا | نیل کی سلائی آنکھوں میں پھیرنا (م) |
| آج رات کے دو بجے ایک جگہ آگ لگنے سے بڑا شور وغل ہوا پھر نیند ایسی اچٹ ہوئی کہ صبح تک نہ سو سکا۔ | نیند جاتی رہنا | نیند اچٹ جانا (م) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| نیند حرام کرنا (م) | سوتے کو جگانا' نیند کھونا' سوتے کو دق کرنا | رات بھر عورتوں کے گانے بجانے نے میری نیند حرام کر دی۔ |
| نیا شگوفہ چھوڑنا (م) | انوکھی بات کہنا' بات بنا کر کہنا | آج دفتر میں ہر شخص پریشان پریشان سا نظر آ رہا ہے۔ ضرور اجمل نے کوئی نیا شگوفہ چھوڑا ہوگا۔ |
| نا خلف اٹھنا یا پیدا ہونا (م) | اولاد کا ناشائستہ یا نالائق ہونا | تمہارا بیٹا بہت نا خلف ہو اٹھا ہے۔ دیکھو تو کتنی بدتمیزی کر رہا ہے۔ |
| نا خلف بیٹے سے بیٹی بھلی (صفت) | برے لڑکے سے لڑکی بہتر | تو نے تو میرا ناک میں دم کر دیا ہے۔ اپنی حرکتوں سے باز ہی نہیں آتا۔ اس سے تو بہتر تھا تو پیدا ہی نہ ہوتا۔ تیری جگہ کوئی بیٹی آ جاتی۔ سچ ہے نا خلف بیٹے سے بیٹی بھلی۔ |
| ناخواندہ مہمان وبال جان (م) | بن بلایا مہمان میزبان کے لیے تکلیف کا باعث ہوتا ہے اب تم ہی بتاؤں میں کیا کروں | وہ مع بال بچوں کے اچانک آ گیا ہے اور ابھی کچھ دن اس نے رہنا ہے۔ ہمارے لیے تو مصیبت بن گئی ہے۔ سچ ہے ناخواندہ مہمان وبال جان۔ |
| نادان بات کرے دانا قیاس کرے (مثل) | عقلمند ہر بات کو تاڑ لیتے ہیں۔ دانا آدمی جاہلوں کی بات سے بھی نصیحت اخذ کر لیتے ہیں | تم اس کو الزام نہ دو۔ اس کی جتنی عقل ہے اتنی ہی بات کرے ہے۔ اب یہ تو تمہارا کام ہے کہ تم اس بات سے کیا مطلب نکالتے ہو۔ کہتے ہیں نادان بات کرے دانا قیاس کرے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| میں تو اس بیوقوف سے دوستی کر کے ہی پچھتا رہا ہوں۔ اس کی احمقانہ باتوں سے مجھ کو بہت نقصان ہوا ہے۔ سچ ہے نادان دوست سے دانا دشمن بھلا۔ | دانا دشمن سے اتنا نقصان نہیں پہنچتا جتنا نادان دوست کی نادانی سے پہنچ جاتا ہے | نادان دوست سے دانا دشمن بھلا (مثل) |
| میں نے تو اس احمق شخص سے دوستی ختم کر دی ہے۔ اس کی دوستی کیا تھی خواہ مخواہ کا روگ پال رکھا تھا۔ سچ ہے نادان کی دوستی جی کا زیاں۔ | بیوقوف کی دوستی میں جان کا خطرہ ہوتا ہے | نادان کی دوستی جی کا زیاں (مثل) |
| تمہیں اس کی دوستی پر بڑا مان ہے۔ ایک دن ضرور پچھتاؤ گے۔ کہتے ہیں کہ نادان کی دوستی بابو کی بھت۔ | بیوقوف کی دوستی کا کچھ اعتبار نہیں | نادان کی دوستی بابو کی بھت (مثل) |
| اگر ہم کسی سے برائی کریں گے تو ہمیں اس سے اچھائی کی توقع نہیں رکھنی چاہیے۔ سچ ہے نہ کرنند تو برائی بھی کسی کی بہو جائی۔ | بدی کا نتیجہ بدی ہوتا ہے | نہ کرنند برائی تو بھی کسی کی بہو جائی (مثل) |
| وہ تو اس قدر نالائق ہے کہ کوئی بھی بات بتاؤ بھول جاتا ہے اور ہمیشہ الٹا کام کرتا ہے۔ اس پر یہی مثل صادق آتی ہے کہ نامعقول کتے کی جھول۔ | نالائق آدمی بہت برا ہوتا ہے | نامعقول کتے کی جھول (مثل) |
| میں تو تمہیں جانتا بھی نہیں اور تم خواہ مخواہ میرے رشتے دار بن رہے ہو تمہاری تو وہی مثال ہوئی نات کا نہ گوت کا باٹا مانگے پوتھ کا۔ | اس شخص کے متعلق کہتے ہیں جو خواہ مخواہ رشتے داری جتائے | نات کا نہ گوت کا باٹا مانگے پوتھ کا (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ناتا نہ گوتا کھڑے ہو کر روتا (مثل) | ان لوگوں کے متعلق کہتے ہیں جن کا کوئی تعلق نہ ہو اور وہ خواہ مخواہ دخل اندازی کریں | جب تمہارا اس جھگڑے سے کوئی تعلق نہ ہے تو کیوں بار بار درمیان میں آ رہے ہو۔ کسی نے سچ کہا ہے ناتا نہ گوتا کھڑے ہو کر روتا۔ |
| ناتن سکھا دے ناتی کو بارہ ڈیوڑھے آٹھ (مثل) | ناتجربہ کار کا تجربہ کار کو سکھانا | تمہیں جمعہ جمعہ آٹھ دن ہوئے ہیں یہ کام کرتے ہوئے اور مجھ کو مشورے دے رہے ہو تمہاری تو وہی مثال ہوئی کہ ناتن سکھا دے ناتی کو بارہ ڈیوڑھے آٹھ۔ |
| ناٹا سب سے ناٹا (مثل) | پست قد آدمی مضبوط یا شرارتی ہوتا ہے | اس کا بھائی ہے تو چھوٹے سے قد کا لیکن اپنی شرارتوں سے سب کا ناک میں دم کیا ہوا ہے۔ سچ ہے ناٹا سب سے ناٹا۔ |
| ناج کی موج اگر برسے اسوج (مثل) | اسوج کے مہینے میں اگر بارش ہو جائے تو پھر غلے کی فصل بہت زیادہ ہوتی ہے | میں سخت پریشان ہوں اسوج کا مہینہ گزرے جا رہا ہے اور بارش ابھی تک نہیں ہوئی۔ میری فصلوں کا کیا بنے گا۔ ہم تو بار بار خدا سے یہی دعا کرتے رہے ہیں کہ یا اللہ بارش برسا دے سچ ہے ناج کی موج اگر برسے اسوج۔ |
| ناچ کو دبا ندر مرے مال مداری کھائے (مثل) | محنت کوئی کرے فائدہ کوئی اٹھائے | بغیر ہاتھ پیر ہلائے تمہیں روٹیاں توڑنے کی عادت پڑ گئی ہے۔ خدارا کچھ کام کرو تا کہ تمہاری بھی کچھ عزت بنے۔ تمہاری تو وہ مثل ہے ناچ کو دباندر مرے مال مداری کھائے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| سچ کی کوئی قدر نہیں جھوٹے کو سر پر بٹھاتے ہیں۔ سچ ہے ناچے بامن دیکھے دھوبی۔ | الٹا زمانہ' کیسا زمانہ آ گیا | ناچے بامن دیکھے دھوبی (مثل) |
| جو دنیا میں وقت ہنسی خوشی گزارے اس کی سب عزت کرتے ہیں۔ برا وقت اور اچھا وقت تو ہر ایک پر آتا ہے۔ جو زندگی ہنسی خوشی گزار دیتے ہیں ان کی سب عزت کرتے ہیں۔ مثل مشہور ہے کہ ناچے کودے توڑے تان داکا دیکھنا راکھے مان۔ | جو شخص دنیا میں اپنا وقت ہنسی خوشی گزارے اسی کی عزت ہوتی ہے | ناچے کودے توڑے تان' واکا دیکھنا راکھے مان (مثل) |
| اس میں یہ بہت بری عادت ہے۔ وہ ہر غریب آدمی کو اپنے ناخن پر قربان کرتا ہے۔ | بہت حقارت کی نظر سے دیکھنا | ناخن پر قربان کرنا (م) |
| تم مجھے دھوکا نہیں دے سکتے۔ تم تو میری ناخنوں میں ہو۔ کوئی اور شکار تلاش کرو۔ | چالاکیوں اور شرارتوں سے خوب واقف ہونا | ناخنوں میں ہونا (م) |
| نیک عورت خود بچا کھچا کھاتی ہے اور کنبے کو اچھا کھلاتی ہے۔ ہمیشہ پہلے دوسروں کا بھلا سوچنا چاہیے۔ مثل مشہور ہے نار سلکھنی کتمب چھکاوے آپ تلے کی کھرچن کھاوے۔ | نیک اور سگھڑ عورت جو خود بچا کھچا کھائے کنبے کو اچھا کھلائے | نار سلکھنی کتمب چھکاوے' آپ تلے کی کھرچن کھاوے (مثل) |
| مشکوک بات ہے میں تمہاری بات پر کیسے یقین کرلوں۔ کبھی ناریل میں پانی بھی جانتا ہے کہ کھٹا کہ میٹھا۔ | مشکوک بات ہے | ناریل میں پانی نہیں جانتا کھٹا کہ میٹھا (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ناڑی سے روگ ملتا ہے (مثل) | نبض سے مرض معلوم ہوتا ہے | ہر چیز کے لیے کوئی نہ کوئی وسیلہ مل جاتا ہے۔ حکیم اور ڈاکٹر سب کی ناڑ کو بڑی اہمیت دیتے ہیں کیونکہ ناڑی سے روگ ملتا ہے۔ |
| ناطقہ بند کر دینا (م) | بولنے کی مجال نہ رہنے دینا' دم بند کرنا | اس نے تو بول بول کر میرا ناطقہ بند کر دیا ہے۔ |
| ناک پر رکھ دینا (م) | قیمت یا اجرات فوراً ادا کر دینا | اس نے جونہی کام ختم کیا۔ میں نے اس کی اجرت اس کی ناک پر رکھ دی۔ |
| ناک پر دیا جلا کر آنا (م) | سرخرور بننے کے لیے تنگ وقت پر آنا' خیر خواہ بننے کو آنا | وقت گزر جانے کے قریب رسوخ جتانے کے لیے آنا۔ اب جب میں نے اپنی مشکل کا حل خود نکال لیا ہے تو تم ناک پر دیا جلا کر آ گئے۔ |
| ناک پکڑے دم نکلنا (م) | نہایت کمزور ہونا | لگتا ہے تم کھاتے پیتے نہیں تبھی اتنے کمزور ہو تمہارا تو وہی حال ہے کہ ناک پکڑے دم نکلتا ہے۔ |
| ناک تو کٹی پر وہ بھی مر مٹے (م) | ہمارا تو تھوڑا سا نقصان ہوا پر وہ تو بالکل ہی برباد ہو گئے یعنی ان کا نقصان زیادہ ہوا | اس نے ہمارے لیے گڑھا کھودا تھا مگر اس میں خود گر گیا۔ ہمارا معمولی اور اس کا بہت نقصان ہوا۔ اس کو کہتے ہیں ناک تو کٹی پر وہ مر مٹے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ناک چوٹی کاٹ کر ہاتھ دینا (م) | سخت رسوا کرنا' سخت سزا دینا' نہایت ذلیل کرنا | اس کی ذرا سی غلطی پر تم نے اس کی ناک چوٹی کاٹ کر ہاتھ میں دے دی۔ |
| ناک کاٹی مبارک کان کاٹے سلامت (مثل) | سخت بے غیرت اور بے حیا آدمی کی نسبت بولتے ہیں جسے سزا کی کچھ پروا نہ ہو | میں نے اتنا ڈھیٹ اور بے شرم کم ہی دیکھا ہے۔ اتنی مار کھانے کے باوجود ہنس رہا ہے۔ سچ ہے ناک کاٹی مبارک کان کاٹے سلامت۔ |
| ناک کٹی بازار میں میرے گھر خبر نہ کرنا (مثل) | مشہور بات کو چھپانا' اپنی رسوائی اور بدنامی پر پردہ ڈالنے کی بے سود کوشش | تم لاکھ چھپانے کی کوشش کرو مگر ایسی باتیں کبھی چھپا نہیں کرتیں۔ تمہاری تو وہی مثل ہے۔ ناک کٹی بازار میں میرے گھر خبر نہ کرنا۔ |
| ناک کٹی بلا سے دشمن کی بدشگونی تو ہوئی | سفر پر جاتے وقت نکٹے کا ملنا منحوس سمجھا جاتا ہے' اپنا نقصان ہوا تو کیا دوسرون کا بھی زیادہ نقصان ہوا | ہمارا نقصان تو بہت تھوڑا ہوا مگر اس بے ایمان کا بہت زیادہ نقصان ہوا۔ اب مجھے اپنے نقصان کا کوئی دکھ نہیں۔ ناک کٹی بلا سے دشمن کی بدشگونی تو ہوئی۔ |
| ناک کٹی پر ہاٹ نہ ہاٹے (مثل) | ہاٹ ہٹی بمعنی ضد ہے اور ہاٹے بمعنی ہٹے خواہ کچھ ہی کیوں نہ ہو جائے پر ضد نہ جائے' جان جائے پر آن نہ جائے | وہ اپنی ضد کا اتنا پکا ہے کہ چاہے جتنا نقصان کیون نہ ہو جائے مگر ضد پوری کر کے چھوڑتا ہے۔ اس کی تو وہی مثال ہے ناک کٹی پر ہاٹ نہ ہاٹے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ناک کے پھیرے سے بیان کرنا (م) | بات کو طوالت سے بیان کرنا | تم تو بات کو ناک کے پھیر سے بیان کرنے میں ماہر ہو۔ ذرا سی بات کو افسانہ بنا دیتی ہو۔ |
| ناک نہ کان نتھ بالیوں کا ارمان (مثل) | بیوقوفی کی راہ سے بے محل ارمان | تمہاری ان احمقانہ حرکتوں سے بھلا تمہاری خواہشات کیسے پوری ہوسکتی ہیں۔ سچ ہے کہ ناک نہ کان نتھ بالیوں کا ارمان۔ |
| ناکوں ناک پیٹ بھرنا (م) | ٹھونس ٹھونس کر کھانا' حلق تک پیٹ بھرنا | کئی بار کہا ہے کہ ناکوں ناک پیٹ بھر کر مت کھانا مگر تم سنتے ہی نہیں۔ بعد میں پیٹ پکڑ کر بیٹھ جاتے ہیں۔ |
| نام آسمان پر ہونا (م) | شہرہ کرنا' نیک نامی ہونا | وہ بہت نیک اور پارسا آدمی ہے اور محتاجوں کی مدد کرتا ہے اسی وجہ سے اس کا نام آسمان پر ہے۔ |
| نام بڑا اور درشن چھوٹے (مثل) | جتنا نام ہے اتنا کام نہیں' نام کے موافق حیثیت نہیں | میں نے تو اس کی بڑی شہرت سنی تھی مگر جب قریب جا کر دیکھا تو پتا چلا یہاں کچھ بھی نہیں ہے بس وہی بات ہے نام بڑا اور درشن چھوٹے۔ |
| نام بڑا اونچا کانوں سے پوجا (مثل) | خاندان کے نام پر دھبہ ہے' خاندان کی بدنامی کا باعث ہے | اس نے اپنی حرکتوں کی وجہ سے اپنے خاندان کے نام پر دھبہ لگا دیا ہے۔ اس پر یہی مثل صادق آتی ہے کہ نام بڑا اونچا کانوں سے پوجا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملہ |
|---|---|---|
| نام بڑا یا دام (مثل) | نیک نام دولت سے بہتر ہے | ایک نیک نام آدمی کی جتنی عزت ہوتی ہے اتنی کسی دولت مند آدمی کی نہیں ہوتی کسی نے سچ کہا ہے کہ نام بڑا یا دام۔ |
| نام بسنتی منہ کو کرسا (مثل) | نام اچھا کام برا | نام ہے تمہارا اللہ بخش اور تم بخشتے کسی کو نہیں ہر ایک کو لوٹتے ہو کچھ تو اپنے نام کا خیال کرو۔ تمہاری تو وہی مثال ہوئی کہ نام بسنتی من کو کرسا۔ |
| نام بھان متی جھگی میں سر (مثل) | ظاہر میں شیخی کرنا اور حقیقت میں کچھ نہیں | کھانے کو چاہے ہو یا نہ ہو لیکن دکھاوے کے لیے پہننے کو اعلیٰ کپڑے ہوں اس کی تو وہ مثال ہوئی نام بھان متی جھگی میں سر۔ |
| نام پر جان دینا (م) | شہرت کے لیے مرمٹنا، اپنی شہرت کے لیے ازحد کوشش کرنا، نام پر مرمٹنا | اس کے دماغ میں نہ جانے کیا سما گیا ہے کہ وہ آج کل نام پر جان دینے کو تیار ہے۔ |
| نام پیروں کا کھائیں مجاور (مثل) | دوسرے کے نام سے اپنا مطلب نکالنا | اس کا بھائی ایم این اے کیا بن گیا۔ اس کے تو مزے ہو گئے۔ وہ اس کا نام لے کر بڑے بڑے کام کروا رہا ہے۔ سچ ہے نام پیروں کا کھائیں مجاور۔ |
| نام جھنڈے پر چڑھانا (م) | بدنام کرنا، مشہوری کرنا | اس کی بری حرکتوں کی وجہ سے لوگوں نے اس کا نام جھنڈے پر چڑھا دیا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| نام سننے سے رونگٹے کھڑے ہونا (م) | کسی سے بہت ڈرنا | میرے تو اس کا نام سنتے ہی رونگٹے کھڑے ہوجاتے ہیں۔ |
| نام لیوا رہا نہ پانی دیوا (مثل) | سب تباہ و برباد ہو گئے کوئی باقی نہ رہا' سب مر گئے | سیلاب نے اکبر کے گاؤں میں وہ تباہی مچائی کہ خدا کی پناہ۔ سب کچھ ختم ہو گیا۔ مویشی تک پانی میں بہہ گئے۔ وہ بے چارہ بالکل تنہا رہ گیا۔ اب تو اس کا کوئی نام لیوا رہا نہ پانی دیوا۔ |
| نام میرا گاؤں تیرا (مثل) | کوئی کمائے کوئی اڑائے' سب کچھ ہی آپ ہی لے لئے دوسروں کو کچھ نہ دے | اکرم بے چارہ خوب کما کما کر اسے لاکر دیتا رہا اور وہ خوب کھاتا اور اڑاتا رہا۔ کسی کو کبھی کچھ نہ دیا۔ اس کی تو وہی مثل ہے کہ نام میرا گاؤں تیرا۔ |
| نام وہ ہے جو خدا کہلوائے | شہرت وہ ہے جو خدا کی طرف سے نصیب ہو | اپنے منہ میاں مٹھو بننے سے کچھ بھی نہیں ہوتا۔ ایک چھوٹا سا کام کر کے کتنی شیخی دکھا رہے ہو اور خود ہی اپنی تعریفیں کیے جا رہے ہو۔ تعریف تو وہ ہوتی ہے جو کوئی تمہاری کرے۔ مثل مشہور ہے کہ نام وہ ہے جو خدا کہلوائے۔ |
| نوک زبان ہونا (م) | ازبر ہونا' حفظ ہونا' ہر وقت زبان پر جاری رہنا | اس کا ذکر تو ہر وقت تمہاری زبان کی نوک پر ہوتا ہے۔ اتنی چاپلوسی بھی اچھی نہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| نوکر آگے چاکر، چاکر آگے کوکر کوکر کے آگے پیش کار چار یار چاروں بے کار (مثل) | ایسے نوکر کی نسبت کہ اس میں یہ بہت بری عادت ہے اسے اگر ڈالے اور دوسرا اوروں پر۔ | اس میں یہ بہت بری عادت ہے۔ اسے اگر کوئی کام بتاؤ تو وہ بہانے سے اسے کسی دوسرے کے سپرد کر دیتا ہے اور جس کے سپرد کرتا ہے وہ کسی اور کو اسے کرنے کے لیے کہہ دیتا ہے۔ خوب ہے نوکر آگے چاکر چاکر آگے کوکر۔ |
| نوکر کے آگے پیش کار، چار یار چاروں بیکار (مثل) | | اس موقع پر بولتے ہیں جب کسی امر کی بدانتظامی دور کرنے کے لیے نوکر رکھے جائیں لیکن بدانتظامی میں پہلے سے زیادہ ابتری اور خرابی پھیلی جائے۔ کام زیادہ ہونے کی وجہ سے بڑی دشواریاں پیش آ رہی تھیں۔ اس لیے میں نے مزید ملازم رکھ لیے لیکن کام پہلے سے زیادہ خراب ہو گیا۔ بدانتظامی اور پھیل گئی۔ اس کو کہتے ہیں نوکر کے آگے پیش کار، چار یار چاروں بیکار۔ |
| نہ ایک ہنستا بھلا نہ ایک روتا (مثل) | تنہائی کسی حالت میں بھی اچھی نہیں | تنہائی بھی ایک عذاب ہے۔ انسان اپنے دل کا حال نہ کسی سے کہہ سکتا ہے نہ سن سکتا ہے۔ سچ ہے نہ ایک ہنستا بھلا نہ ایک روتا۔ |
| نہ اینٹ ڈالیے نہ چھینٹ کھائیے (مثل) | نہ برا کہو نہ برا سنو، نہ موری میں اینٹ ڈالو گے، نہ چھینٹ پڑے گی | تم نے اس سے منہ زوری کی تو اس نے بھی تمہیں برا بھلا کہا۔ اس لیے کہتے ہیں نہ اینٹ ڈالیے نہ چھینٹ کھائیے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| نہ باسی بچے نہ کتا کھائے (مثل) | نہ زیادہ ہوگا نہ ضائع ہوگا | انسان کو حساب سے چلنا چاہیے۔ اتنا بنائے کہ استعمال ہو سکے۔ کسی بھی چیز کا ضائع جانا اچھا نہیں ہوتا۔ سچ ہے نہ باسی بچے نہ کتا کھائے۔ |
| نہ بولی نہ بولی، بولی تو پتھر کھینچ مارا (مثل) | بدمزاج اور کج خلق عورت کی شان میں کہا کرتے ہیں کہ اول بولتی ہی نہیں اگر بولی بھی تو اس تیزی سے گویا پتھر کھینچ مارا | وہ اس قدر بدمزاج عورت ہے کہ بات کرنا ہی پسند نہیں کرتی۔ اگر اسے بولنے پر مجبور کیا جائے تو جل کٹی سنانے لگتی ہے۔ سچ ہے نہ بولی نہ بولی۔ بولی تو پتھر کھینچ مارا۔ |
| نہ پانی کے اوپر نہ پانی کے نیچے (مثل) | اوندھی سمجھ والے کی نسبت کہتے ہیں | تمہیں سمجھا سمجھا کر تو میرا دماغ خراب ہو گیا ہے لیکن تمہیں ذرا عقل نہیں آتی۔ یوں لگتا ہے کہ تمہاری سمجھ نہ پانی کے اوپر ہے نہ پانی کے نیچے۔ ہر بات کا مطلب غلط نکالتے ہیں۔ |
| نیا نیا راج ڈھب ڈھب باج (مثل) | نئی نئی حکومت اچھا کام کرتی ہے | ابھی تو اس حکومت کو آئے چند ماہ ہی ہوئے ہیں۔ تعریفیں کرنا بیکار ہے۔ تم نے سنا ہے نیا نیا راج ڈھب ڈھب باج۔ ہاں! اگر پانچ سال تک یہ حکومت ایسے ہی اچھے کام کرتی رہے تو پھر اسے کوئی نہیں ہٹا سکتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| نیت ثابت منزل آسان (مثل) | جس کی نیت اور ارادہ مضبوط ہو | اس کا کام نہایت آسان ہو جاتا ہے۔ اگر اس کام کو کرنے کا ارادہ کر ہی لیا ہے تو اس پر ڈٹے رہو کیونکہ نیت ثابت منزل آسان۔ |
| نیچ نہ چھوڑے نچائی نیم نہ چھوڑے تتائی (مثل) | کمینہ سے سفلہ پن اور نیم سے تلخی کبھی نہیں جا سکتی، ہر چیز اپنی اصل کو نہیں چھوڑ سکتی | میں نے سوچا تھا کہ تم اپنی بری حرکتیں چھوڑ دو گے مگر میں نے سوچا تھا کہ تم کبھی بھی راہ راست پر نہیں آ سکتے۔ سچ کہتے ہیں کہ نیچ نہ چھوڑے نچائی اور نیم نہ چھوڑے تتائی۔ |
| نیستی میں برخورداری (مثل) | مفلسی میں اولاد، تنگدستی میں اولاد کا خرچ کثیر | ایک تو غربت اوپر سے چھ بچوں کا کثیر خرچا ان کا تو یہی حال ہے کہ نیستی میں برخورداری۔ اسی لیے کہتے ہیں کہ منصوبہ بندی بہت ضروری ہے۔ |
| نیش زنی کرنا (م) | کانٹا چبھونا، کسی کے حق میں برائی کرنا | برے آدمی کی فطرت کبھی نہیں بدلتی۔ وہ ہر وقت کسی نہ کسی کے نیش زنی کرتا ہی رہتا ہے۔ |
| نیکی اور پوچھ پوچھ (مثل) | نیک کام میں مشورہ کی ضرورت نہیں۔ | کار خیر میں صلاح کی کیا حاجت۔ کسی غریب کی مدد کرنی ہے تو ضرور کرو۔ نیکی اور پوچھ پوچھ۔ |
| نیکوں کو سول اور بروں کو پھول (م) | اچھوں کے ساتھ برائی اور بروں کے ساتھ بھلائی | اس میں حیرانگی کی کوئی بات نہیں۔ اب ایسا ہی زمانہ آ گیا ہے نیکوں کو سول اور بروں کو پھول۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| نیم حکیم خطرہ جان نیم ملا خطرہ ایمان (مثل) | نا تجربہ کار سے کام کے بگڑنے کا خطرہ ہی ہوتا ہے | تم ابھی نا تجربہ کار ہو اتنے بڑے کام میں ہاتھ نہ ڈالو۔ پہلے دیکھو اور تجربہ حاصل کرو تم نے تو پہلے سنا ہوگا کہ نیم حکیم خطرہ جان اور نیم ملا خطرہ ایمان۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ یہ مثل تم پر بھی صادق آ جائے۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| وار کرنا (م) | تلوار یا خنجر کی ضرب لگانا' حملہ کرنا | دشمن نے ہم پر کئی وار کیے مگر سب بے سود۔ |
| وارے نیارے ہونا (م) | خوب فائدہ ہونا' بہت کچھ کمانا | اس ٹھیکے میں ٹھیکیدار کے خوب وارے نیارے ہوئے۔ |
| واہ پیر علیا پکائی تھی کھیر ہو گیا دلیا (مثل) | خلاف منشا کام بگڑ جانے کے موقع پر بولتے ہیں | ہم نے تو اس امید پر کام شروع کیا تھا کہ کچھ منافع ہاتھ آئے گا مگر یہاں تو لینے کے دینے پڑ گئے۔ واہ پیر علیا پکائی کھیر ہو گیا دلیا۔ |
| وبال جان ہونا (م) | دل پریشان گزرنا | عزیز کے مرنے سے میری زندگی وبال جان ہوگئی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| کتاب کی ورق گردانی ہی میں نہ لگے رہو۔ کچھ پڑھ کر فیض حاصل کرو۔ | صرف کتابوں کے ورق الٹانا' پڑھنا کچھ نہیں | ورق گردانی کرنا (صفت) |
| جب کوئی شخص اپنی قسم کے چالاک کی چالاکی کو تاڑ جائے تو اس کی نسبت بولتے ہیں۔ اچھی چیز کی قدر اچھے آدمی ہی جانتے ہیں۔ تم اس گھوڑے کی قدر نہیں جان سکتے۔ ولی کو ولی ہی پہچانتا ہے۔ | ہر قسم کے آدمی کو اسی قسم کا آدمی پہچانتا ہے | ولی کو ولی پہچانتا ہے (مثل) |
| اب اپنے اخراجات پر کنٹرول کرو۔ وہ دن گئے جب خلیل خاں فاختہ اڑایا کرتے تھے۔ | اقبال کے دن جاتے رہے۔ اب بدبختی آئی۔ | وہ دن گئے جب خلیل خاں فاختہ اڑایا کرتے تھے (مثل) |
| میں نے اندازہ لگایا ہے کہ تمہاری بدگمانی دور نہیں ہو سکتی۔ وہم کا علاج تو لقمان کے پاس بھی نہیں تھی۔ | وہم کا دور ہونا مشکل ہے | وہم کا علاج لقمان کے پاس نہیں (مثل) |
| وہ تو اپنے محبوب کے نام کا دن رات ورد کرتا رہتا ہے۔ شاید اسی کو سچا پیار کرتے ہیں۔ | معمول ٹھہرالینا' بلاناغہ کسی کام کو کرنا' وظیفہ پڑھنا | ورد کرنا (م) |
| جب ورق بکھر جائیں تو کچھ باقی نہیں رہتا اور بڑے بڑے نقصان ہو جایا کرتے ہیں۔ | اتفاق نہ رہنا' شیرازہ بکھر جانا | ورق بکھر جانا (م) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| وزن رکھنا (مصدر) | بھاری ہونا یا وقعت ہونا | یہ بات اپنے اندر وزن رکھتی ہے۔ تمہیں اسے مان لینا چاہیے۔ |
| وضع کہے دیتی ہے (م) | حالت ہی بتا رہی ہے | صورت وضع کہے دیتی ہے کہ یہ شریف آدمی ہیں۔ باطن کا حال خدا جانے۔ |
| وضع نستعلیق ہونا (م) | انداز میں تہذیب و شائستگی ہونا | اعلیٰ نسب لوگوں کی وضع نستعلیق ہوتی ہے۔ |
| وقت آیا ہوا نہیں ٹلتا (مثل) | موت آنے پر دیر سویر نہیں ہوتی | جب ہر چیز کا ایک وقت مقرر ہے پھر گھبرانے کا کیا فائدہ۔ ہمیشہ یاد رکھو وقت آیا ہوا نہیں ٹلتا۔ |
| وقت کو غنیمت جانیے (مقولہ) | موقع سے فائدہ اٹھایائے | وقت کو غنیمت جانیے اور نیک کام کریئے تاکہ آخرت میں کام آئے۔ |
| وقت نہیں رہتا بات رہ جاتی ہے (مثل) | کسی کا کام نہیں رکتا مگر گلہ رہ جاتا ہے | تم آج میرے کام سے انکار کر رہے ہو کوئی بات نہیں مگر یاد رکھنا وقت نہیں رہتا بات رہ جاتی ہے۔ |
| وقت وقت کی راگنی (مثل) | جیسا وقت ویسا کام' جیسا موقع ویسا برتاؤ | تم کیوں گھبرا رہے ہو۔ ابھی تمہارے کام کا موقع نہیں ہے یہ سب وقت کی راگنی ہے۔ جونہی موقع ملا تمہارا کام ہو جائے گا۔ |
| وقعت کھو دینا (م) | عزت کھو دینا' ساکھ گنوانا | وہ چوری کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑا گیا اور اپنی ساری وقعت کھو دی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| پہلے تو تم وقوف پیدا کرو پھر اس کام کے لیے میرے پاس آنا تمہارا کام ہو جائے گا۔ | لیاقت حاصل کرنا' شعور سیکھنا | وقوف پیدا کرنا (م) |
| تم اس سے کام کی توقع مت رکھو۔ وہ اس قابل نہیں ہے کہ تمہارا کام کرے۔ سچ ہی کہتے ہیں۔ وہ دن ڈبا کہ گھوڑی چڑھا کبا۔ | جس دن یہ عیبی دولہا بنے گا وہ دن ہی غارت ہو جائے گا | وہ دن ڈبا کہ گھوڑی چڑھا کبا (مثل) |
| اس نے اتنا بڑا جرم کیا ہے اور تم کہتے ہو کہ معاف کر دو۔ یہ بھی خوب رہی۔ ایسے کی تو وہاں گردن ماریئے جہاں پانی نہ ہو۔ | یعنی نہایت سنگین سے سنگین سزا دینی چاہیے | وہاں گردن ماریئے جہاں پانی نہ ہو (مثل) |
| میں تو اسے سمجھا کے تنگ آ گیا ہوں مگر اس کی سمجھ سے کچھ نہیں۔ وہاں تو وہی ڈھاک کے تین پات ہیں۔ | معاملہ جوں کا توں | وہی ڈھاک کے تین پات (مثل) |
| میں تو ہزار بار کوشش کر چکا ہوں کہ وہ ٹھیک ہو جائے مگر اس پر کچھ اثر نہ ہوا۔ وہی کاسہ وہی آتش ہے۔ | پہلی حالت میں تبدیلی نہ ہونے پر بولتے ہیں | وہی کاسہ وہی آتش (مثل) |
| میں نے اسے اس کام سے بہت منع کیا ہے لیکن وہ مانتا ہی نہیں وہاں تو وہی مرغے کی ایک ٹانگ ہی ہے۔ | اپنی ہی رٹ لگائے رکھنا | وہی مرغے کی ایک ٹانگ (مثل) |
| میں نے تو ایک ہی بات کی ہے جس میں ہیر پھیر کوئی نہیں۔ وہ من وہی چالیس سیر۔ اب تم جو چاہو سمجھ لو۔ | ایک ہی مطلب جیسے مرضی سمجھ لو | وہی من وہی چالیس سیر (مثل) |
| یار میں تو بہت تنگ آ گیا ہوں۔ یہ بھی کوئی زندگی ہے۔ وہی میاں دربار کو وہی چولہا پھونکنے کو۔ | وہ شخص جس کو اپنے چھوٹے بڑے سارے کام خود ہی کرنے ہوں۔ | وہی میاں دربار کو وہی چولہا پھونکنے کو (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہاتھ بٹانا (م) | مدد دینا | میرے پاس آج کل کام کی بھرمار ہے۔ ذرا آ کر ہاتھ بٹایا کرو۔ |
| ہاتھ تنگ ہونا (م) | روپے کی کمی ہونا | تین ماہ سے تنخواہ نہیں ملی۔ ہاتھ بڑا تنگ ہے۔ |
| ہاتھ بھر کی زبان ہونا (م) | زبان دراز ہونا | اس کی تو ہاتھ بھر کی زبان ہے۔ نباہ کیسے ہو گا۔ |
| ہاتھ بیٹھنا (م) | کافی مشق ہونا | مجھے تصویر بنانے سے معاف فرما دیں کیونکہ ابھی تک میرا ہاتھ نہیں بیٹھا۔ |
| ہاتھ پاؤں پھول جانا (م) | تھک جانا' حواس باختہ ہونا | جب ہماری بہادر فوج نے دشمن پر حملہ کیا تو دشمن ہاتھ پاؤں پھول گئے۔ |
| ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہونا (م) | سردی لگ جانا' قریب المرگ ہونا | اس کے ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہیں۔ کوئی دم کا مہمان ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| ہاتھ پیلے کرنا (م) | غریبانہ شادی کرنا | اس نے اپنی بیٹی کے ہاتھ پیلے کر دیئے ہیں اب سکون کی سانس لے رہا ہے۔ |
| ہاتھ پاؤں چلنا (م) | کام کرنے کے لائق ہونا | گو میری عمر بہت ہو گئی ہے لیکن میرے ہاتھ پاؤں ابھی چلتے ہیں۔ |
| ہاتھ پاؤں مارنا (م) | کوشش کرنا، مضطر ہونا | وہ ملازمت کے لیے دن رات ہاتھ پاؤں مار رہا ہے۔ |
| ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہنا (م) | نکما بیٹھنا، غافل بیٹھنا، کچھ نہ کرنا | میں تین ماہ سے گھر میں ہاتھ پر ہاتھ دھیرے بیٹھا ہوں۔ کہیں نوکری نصیب نہیں ہوئی۔ |
| ہاتھ پھیلانا (م) | بھیک مانگنا | عزت اسی میں ہے کہ آدمی کسی کے آگے ہاتھ نہ پھیلائے۔ |
| ہاتھ پکڑنا (م) | مدد کرنا، دستگیری کرنا | اگر وہ میرا ہاتھ نہ پکڑتا تو میرا کام خراب ہو چکا تھا۔ |
| ہاتھ دھونا (م) | ناامید ہونا | مچھلی جب پانی سے نکالی جاتی ہے تو وہ اپنی زندگی سے ہاتھ دھو بیٹھتی ہے۔ |
| ہاتھ دھو کے پیچھے پڑنا (م) | سخت کوشش کرنا، کسی کے سر ہو جانا، درپے آزار ہونا | وہ تو اس کام کے پیچھے ایسے ہاتھ دھو کے پڑے ہیں کہ ختم کر کے ہی دم لیں گے۔ |
| ہاتھ لگنا (م) | (i) حاصل ہونا، فائدہ ہونا | اسے اس سال عمارات کی ٹھیکیداری میں کافی روپیہ ہاتھ لگا ہے۔ |
| | (ii) قابو میں آنا | اگر پھول توڑنے والا کہیں مالی کے ہاتھ لگ جاتا تو اس کی خوب گت بنتی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہاتھ کو ہاتھ پہچانتا ہے (مثل) | جس شخص کے ہاتھ سے کچھ حاصل ہوا اسی کو فائدہ دیا جاتا ہے | اس کے عوض میں اس کے ہاتھ پر کچھ رکھنے کو دل چاہنے کے موقع پر استعمال کرتے ہیں۔ اس سے لینا اس کو دینا۔ میں آپ کو یہ رقم کیسے دے دوں۔ میں نے جس سے لی تھی۔ اس کو دوں گا۔ ہاتھ کو ہاتھ پہچانتا ہے۔ |
| ہاتھوں کے طوطے اڑنا (م) | حیران ہونا' گھبرا جانا | ہم نے جب بچے کے قتل کی خبر سنی تو ہاتھوں کے طوطے اڑ گئے۔ |
| ہاتھ کنگن کو آرسی کیا (مثل) | ظاہری بات کے لیے دلیل یا ثبوت کی حاجت نہیں | سب کچھ آپ کے سامنے ہے ہمیں بتانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ آپ تو جانتے ہی ہیں ہاتھ کنگن کو آرسی کیا۔ |
| ہاتھی کے دانت کھانے کے اور دکھانے کے اور (مثل) | ظاہر باطن اختلاف ہونا | آپ ان چکنی چپڑی باتوں پر نہ جائیں۔ ہاتھی کے دانت کھانے اور دکھانے کے اور ہوتے ہیں۔ |
| ہاتھی نکل گیا دم رہ گئی (مثل) | سارا کام ہو چکا ہے معمولی کسر باقی ہے | تمام عمارت بن گئی ہے۔ صرف سفیدی باقی ہے۔ ہاتھی نکل گیا دم رہ گئی ہے۔ |
| ہاتھی کے پاؤں میں سب کا پاؤں (مثل) | بڑا آدمی جو بات منظور کرے چھوٹے وہی مان لیتے ہیں یا بڑے آدمیوں کے طفیل چھوٹوں کا بھی گزارہ چل جاتا ہے | جب دادا جی اس مجلس میں موجود ہیں تو ہاتھی کے پاؤں میں سب کا پاؤں۔ ہماری حاضری کی کوئی چنداں ضرورت نہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہاں میں ہاں ملانا (م) | متفق الرائے ہونا' خوشامد کرنا | آج کل تو افسروں کی ہاں میں ہاں ملانے والا شخص عزت پاتا ہے۔ |
| ہتھیلی پر سرسوں جمانا (م) | عجیب کام کرنا' جلدی سے کام کرنا' ناممکن کر دکھانا | تم نے آدھ گھنٹے میں دس آدمیوں کا کھانا پکا کر ہتھیلی پر سرسوں جمادی ہے۔ |
| ہتھیلی پر سر رکھنا (م) | مرنے کو تیار رہنا | بہادر آدمی سر ہتھیلی پر رکھ کر میدان جنگ میں جاتے ہیں۔ |
| ہرن کا کالا ہونا (م) | سخت گرمی پڑنا | باہر مت جاؤ سخت گرمی پڑ رہی ہے۔ اس دھوپ میں تو ہرن بھی کالے ہو جاتے ہیں۔ |
| ہزار منہ ہزار باتیں (مثل) | جتنے منہ اتنی آرا | یہاں تو ہزار منہ ہزار باتیں ہیں۔ کس کس کی بات مانیں۔ |
| ہوا بندھنا۔ (م) | تاثیر ہونا' بھرم بندھنا' شہرت ہونا | وہ گاتا اتنا اچھا نہیں ہے بس یونہی اس کی ہوا بندھ گئی ہے۔ |
| ہوا بگڑنا (م) | ساکھ یا اعتبار کا جاتے رہنا' زمانہ کا ناموافق ہونا | بروقت ادائیگی نہ کرنے سے کاروبار حلقوں میں اس کی ہوا بگڑ گئی ہے۔ |
| ہوا میں گرہ لگانا (م) | بہت چالاکی کرنا' ناممکن بات کرنا | وہ ایک ایسا جادوگر ہے جو ہوا میں گرہ لگاتا ہے۔ |
| ہمارے دو ہاتھ ہیں خدا کے ہزار (م) | خدا بہت بخشنے والا ہے | اے منعمو! غرور سخاوت نہیں چلے گا۔ اگر دو ہاتھ ہمارے ہیں خدا کے ہزار ہاتھ ہیں۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہوا کے گھوڑے پر سوار ہونا (م) | جلدی کرنا' غرور کرنا | تم تو جب بھی آتے ہو۔ ہوا کے گھوڑے پر سوار آتے ہو۔ کبھی تو رک جایا کرو۔ |
| ہوا کھانا (م) | سیر کرنا' رخصت ہونا | ہر روز صبح سویرے باغ کی ہوا کھانے جایا کرو۔ اس سے صحت قائم رہتی ہے۔ |
| ہوا لگنا (م) | صحبت کا اثر ہونا' کھلنا' اندر سے باہر آنا | وہ بڑا بھلا مانس آدمی ہے۔ گویا اس کو اس زمانے کی ہوا بھی نہیں لگی۔ |
| ہوا ہو جانا (م) | غائب ہو جانا' جانا | وہ مجھ سے رقم لے کر اس طرح ہو گیا کہ دوبارہ نظر ہی نہ آیا۔ |
| ہوا میں اڑنا (م) | خوف کے مارے چہرے کا رنگ فوق ہونا | رشید کے مرنے کی خبر سن کر اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑنے لگیں۔ |
| ہونٹ کاٹنا' چبانا (م) | پچھتانا' افسوس کرنا | جب اس نے فیل ہونے کی خبر سنی تو ہونٹ چبائے۔ |
| ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات (مثل) | ہونہار بننے کے آثار پہلے ہی اچھے معلوم ہوتے ہیں | نپولین بچپن سے ہی اپنے ہم عمر لڑکوں کو باہم تقسیم کر کے جھوٹی لڑائی لڑاتا تھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ یہ کسی دن بڑا جرنیل ثابت ہو گا۔ سچ ہے ہونہار بروا چکنے چکنے پات۔ |
| ہیجڑے کے گھر بیٹا (مثل) | ناممکن بات کا وقوع میں آنا | میں نے سنا ہے کہ اس نے ڈگری حاصل کر لی ہے۔ یہ تو ہیجڑے کے گھر بیٹے والی بات ہو گی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہینگ لگے نہ پھٹکری اور رنگ بھی چوکھا ہو (مثل) | کچھ محنت نہ ہو کچھ خرچ نہ کرنا پڑے | وہ تو چاہتا ہے کہ ہینگ لگے نہ پھٹکری اور رنگ چوکھا ہو۔ |
| ہاتھ آنکھوں سے لگانا (م) | بہت عزت وتوقیر کرنا | میں جب اپنے بھتیجے کے گھر گیا تو وہ بہت خوش ہوا۔ اس نے میرے ہاتھوں کو چوما اور اپنی آنکھوں سے لگایا۔ میں نے بھی اسے اپنے گلے سے لگا لیا۔ |
| ہاتھ بھر کا دل ہو جانا (م) | ہمت بڑھنا' بہت خوش ہونا | تمہاری تسلی اور حوصلہ دینے کا بے حد شکریہ۔ تمہاری ان باتوں سے میرا ہاتھ بھر کا دل ہو گیا ہے۔ |
| ہاتھ بہکنا (م) | نشانہ خطا ہونا | میں نے نشانہ تو صحیح باندھا تھا بس ذرا ہاتھ بہک گیا۔ |
| ہاتھ بیچے ہیں کچھ ذات نہیں بیچی (مثل) | نوکری کی ہے مگر گالی گلوچ نہیں کھائیں گے۔ | میری ایک چھوٹی سی غلطی پر آپ گالیاں دے رہے ہیں۔ آپ میرا حساب کر دیں۔ میں یہاں پر کام نہیں کرسکتا۔ میں نے ہاتھ بیچے ہیں کچھ ذات نہیں بیچی۔ |
| ہاتھ پاؤں بچایئے موذی کو ٹرخایئے (مثل) | حکمت عملی یا مکاری سے کام لینا چاہیے | بھائی وہ بھی انتہائی کمینہ شخص ہے اور اگر اس کا کام نہ بنے تو ہاتھا پائی پر اتر آتا ہے۔ آپ تو ہاتھ پاؤں بچایئے موذی کو ٹرخایئے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| ہاتھ پاؤں پھولنا (م) | ست پڑ جانا' بدحواس ہو جانا | اس کے حادثے کا سن کر میرے تو ہاتھ پاؤں پھول گئے۔ |
| ہاتھ پاؤں کے لنگڑے نام سلامت خان (مثل) | اس شخص کے متعلق کہتے ہیں جس میں وہ صفت موجود نہ ہو جس سے وہ منسوب ہے | میں نے تو اس کی بڑی شہرت سنی تھی لیکن مجھے اس میں وہ بات نظر نہیں آئی۔ یوں لگتا ہے جیسے ہاتھ پاؤں کے لنگڑے نام سلامت خاں۔ |
| ہاتھ پاؤں کی کاہلی اور منہ میں مونچھیں جائیں (مثل) | ایسی سستی جس سے اپنی ذات کو بھی نقصان پہنچے | ایسے سست آدمی کی نسبت بولتے ہیں جسے اپنے ہونٹوں پر سے مونچھوں کا ہٹانا بھی بار معلوم ہو۔ اتنی کاہلی بھی اچھی نہیں ہوتی۔ اتنی دیر سے تمہیں پیاس لگی ہے مگر اٹھ کر ایک گلاس پانی بھی نہیں پی سکتے۔ واہ بھئی واہ ہاتھ پاؤں کی کاہلی اور منہ میں مونچھیں جائیں۔ |
| ہاتھ پر سرسوں جمانا (م) | کسی مشکل اور سخت کام کو فوراً انجام دینا | میں اس کی پھرتی کی داد دیتا ہوں۔ وہ تو ہاتھ پر سرسوں جماتا ہے۔ |
| ہاتھ پر طوطا پال لینا (م) | اپنا ہاتھ زخمی کر لینا | کیا بات ہے بھئی؟ کسی سے جھگڑا ہو گیا ہے۔ جو یہ ہاتھ پر طوطا پالیا ہے۔ |
| ہاتھ پاؤں میں سنیچر ہے (م) | اس کے متعلق کہتے ہیں جس کے ہاتھ میں روپیہ پیسہ نہ ٹھہرے | اس کے ہاتھ پاؤں میں سنیچر ہے۔ جب ہی تو وہ ایک جگہ پر ٹک کر نہیں بیٹھتا۔ کبھی ادھر اور کبھی ادھر۔ |
| ہاتھ ڈالو گڑ نکالو (مثل) | محنت کرو' لذت اٹھاؤ | میرے بھائی محنت میں راحت ہے۔ ہاتھ ڈالو گڑ نکالو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہاتھ رواں کرنا (م) | مشق کرنا' ہاتھ صاف کرنا | بس میں ذرا ہاتھ رواں کر رہا تھا اور کوئی بات نہیں۔ آپ کیوں پریشان ہو گئے۔ |
| ہاتھ سمرنی پیٹ کترنی | ظاہر میں نیک باطن میں دغاباز | میں نے تمہیں کئی بار خبردار کیا تھا کہ اس سے بچ کر رہنا۔ اس کے ہاتھ سمرنی اور پیٹ کترنی ہے مگر تم نے میری بات نہ سنی اور آج وہ تمہیں دھوکا دے ہی گیا۔ |
| ہاتھ کشیدہ آسمان دیدہ (مثل) | عورتیں بولا کرتی ہیں۔ اس کی نسبت جس کا ہاتھ کہیں اور ہو اور خیال کہیں اور ہو | واہ ری بہن! میں تو تمہاری اس عادت سے بہت تنگ آ گئی ہوں۔ تمہاری تو ہاتھ کشیدہ اور آسمان دیدہ والی بات ہے۔ |
| ہاتھ کوڑی نہ بازار لیکھا (مثل) | ایسا مفلس ہے جس کا کوئی بھی اعتبار نہیں کرتا | بعض اوقات غربت میں انسان بے حد مجبور ہو جاتا ہے جس سے لے لیتا ہے اس کو واپس نہیں کر سکتا۔ اس طرح اس کا اعتبار اٹھ جاتا ہے۔ دوبارہ کسی چیز کا ملنا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔ اس کی حالت میں ہاتھ کوڑی نہ بازار لیکھا۔ |
| ہاتھ میں دے روٹی اور سر پر مارے جوتی (مثل) | ایسا کم ظرف جو احسان کر کے بار بار جتائے | ایسا اوچھا آدمی کہ احسان کر کے بار بار جتاتا ہے۔ اس کو تو کہتے ہیں ہاتھ میں دے روٹی اور سر پر مارے جوتی۔ |
| ہاتھ نہ مٹھی بلبلاتی اٹھی (مثل) | پاس کچھ ہے نہیں غصہ ناحق ہے | نا جانے وہ کس بات پر چیں چیں کرتی ہے۔ پلے تو کچھ ہے نہیں اور اکڑ اتنی ہو۔ وہی مثال ہے ہاتھ نہ مٹھی بلبلاتی اٹھی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملہ |
| --- | --- | --- |
| ہاتھوں مہندی پاؤں مہندی' اپنے لچھن اوروں دینِدی (مثل) | آپ مہندی کے بہانے کام سے بچنا اور دوسروں کو کام سونپنا | اپنا عیب دوسروں کے سر پر تھوپ دینا' یہ بھی اچھی رہی کرو خود اور نام دوسروں کا۔ یہ بھی خوب ہے ہاتھوں مہندی پاؤں مہندی اپنے لچھن اوروں دینِدی۔ |
| ہاتھی کے منہ میں لکڑی پکڑاتے ہیں (مثل) | زورآور کو مال دے کر واپس لینا چاہتے ہیں | ہاتھی کے منہ میں لکڑی پکڑا کر کہتے ہو کہ واپس مل جائے ایسا ناممکن ہے۔ |
| ہاتھی کے نکلے ہوئے دانت بیٹھنا مشکل ہیں (مثل) | بگڑی بات کا بننا نہایت دشوار ہے | یہ بات اب بہت خراب ہو چکی ہے۔ تعلقات کی دوبارہ بحالی بہت مشکل ہے۔ جیسے ہاتھی کے نکلے ہوئے دانت بیٹھتے مشکل ہیں۔ |
| ہارے بھی ہرواے جیتے بھی ہراوے (مثل) | ہر طرح سے اپنی بات منواتا ہے | وہ طرح طرح کی دلیلیں دے کر اپنی ہر بات منوالیتا ہے۔ اسی کو کہتے ہیں ہارے بھی ہراوے جیتے بھی ہراوے۔ |
| ہاں میں ہاں ملانا (م) | بے سوچے سمجھے اقرار کر لینا | ہر شخص کی ہاں میں ہاں ملانا تمہاری عادت بن چکی ہے۔ |
| ہانڈی ابلے گی تو اپنے ہی کنارے جلائے گی (مثل) | کم ظرف اگر حد سے زیادہ چلے گا تو اپنا ہی نقصان کرے گا | تمہیں اس کی باتوں سے قطعی نہیں گھبرانا چاہیے۔ اگر وہ زیادتی کرے گا تو سزا بھی خود بھی بھگتے گا۔ سچ ہے ہانڈی ابلے گی تو اپنے ہی کنارے جلائے گی۔ |
| ہانڈ اسے ڈانڈا بھلا (مثل) | خالی ہاتھ' آوارہ گرد سے بیگار بھلی | کیا کریں کچھ نہ کچھ تو کرنا ہی تھا۔ میں نے سوچا ہانڈا سے ڈانڈا بھلا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہانڈی میں ہو گا سوڈوئی میں نکلے گا (مثل) | جو دل میں ہوگا وہی زبان پر ہوگا | غصے میں انسان دل کی بات زبان پر لے آتا ہے۔ |
| ہانڈی نہ ڈوئی سب پت کھوئی (مثل) | غریبی سے عزت بھی جاتی ہے، غربت ہے ہی بری چیز | یہ انسان کو بے عزت کرا دیتی ہے۔ سچ ہے ہانڈی نہ ڈوئی سب پت کوئی۔ |
| ہڈی کھانا آسان پر ہڈی بچانا مشکل (مثل) | کام شروع کرنا آسان ہوتا ہے مگر اس کو تکمیل تک پہنچانا بہت مشکل ہوتا ہے | اب صبر و تحمل سے کام میں لگے رہو۔ ان شاء اللہ جلد ہی مکمل ہو جائے گا۔ گھبرانے والی کوئی بات نہیں۔ کہتے ہیں ہڈی کھانا آسان پر ہڈی بچانا مشکل ہوتا ہے۔ |
| ہر روز نیا کنواں کھودنا اور نیا پانی پینا (مثل) | روز کمانا اور روز کھانا | بھائی ہماری کیوں پوچھتے ہو ہم تو ہر روز نیا کنواں کھودتے ہیں اور نیا پانی پیتے ہیں۔ |
| ہرے میں آنکھیں ہونا (م) | فضول خرچ اور ناعاقبت اندیش ہونا | امیری کے سبب فضول خرچی کی عادت پڑی ہوئی ہونا۔ اس کی تو ہر وقت ہرے میں آنکھیں رہتی ہیں۔ ایک دن سر پکڑ کر روئے گا۔ |
| ہزار دوا اور ایک دعا (مثل) | دعا دواؤں سے زیادہ کارگر ثابت ہوتی ہے | لاکھ دوائیں کر لو۔ کسی شخص کی ایک دعا وہی کام کر جاتی ہے جو لاکھ دوائیں نہیں کر سکیں۔ |
| ہزار میں نہ چوکنا (مثل) | اعلانیہ کہنے سے باز نہ رہنا | وہ ہر بات سرعام کہہ دیتا ہے اور ہزار میں نہیں چوکتا۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہزاروں گھڑے پانی پڑنا (م) | نہایت شرمندہ ہوگیا | جب اس نے میرے بیٹے کی کرتوتیں بتائیں تو مجھ پر ہزاروں گھڑے پانی پڑ گیا۔ |
| ہنس ہنس کر کھایئے پھوہڑ کا مال (مثل) | بیوقوف کا مال اسے مسخرہ بنا کر کھانا چاہیے | میں سب جانتا ہوں۔ آج کل تو خوب ہو رہی ہیں۔ ٹھیک ہے ہنس ہنس کر کھایئے پھوہڑ کا مال۔ |
| ہنسی کے مارے پیٹ پھٹا جانا (م) | بہت ہنسی آتی ہے | بس یار میرا تو ہنسی کے مارے پیٹ پھٹا جا رہا ہے۔ باقی لطیفے پھر کسی وقت سنانا۔ |
| ہنسی میں ٹالنا (م) | کسی کی ناگوار بات کو مذاق میں لا کر آ گئی کر دینا | وہ میری ہر بات کو ہنسی میں ٹال دیتا ہے۔ |
| ہنگامہ برپا ہونا (م) | جھگڑا کھڑا کرنا' فتنہ فساد ہونا | اس کے سٹیج پر آتے ہی ایک ہنگامہ کھڑا ہو گیا اور لوگ شور مچانے لگے۔ |
| ہوا بندی کرنا (م) | بے بنیاد بات اڑانا' خیالی پلاؤ پکانا | تم ہوابندی کرنے سے باز آ جاؤ۔ یہ بہت بری بات ہے۔ |
| ہوا بھی نہ دینا (م) | خبر تک نہ دینا' بالکل پتہ نہ دینا | اچھا اتنا بڑا کام ہو گیا اور ہمیں ہوا تک نہ دی۔ بہت افسوس کی بات ہے۔ |
| ہوا پر دماغ ہونا (م) | تکبر کرنا' مغرور ہونا | میں اس سے کیا بات کروں اس کا تو ہوا پر دماغ ہے۔ |
| ہوا پر سوار ہونا (م) | جلد باز ہونا' جانے میں جلدی کرنا | یار تم جب بھی آتے ہو۔ ہوا پر سوار ہوتے ہو۔ |
| ہوا سر میں سمانا (م) | دھن ہونا' سودا ہونا | آج کل تو اداکار بننے کی ہوا اس کے سر میں سمائی ہوئی ہے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہوا سے باتیں کرنا (م) | نہایت پھرتیلا ہونا' نہایت جلدباز ہونا | ہم دونوں گاڑی میں مری جا رہے تھے اور ہماری گاڑی ہوا سے باتیں کر رہی تھی۔ |
| ہوا کا رخ پھیرنا (م) | زمانے کا رنگ بدلنا | اس کی تقریروں نے ہوا کا رخ پھیر دیا اور لوگ خواب غفلت سے بیدار ہو گئے۔ |
| ہوت کا باپ ان ہوت کی ماں (مثل) | باپ روپے کا ساتھی اور ماں مفلسی کی۔ | آخر غربت میں ماں ہی کام آتی ہے۔ چاہے کچھ کرے اولاد کو بھوکا نہیں دیکھ سکتی۔ سچ ہے ہوت کا باپ ان ہوت کی ماں۔ |
| ہوت کی جوت ہے (مثل) | ساری رونق اور چہل پہل روپے پیسے کی ہے | اس دور میں تو ہر خوشی دولت کی وجہ سے ہے۔ یہ نہیں تو کچھ بھی نہیں۔ اس کے بغیر انسان حقیر سمجھا جاتا ہے۔ سچ ہے۔ ہوت کی جوت ہے۔ |
| ہوتے ہی ہو گا (م) | رفتہ رفتہ ہوگا' بتدریج ہوگا' آہستہ آہستہ ہوگا | یار جلدی نہ کرو اور مجھے کام کرنے دو۔ کام آخر ہوتے ہی ہو گا۔ جلد بازی میں غلط بھی ہوسکتا ہے۔ |
| ہوش اڑا دینا (م) | بےاوسان کر دینا' حیران کر دینا | محفل کے رنگ نے تو میرے ہوش اڑا دیئے۔ میں وہاں سے بھاگ آیا۔ |
| ہونٹ چاٹنا (م) | لذیذ چیز کو یاد کرتے رہ جانا' چٹخارے یاد رہنا' کرتے رہنا' ذائقہ نہ بھولنا | مجھے تو آج تمہارے ہاتھ کی پکائی ہوئی کھیر یاد آ رہی ہے۔ ہم سب ہونٹ چاٹتے رہ گئے تھے۔ |
| ہونٹ چاٹنے سے پیاس نہیں بجھتی (مثل) | تھوڑی سی امداد کا کوئی فائدہ نہیں | بھائی کچھ تو خدا کا خوف کرو۔ اتنے بڑے آدمی ہو کر یہ معمولی سی رقم بطور امداد دے رہے ہو۔ واہ ہونٹ چاٹنے سے پیاس نہیں بجھتی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہونٹ چبانا (م) | غصے کی حالت میں ہونٹوں کو کاٹنا | وہ مجھے برا بھلا کہہ کر چلا گیا اور میں ہونٹ چباتا رہ گیا۔ |
| ہونٹ سی لینا (م) | خاموش ہو جانا | اس کے دل میں جو آئے کر لے ہم نے تو ہونٹ سی لیے ہیں۔ |
| ہوں گے پوت تو جیں گے بھوت (مثل) | یعنی کچھ نفع ہو تو خدمت بھی کریں ورنہ کیا ضرورت ہے۔ | اپنی غرض کو سب کچھ کرتے ہیں۔ اولاد کی امید پر بھوت پریت کی پوجا بھی منظور ہے۔ جناب ہم آپ کے لیے بھی کچھ نہیں کر سکتے۔ ہاں اگر ہمیں چار پیسے ہاتھ آ گئے تو آپ کی خدمت بھی کر دیں گے۔ سچ ہے ہوں گے پوت تو پوجیں گے بھوت۔ |
| ہکا بکا رہنا (صفت) | حیران رہنا | میں تو تمہاری اچانک آمد پر ہکا بکا رہ گیا ہوں۔ |
| ہلدی لگا کے بیٹھنا (م) | حیلہ بہانہ بنا کر بیٹھ رہنا | میں تمہارا وہاں انتظار کر رہا تھا اور تم یہاں ہلدی لگا کر بیٹھے ہوئے ہو۔ |
| ہینگ لگی نہ پھٹکڑی پٹاخ بہو آن پڑی (م) | بے مشقت ہی کام بن گیا۔ | یہ ٹھیک ہے گھر بیٹھے تمہیں اتنی اچھی نوکری مل گئی۔ بہت مبارک ہو۔ اسی کو تو کہتے ہیں۔ ہینگ لگی نہ پھٹکڑی پٹاخ بہو آن پڑی۔ |
| ہسائے میں آنا (م) | بہکائے میں آنا، اشتعال میں آنا | بس یار اس کے ہسائے میں آ کر میں نے وہاں سے کام چھوڑ دیا۔ اب پچھتا رہا ہوں۔ |

www.KitaboSunnat.com
محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہم چوڑے بازار سکڑا (مثل) | اپنے آپ کو بڑا اور دوسروں کو چھوٹا اور حقیر سمجھنے والے کی بابت کہتے ہیں | ہمارے آگے دوسروں کی کیا حقیقت ہے۔ اس کی تو بات ہی نہ کیا کرو۔ وہ تو دوسروں کو ہمیشہ اپنے سے کمتر سمجھتا ہے۔ اس کا یہی عیب دیکھ لینا کسی دن اسے لے بیٹھے گا۔ وہ تو یہی سمجھتا ہے کہ ہم چوڑے بازار سکڑا۔ |
| ہم خوش ہمارا خدا خوش (مثل) | کمال رضامندی ظاہر کرنے پر بولتے ہیں | بھائی آپ نے جو کچھ کیا ہمیں سب منظور ہے۔ آپ ہماری فکر نہ کریں۔ ہم خوش ہمارا خدا خوش۔ |
| ہم سے کب چل سکتے ہو (مثل) | ہم تمہارے داؤ پیچ میں نہیں آسکتے۔ | جاؤ کوئی اور شکار تلاش کرو۔ ہم تو تمہارے مکر وفریب سے خوب واقف ہیں۔ اب تمہارے داؤ میں نہیں آسکتے۔ تم اب ہم سے کب چل سکتے ہو۔ |
| ہم خرماوہم ثواب (مثل) | وہ کام جس میں لذت بھی ہو اور کار خیر بھی۔ | وہ کام جس میں دوہرا فائدہ ہو۔ یار یہ کام مجھے بہت پسند آیا۔ اس میں تو تفریح بھی کرنے کو ملتی ہے اور آمدن بھی ہوتی ہے۔ اس کو تو کہتے ہم خرماوہم ثواب۔ |
| ہماری بلی ہمیں سے میاؤں (مثل) | ہمارا کھائے اور ہمیں پر غرائے | واہ یہ بھی خوب رہی۔ سب کچھ ہم سے سیکھ کر اب ہم ہی پر اکڑ رہے ہو۔ ہماری بلی اور ہمیں سے میاؤں۔ |
| ہماری بیری میں بھی بیر لگیں گے (مثل) | کبھی ہم سے بھی تم کو کام پڑے گا۔ | کوئی بات نہیں۔ تم نے انکار کر کے اچھا نہیں کیا۔ یہ کام تو میں کہیں اور سے بھی کروالوں گا مگر یاد رکھنا کبھی ہماری بیری میں بھی بیر لگیں گے۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| میں نے اس کا سارا کام انتہائی خوبصورت سے کر دیا۔ اب وہ لوگوں کو دکھا کر تعریفیں وصول کرتا پھرتا ہے۔ اسی کو کہتے ہیں ہماری دادی نے گھی کھایا۔ ہمارا ہاتھ سونگھو۔ | کام کوئی کرے داد کوئی مانگے | ہماری دادی نے گھی کھایا ہمارا ہاتھ سونگھو (مثل) |
| اللہ تعالیٰ ضرور مدد کرتا ہے۔ انسان اگر مسلسل کوشش کیے جائے تو خدا بھی اس کی مدد کرتا ہے اور کامیابی ضرور اس کے قدم چومتی ہے۔ سچ ہے ہمت مردں مدد خدا۔ | کوشش شرط ہے | ہمت مرداں مدد خدا (مثل) |
| وہ میرے سامنے کیا بولے گا۔ میرے پیچھے تو اس نے جو کچھ کہنا تھا کہہ دیا۔ ویسے اچھے شاگرد ہمیشہ استادوں کی عزت کرتے ہیں لیکن یہ ذرا مختلف ہے۔ سچ ہے ہم بازی شما بازی پیروں سے بھی دغا بازی۔ | استاد کے سامنے شاگرد کی نہیں چلتی | ہمہ بازی شما بازی پیروں سے بھی دغا بازی (م) |
| بھائی یہ فکر وفاقہ ہمارے لیے نئی بات نہیں۔ یہاں تو ہمیشہ روتے ہی جنم گزرا۔ | سدا مصیبت اور افلاس میں ہی رہے | ہمیشہ روتے ہی جنم گزرا (مقولہ) |
| یہ طاقت اور یہ زور کا کام ہم ہی کر سکتے ہیں ہماری برابر دنیا میں کوئی نہیں۔ | یہ طاقت کا کام ہم ہی کر سکتے ہیں۔ | ہمیں ہیں جو یہ مگدر بھانتے ہیں |
| تم کیا جانو کہ ہم کیا کر سکتے ہیں۔ ہمارے کام کو تو کوئی نظر والا ہی پہچان سکتا ہے۔ سچ ہے ہیرے کی قدر جوہری ہی جانے۔ | ہنر کو قدر دان ہی پہچانتا ہے | ہیرے کی قدر جوہری جانے (مثل) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| ہینگ آئی تو بات لگائی (مثل) | موقع کھودیا' اب یہ تمہارا نصیب | تمہیں تو پورا پورا موقع دیا گیا مگر تم نے آ کر اپنا نقصان کرا لیا۔ بار بار تو موقع نہیں ملتا۔ سچ ہے ہینگ آئی تو بات لگائی۔ |
| ہینگ لگا کر دیکھو (مثل) | طنزاً کہتے ہیں کہ چھپا کر رکھو' ہوا نہ لگنے دو | اب تم اسے ہینگ لگا کر رکھنا۔ میرا تو اس کے بغیر بھی کام ہو گیا ہے۔ |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com






| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| یار کی یاری سے کام اس کے فعلوں سے کیا کام (مثل) | دوستوں کے عیبوں کو نہ دیکھنے کے موقع پر بولتے ہیں | ہمیں دوست کی برائیوں سے کوئی غرض نہیں۔ ہمارے ساتھ اس کا برتاؤ نیک ہے۔ ہمیں یار کی یاری سے کام ہے۔ اس کے فعلوں سے کیا کام۔ |
| یک جان دو قالب ہونا (م) | نہایت گہری دوستی ہونا | چند روز سے دونوں میں ایسی گاڑھی چھننے لگی ہے۔ گویا یک جان دو قالب تھے۔ |
| یوں توں کرنا (م) | گالی دینا اور کوسنا | مجھے یوں توں مت کرو ورنہ ایسا مزا چکھاؤں گا کہ ساری عمر یاد کرو گے۔ |
| یہ منہ اور مسور کی دال (مثل) | یعنی یہ شخص اس منصب اور عزت کے لائق نہیں ہے | تم کو افسر کس نے بنایا ذرا اپنی قابلیت پر نگاہ تو ڈالو۔ یہ منہ اور مسور کی دال کس شیخی پر امید لگائے بیٹھے ہو۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| یعنی یا تو گوجر قوم آباد ہو گی یا جگہ ویران رہے گی۔ وہ اپنی ضد کا پکا ہے اس نے جب سوچ لیا ہے کہ وہاں کالونی بنے گی تو اب وہاں کالونی ہی بنے گی ورنہ وہ جگہ غیر آباد رہے گی۔ اس پر تو وہ مثل صادق آتی ہے یا بسے گوجر یا رہے اوجڑ۔ | خود غرض اور دوسرے کو آباد نہ ہونے دینے والی کی نسبت بولتے ہیں | یا بسے گوجر یا رہے اوجڑ (مثل) |
| ہر کوئی یہ کام نہیں کر سکتا۔ یہ تو وہی کرے گا جس کی ضرورت ہو گی۔ سچ ہے یا کرے دردمند یا کرے غرض مند۔ | یا تو کام وہ کرتا ہے جسے کوئی تکلیف ہو | یا کرے دردمند یا کرے غرض مند (مثل) |
| میں نے جب سے اپنا مکان کی تعمیر شروع کروائی ہے بالکل خالی ہاتھ ہو گیا ہوں۔ سچ ہے یا کھائے گھوڑا یا کھائے روڑا۔ | زیادہ خرچ دو ہی جگہ ہوا کرتا ہے یا گھوڑا رکھنے میں یا مکان وغیرہ بنانے میں | یا کھائے گھوڑا یا کھائے روڑا (مثل) |
| یار یہ لڑائی وغیرہ اپنے بس کی بات نہیں۔ مثل مشہور ہے یا لڑے سورما یا لڑے ان بھول۔ | جنگ کے قابل دو ہی شخص ہوتے ہیں یا بہادر یا بیوقوف کیونکہ دونوں آدمی لڑنے سے نہیں ڈرتے | یا لڑے سورما یا لڑے ان بھول (م) |
| نہ جانے وسیم آج کل کس کی یاد میں ڈوبا رہتا ہے۔ | کسی کے خیال میں محو ہونا | یاد میں ڈوبنا (م) |
| آپ کیسی باتیں کرتے ہیں۔ بھلا ہم آپ کو بھول سکتے ہیں۔ آپ تو ہر وقت ہماری یاد میں رہتے ہیں۔ | کسی کو اکثر یاد کرنا | یاد میں رہنا۔ (م) |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| یار زندہ صحبت باقی (مثل) | زندگی ہے تو پھر ملاقات ہوگی | اب نہیں تو پھر سہی۔ کوئی بات نہیں آپ ضروری کام سے فارغ ہو لیں پھر ملاقات ہو جائے گی۔ یار زندہ صحبت باقی۔ |
| یار وہی پکا جس نے یار کا من رکھا (مثل) | جو دوست کی مدد کرے وہ اصل دوست ہے۔ | میں اس وقت شدید مشکلات کا شکار تھا جب نعیم نے میری بھرپور مدد کی۔ اب اگر اس وقت اس کو میری مدد کی ضرورت ہے تو میں کیسے پیچھے ہٹ سکتا ہوں۔ یار وہی پکا جس نے یار کا من رکھا۔ |
| یارانہ گانٹھنا (م) | دوستی جوڑنا' یاری جوڑنا' دوست بنانا' آشنا بنانا | آج کل وہ بڑے بڑے لوگوں سے یارانہ گانٹھ رہا ہے۔ |
| یاروں کی تو مونچھیں ہی مونچھیں ہیں (مثل) | ہماری پاس کچھ نہیں ہے | جناب آپ غلط جگہ آ گئے ہیں ہم آپ کی کوئی مدد نہیں کر سکتے یہاں تو یاروں کی صرف مونچھیں ہی مونچھیں ہیں۔ |
| یہ بات وہ بات ٹکا دھر میرے ہاتھ (مثل) | اس آدمی کی نسبت بولتے ہیں جو ادھر ادھر کی باتیں بنا کر اپنا مطالب نکالنا چاہے | اس کا تو کام ہی یہ ہے کہ آ کر چند منٹ ادھر ادھر کی باتیں کیں اور پیسے مانگنے شروع کر دیئے۔ یہ مثل اس پر صادق آتی ہے یہ بات وہ بات ٹکا دھر میرے ہاتھ۔ |
| یہ بیل منڈھے چڑھتی نظر نہیں آتی (مثل) | یہ کام پورا ہوتا دکھائی نہیں دیتا خدا ہی کرے تو یہ کام پورا ہو۔ | خدا خیر کرے میں جب بھی اس کام کو شروع کرتا ہوں کچھ نہ کچھ ضرور کمی رہ جاتی ہے اور یہ مکمل نہیں ہو پاتا مجھے تو بیل منڈھے چڑھتی نظر نہیں آتی۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
| --- | --- | --- |
| یہ جوانی اور مانجھا ڈھیلا (مثل) | عین جوانی میں اتنی سستی | واہ بھئی واہ۔ ایک چھوٹے سے کام میں اتنی دیر لگا دی۔ |
| یاہاں شورا شوری یا یاں بے نمکی (مثل) | یا تو اتنا اخلاص اور میل جول تھا یا اب اتنی بے پروائی | پہلے تو تم مجھ سے روز ملتے تھے اور اب کئی کئی دن نہیں ملتے۔ تم پر تو یہی مثال صادق ہے کہ یاہاں شورا شوری یا یاں بے نمکی۔ |
| یا بھینسا بھینسوں میں یا قصائی کے کھونٹے پر (مثل) | یا کباب ہوئے یا جان گئی | یہ کام کرنا ضروری ہے۔ خواہ معاملہ ادھر ہو یا ادھر ہو۔ اب تو سوچ لیا ہے کہ اس قصے کو آج ہی ختم کر کے ہی دم لوں گا اب تو بھینسا بھینسوں میں یا قصائی کے کھونٹے پر ہوگا۔ |
| یا بھر مانگ سیندور یا پاپنٹ ہو رانڈ (مثل) | مناسب کام کرنا چاہیے۔ نامناسب نہیں | ہمیشہ مناسب اور ٹھیک کام کرنا چاہیے۔ غلط کام کرنے سے نقصان ہو سکتا ہے۔ سچ ہے یا بھر مانگ سیندور یا پانپٹ رانڈ۔ |
| یا تو ہنسا موتی چگے یا لنگن ہی کر جائے (مثل) | شریف آدمی اگر کھائے گا تو عزت کی روٹی ہی کھائے گا ورنہ باقی ہی پڑا رہے گا | غیرت مند لوگوں کو اپنی عزت کا بڑا پاس ہوتا ہے۔ وہ اگر بھوکے بھی ہوں تو کسی سے کچھ مانگتے نہیں۔ سچ ہے یا تو ہنس موتی چگے یا لنگن ہی کر جائے۔ |
| یا جائے ہزاری یا جائے بزاری (مثل) | میلوں ٹھیلوں میں امیر لوگ جاتے ہیں یا بازاری لوگ۔ | میلے تماشے میں یا تو کوئی امیری آدمی جائے کہ ہر طرح کا لطف اٹھائے اور سیر کرے اور یا فقیر جائے جو وہاں سے سیر کے علاوہ کچھ کما کر بھی لائے۔ میلوں تماشوں میں ہر چیز اتنی مہنگی ہوتی ہے کہ غریب آدمی خرید ہی نہیں سکتا۔ وہاں تو صرف امیر جا سکتے ہیں جو کچھ خریدیں یا پھر فقیر جا سکتے ہیں جو بھیک مانگ کر کچھ کمائیں۔ یعنی یا جائے ہزاری یا جائے بزاری۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| محاورات | معانی | جملے |
|---|---|---|
| یا خدا تو دے نہ میں دوں (مثل) | نہایت حاسد اور پرلے درجے کے بخیل کی نسبت بولتے ہیں یعنی ایسا بخیل جو نہ تو آپ دیتا ہے اور نہ ہی خدا کا دینا گوارا کرتا ہے | وہ تو اتنا بخیل ہے کہ نہ خود کسی کی مدد کرتا ہے اور اگر کوئی کرے تو اسے بھی منع کرتا ہے۔ اس پر تو یہی مثال صادق آتی ہے کہ یا خدا تو دے نہ میں دوں۔ |
| یا غور غریباں یا رخصت جھنجھانا (مثل) | میرے خیال کے موافق خبر گیری کرو نہیں تو گھر کی رخصت ملے | میں نے تمہیں گھر کے کام کاج کے لیے رکھا ہے۔ یونہی فضول پھرنے کے لیے نہیں۔ اگر میرے کہنے کے مطابق کام کرو گے تو ٹھیک ہے نہیں تو چھٹی کرو یا غور غریباں یا رخصت جھنجھانا۔ |
| یا مارے ساجھے کا کام یا مارے بھادوں کی گھام (مثل) | شراکت کا کام اور بھادوں کی گرمی دونوں ہی نقصان پہنچاتے ہیں | شراکت داری عموماً جھگڑے کا سبب بنتی ہے۔ اسی لیے کہتے ہیں کہ جو بھی کام کروا اپنا کرو کسی سے شراکت نہ کرو۔ سچ ہے یا مارے ساجھے کا کام یا مارے بھادوں کی گھام۔ |
| یا سوئے جوگی ابدھوت یا سووے راجہ کا پوت (مثل) | امیر کا بیٹا اور فقیر دونوں بے فکر ہوتے ہیں اس لئے سکھ کی نیند سوتے ہیں۔ | یا تو فقیر آرام سے گزارتا ہے یا امیر۔ سکھ کی نیند یا فقیر کو نصیب ہے یا امیر کو۔ آرام اور چین کی نیند تو وہی سو سکتے ہیں جنہیں کوئی غم یا فکر نہ ہو سچ ہے کہ یا سووے جوگی ابدھوت یا سووے راجہ کا پوت۔ |

محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



| جملے | معانی | محاورات |
|---|---|---|
| خدا جس کی طرف سارا جہان اس کی طرف ہے خدا جس پر مہربان ہوتا ہے دنیا کے لوگ بھی اس پر مہربان ہوتے ہیں۔ یاد رکھو اس بات کو جو ہے تم میں کچھ گیان سائیں جاکو ہو گیا واکا نگر جہان۔ | سارا جہاں اس طرف ہوتا ہے جہاں صرف خدا ہوتا ہے۔ | یاد رکھو اس بات کو جو ہے تم میں کچھ گیان سائیں جاکو ہو گیا واکا نگر جہان (مثل) |
| دوستی کی انسانی زندگی میں بڑی اہمیت ہے۔ اگر اچھا دوست مل جائے تو بہت سی مشکلیں آسان ہو جاتی ہیں۔ سچ ہے یار اہل است کار سہل۔ | دوست لائق ہے تو ہر کام آسان ہو جاتا ہے | یار اہل است کار سہل (مثل) |
| ان سے ملئے۔ یہ بھی اپنے وقت کے حاتم طائی ہیں۔ کل سکول کے بچے چندا مانگنے آئے تو ان کو کورا جواب دے دیا۔ | بہت فیاض ہیں۔ طنزاً کہتے ہیں | یہ بھی اپنے وقت کے حاتم طائی ہیں (مثل) |
| میں تو اس کے بیٹے کی فضول خرچیاں دیکھ دیکھ کر حیران ہوتا ہوں۔ اب تو وہ گھر کی چیزیں بھی بیچنے لگا ہے۔ سچ ہے یہ پوت نہ بنجے جائیں گیہوں دے کر گاجر کھائیں۔ | ایسی چھوڑی اور بیوقوف اولاد کی شادی ہونا مشکل ہے جو بھی سے گھر کا اناج بیچ کر سودا کھاتی ہے | یہ پوت نہ بنجے جائیں گیہوں دے کر گاجر کھائیں (م) |
| اس دنیا میں جو زندہ ہے اسے آخر مرنا ہے۔ موت امیر غریب میں کوئی فرق نہیں کرتی۔ مثل مشہور ہے کہ یہ سنسار موت کا کھا جا جیسا گدھا ویسا ہی راجا۔ | دنیا موت کی خوراک ہے۔ اس کے لیے امیر اور غریب سب برابر ہیں | یہ سنسار موت کا کھا جا جیسا گدھا ویسا ہی راجا (مثل) |



محکم دلائل وبراہین سے مزین، متنوع ومنفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

# اظہر پبلشرز کے جدید اور شہرہ آفاق لُغات

## اظہرُ اللُغات
اُردو جامع
(باتصویر)

اُردو کا جامع اور مستند لُغت ۔ ایک لاکھ سے زائد قدیم اور جدید الفاظ ۔سائنسی، علمی وادبی اصطلاحات، محاورات اور ضرب المثال، تفصیلی معانی مع صحیح تلفظ، ہمراہ اہم الفاظ کی انگریزی، خوب صورت تصاویر بہترین چھپائی ۔ اُردو کے تقریباً تمام الفاظ مع تفصیلی معانی وصحیح تلفظ ۔

## اظہرُ اللُغات اُردو جدید (باتصویر)

سائز 5"x 7½ صفحات — 840 — اُردو کے اہم الفاظ کی معنی اور ان کا درست تلفظ

## اظہرُ اللُغات اُردو پاکٹ سائز (باتصویر)

خوب صورت چھپائی ۔ سائز 5" x 4" صفحات 512

## جم پریکٹیکل ڈکشنری
انگلش ان ٹو انگلش اینڈ اُردو (باتصویر)

انگریزی کا بہترین لُغت مع تلفظ، خوبصورت تصاویر سے مزین، انگریزی الفاظ کے معانی (انگریزی اور اُردو) میں دیئے گئے ہیں۔

سائز 7½" X 10" صفحات 800

## جم پریکٹیکل ڈکشنری
اُردو ٹو انگلش (باتصویر)

اُردو کے اہم الفاظ، محاورات اور ضرب المثال کے انگریزی میں معانی، طلبا اور عام شائقین کے لئے بے حد مفید ڈکشنری ۔

سائز 7½" X 10" صفحات 684

## جم سٹوڈنٹس ڈکشنری
اُردو ٹو انگلش (باتصویر)

اُردو کے اہم الفاظ کے انگریزی میں معانی، طلبا اور عام شائقین کی لئے بے حد مفید ڈکشنری۔

سائز 5" X 7½" صفحات 472

## جم سٹوڈنٹس ڈکشنری
انگلش ٹو اُردو (باتصویر)

تقریباً 25,000 ہزار سے زائد الفاظ طلباء میں بے حد مقبول سائز 5" X 7½" صفحات 512

## جم پاکٹ ڈکشنری
انگلش ٹو اُردو (باتصویر)

طلباء و دیگر شائقین کی ہنگامی ضروریات کے لئے بے حد مُفید، خوب صورت چھپائی

## جم منی ڈکشنری انگلش ٹو اُردو
(باتصویر)

طلباء و دیگر شائقین کی ہنگامی ضروریات کے لئے بے حد مُفید، خوب صورت چھپائی

## اظہرُ اللُغات (جدید)
عربی سے اُردو فارسی سے اُردو

جس میں فارسی اور عربی کے قدیم وجدید قریباً پچاس ہزار الفاظ کے معانی طلبہ کی آسانی کے لئے اُردو کی نہایت سادہ اور سلیس عبارت میں پیش کئے گئے ہیں۔

Item No: 45J

# اظہر پبلشرز
(رجسٹرڈ) 4- اردو بازار ۔لاہور ۔فون:7224762